ہے کہ اس نے اس زمانے کے مجوزہ نصاب پر پورا پورا عبور حاصل کر لیا تھا۔ پہلے قرآن حفظ کیا اور اس کو ساتوں قرأت کے ساتھ پڑھا۔ پھر مروجہ علوم یعنی قرآن، حدیث، فقہ، علم کلام، نحو، ریاضی، فلسفہ اور منطق کی تحصیل کی۔ ابھی اس کی تعلیم جاری تھی، اور وہ ابھی سترہ برس ہی کا تھا کہ تونس شہر میں طاعون کی وبا پھوٹ پڑی جس میں اس کے والدین اور اکثر اساتذہ کا انتقال ہو گیا۔ اس حادثے کی وجہ سے تعلیم کا سلسلہ جاری نہ رہ سکا، اور ابن خلدون نے یہ سوچنا شروع کر دیا کہ وہ اپنے خاندان کی روایات کے مطابق جاہ و منصب کی بلندیوں تک کیسے پہنچ سکتا ہے۔ خوش قسمتی سے اس کے مرحوم والد کے دوستوں کی کوششیں بارآور ہوئیں اور اسے خاندان حفصیہ کے تاجدار سلطان ابو اسحاق ثانی، والیٔ تونس کے دربار میں ایک کاتب کی حیثیت سے ملازمت مل گئی۔ لیکن اسے یہ ملازمت دل سے کبھی پسند نہ تھی۔ ایک تو اس وجہ سے کہ وہ مزید ترقی کا آرزومند تھا، دوسرے اسے ہر وقت یہ خدشہ لگا رہتا تھا کہ چونکہ تونس کی حکومت کمزور ہے اور مراکش کی حکومت زیادہ طاقتور ہے، اس لئے مراکش کسی بھی وقت تونس پر حملہ کر دے گا۔

## مراکش کے دارالحکومت فاس میں

والیٔ تونس سلطان ابو اسحاق ثانی نے مراکش کے امیر ابوزید کی سرکوبی کے لئے ایک لشکر بھیجا۔ ابن خلدون اس نیت سے لشکر میں شامل ہو گیا کہ تونس سے بھاگ جانے کا سنہری موقع ہے اور پھر مراکش میں جا کر بہتر ملازمت کا بندوبست ہو سکے گا۔ بدقسمتی سے تونس کے لشکر کو شکست ہوئی اور ابن خلدون کو ناچار ایک گاؤں میں پناہ لینی پڑی۔ اس کے بعد وہ عرصے تک ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں، اور ایک شہر سے دوسرے شہر تک، چوری چھپے سفر کرتا رہا۔ یہاں تک کہ مراکش کے سلطان ابو عنان کے کان میں اس کی آمد کی بھنک پڑی اور اس نے اسے بلا بھیجا۔ مراکش کے دارالحکومت فاس پہنچ کر، شروع شروع میں اسے درباری علماء کے گروہ میں شامل ہونا پڑا۔ پھر تھوڑی ہی مدت کے بعد اسے امیر اسرار (پرائیویٹ سیکرٹری) کے عہدے پر فائز کر دیا گیا۔

اس مرتبہ ابن خلدون نے ایک سازش کی۔ بات یہ تھی کہ سلطان ابو عنان نے بجایہ کے امیر عبداللہ کو فاس میں قید کر رکھا تھا۔ ابن خلدون نے امیر عبداللہ کے ساتھ اس امید اور شرط پر خفیہ مراسلت شروع کی، اور ساتھ ساتھ اس کی رہائی کا منصوبہ تیار کیا کہ اگر وہ اسے رہائی دلانے میں کامیاب ہو جائے اور امیر بجایہ پھر سے برسراقتدار آ جائے تو اسے بجایہ کا وزیر مقرر کیا جائے گا۔

اتفاق سے یہ سازش پروان چڑھنے سے پہلے ہی منکشف ہو گئی، جس کی پاداش میں اسے بھی جیل میں محبوس کر دیا گیا، اور اس وقت تک انتظار کرنا پڑا جب تک کہ واقعات کوئی نئی کروٹ نہ لیں۔ چنانچہ وہ وقت بھی آ پہنچا۔ ابو عنان کا انتقال ہو گیا اور الحسن بن عمر نے جو ان دنوں ابو عنان کا معتمد اور وزیر تھا، ابن خلدون کو رہا کر دیا اور اس کے ساتھ تکریم و تعظیم کے ساتھ پیش آیا۔

## الحسن بن عمر سے بھی بے وفائی

مراکش کا تخت حکومت اب خالی تھا اور کئی امیدوار تھے، مگر چونکہ الحسن بن عمر اب تک امیر کا قریبی معتمد اور برسراقتدار تھا اور تمام امور مملکت سے پوری طرح باخبر تھا اس لئے الحسن بن عمر نے ابو عنان کے نام پر خود ہی فرمانروائی کی طرح ڈالی۔ ادھر المنصور بن سلیمان کو میرنیوں نے فاس پر حملہ کرنے کی ترغیب و تحریص کی، اور ابن خلدون نے جب یہ دیکھا کہ المنصور کی فوج اس کے مربی الحسن بن عمر کی فوج سے کہیں زیادہ قوی اور زوردار ہے، تو اس نے اس احساس کی پروا کئے بغیر المنصور کا ساتھ دیا، مگر اس کے ساتھ بھی زیادہ عرصے تک نباہ نہ کر سکا۔ جونہی ابوسالم نے تخت مراکش کی بازیابی کا مطالبہ کیا، جسے سیاسی وجوہ کے تحت ملک بدر کر دیا گیا تھا، ابن خلدون نے عظمائے

مملکت کے ساتھ ملا کر اس کے لئے میدان ہموار کیا اور اس کا وفادار بن گیا۔ اس کی یہ سازش مال و دولت اور مادی منفعت کے اعتبار سے بھی کامیاب ہوئی اور اس کے ساتھ ساتھ ابوسالم کے مقربِ خاص ہونے کا شرف بھی اسے حاصل ہوا۔ لیکن اسے یہ نیا شرف و اعزاز بھی راس نہ آیا۔ عمال حکومت نے اس کے خلاف شکایتوں کا ایک طومار کھڑا کر دیا۔

ابن خلدون نے جب یہ صورت حال دیکھی کہ ہر طرف دشمن ہی دشمن پیدا ہو گئے ہیں تو اسے ایک اور سازش سوجھی۔ اس نے عمر عبداللہ کو گانٹھا جو اس کا ایک پرانا رفیقِ کار تھا اور عبداللہ حفصی کے خلاف سازش میں اس کا برابر کا شریک رہ چکا تھا۔ ان دونوں نے مل کر ابوسالم کی بساطِ اقتدار الٹنے کی کوشش کی، جس میں یہ کامیاب رہے۔ ابن خلدون کی محرومیاں دیکھئے کہ اس کی تدبیر سازی اور جوڑ توڑ کا اسے کیا صلہ ملا۔ مال و دولت کی فراوانی تو یقیناً اس کے حصے میں آئی، لیکن تختِ حکومت پر اس کے دوست نے قبضہ جما لیا، جس سے یہ دل برداشتہ ہو گیا اور یہاں سے بھاگ کر اندلس کی راہ لی۔

## غرناطہ میں آؤ بھگت

اندلس کی ریاست غرناطہ میں ابن خلدون کے قیام کی تفصیل یہ ہے کہ وہاں کے سلطان ابوعبداللہ خامس کو جب اس کے اعزہ و اقارب نے تخت سے محروم کر دیا تو اسے اپنے وزیر لسان الدین خطیب کے ہمراہ مراکش کے دارالحکومت فاس میں پناہ ڈھونڈنی پڑی۔ وہاں ابن خلدون پہلے سے موجود تھا۔ اس نے سلطان کے لئے کامیاب جدوجہد کی، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ابوعبداللہ کو 1364ء میں اس کی کھوئی ہوئی حکومت پھر مل گئی۔ انہی خدمات کے عوض جب ابن خلدون غرناطہ پہنچا تو سلطان کی طرف سے اس کا پرتپاک خیر مقدم ہوا۔ خود وزیر لسان الدین خطیب نے اس موقع پر ایک قصیدہ لکھا جو دیگر مراسلات کے ساتھ ابن خلدون کے خودنوشت سوانح میں درج ہے۔

سلطان ابوعبداللہ نے اسے اپنے مقربین خاص میں شامل کیا اور وزارت کا منصب اس کے سپرد کیا جسے اس نے کمال قابلیت سے نبھایا۔ ایک سال کے بعد سلطان غرناطہ نے ابن خلدون کو اشبیلیہ کی طرف پیڈرو (بطرہ) والیٔ قشتالہ کے پاس اپنا سفیر بنا کر بھیجا۔ اشبیلیہ ابن خلدون کا آبائی شہر تھا۔ پیڈرو اس کے ساتھ کمال مہربانی سے پیش آیا اور اس سے کہا کہ تم میرے دربار میں ٹھہرو۔ اشبیلیہ میں جو تمہاری قدیمی املاک ہیں، وہ تمہیں واپس کر دیتا ہوں مگر ابن خلدون نے یہ پیشکش قبول کرنے سے معذوری ظاہر کی۔

ابن خلدون نے یہ پیشکش کیوں قبول نہیں کی؟ اس سوال کے ضمن میں مولانا محمد حنیف ندوی لکھتے ہیں: ''اس کی نفسیات سے اس کی توجیہ نہیں ہو سکتی، کیونکہ ہمیشہ سے یہ منصب و اعزاز اور مال و دولت کی تلاش میں حریص رہا ہے۔ اگر وہ اشبیلیہ میں رہ جاتا تو اس کا بڑا فائدہ یہ حاصل ہوتا کہ یہاں اجنبیوں میں رہنے کی وجہ سے کوئی حریف اس کے خلاف حسد و رقابت کی آگ نہ بھڑکا سکتا۔ علاوہ ازیں یہاں رہ جانے کا علمی فائدہ یہ حاصل ہوتا کہ اس کے نقطۂ نظر میں مزید وسعت پیدا ہوتی اور ''مقدمہ'' میں جب عمرانیات پر گوہر افشانی کرتا تو صرف مشرقی اقوام ہی کے تجربے اس کے سامنے نہ ہوتے، بلکہ مغربی اقوام کے تاریخی تجربات و حالات سے بھی یہ پوری طرح بہرہ مند ہوتا جس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ اس کے نظریات و تصورات میں ہمہ گیری نہیں ہے''۔

## بجایہ میں شاہانہ استقبال

غرناطہ میں ابوعبداللہ اور لسان الدین الخطیب سے اس کے مراسم اگرچہ اچھے تھے، جیسا کہ خود اس کے اعتراف سے معلوم ہوتا ہے، لیکن شکایات کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کی دوستی میں فرق آنے لگا اور اسے یہ خطرہ لاحق ہو گیا کہ آئندہ تعلقات کی یہ خوشگواری شاید قائم نہ رہے۔

ابھی وہ اس تذبذب میں تھا کہ غرناطہ میں مزید رہے یا نہ رہے کہ دریں اثناء اس کے پرانے دوست امیر ابو اللہ محمد نے بجایہ آنے کی دعوت دی، اور کہلا بھیجا کہ چونکہ ابوعنان کی قید سے اسے رہائی حاصل ہو گئی ہے، لہٰذا وہ اب پہلے کی طرح خودمختار بادشاہ ہے۔ ابن خلدون نے اس خوشخبری کو غنیمت جانا اور یہاں سے بھی کوچ کا ارادہ کیا۔

بجایہ میں اس کا شاہانہ استقبال ہوا۔ حکومت کے اہل کار تو گھوڑوں پر سوار اس کے خیر مقدم کے لئے آئے۔ عوام کا یہ حال تھا کہ اس کی دست بوسی کے لئے ایک دوسرے پر گرے پڑتے تھے۔ یہاں پہنچ کر اس نے مدارالمہام (چیف سیکرٹری) کا عہدہ سنبھالا، اور اس وقت تک اس عہدے پر فائز رہا، جب تک امیر ابوعبداللہ محمد اپنے چچیرے بھائی امیر ابوالعباس کے ہاتھوں قتل نہیں ہو گیا۔ ابن خلدون نے حسب عادت عوام اور لڑنے والوں کے جذبات کے علی الرغم نئے فاتح کے لئے شہر کے دروازے کھول دیئے، اور محض اپنی کامرانیوں کے پیش نظر اس میں ذرا بھی تامل نہیں کیا کہ اس طرح تو اس کے مرحوم دوست کے ساتھ غداری کا ارتکاب ہوتا ہے لیکن یہ بے وفائی بھی اس کے کام نہ آئی۔ چند ہی دنوں کے بعد اسے یہاں سے بھی رخصت ہونا پڑا۔

## ابن خلدون افریقہ میں

اب اس کے سوا چارہ نہ رہا کہ ابن خلدون بسکرہ میں اپنے ایک پرانے دوست احمد بن یوسف کے ہاں رہ کر امیر بجایہ کا انتقام لے۔ یہاں اس کی تدبیر سازی، منصوبہ بندی، سازش اور سیسہ کاری کی غیر معمولی صلاحیت کا اندازہ ہوتا ہے۔ شمالی افریقہ میں اس نے چند سال بڑے اضطراب اور پریشانی میں بسر کیے۔ 1370ء سے 1374ء تک وہ عبدالعزیز سلطان مراکش اور اس کے بیٹے ابوبکر سعید کی خدمات انجام دیتا رہا۔

اتفاق سے تلمسان کے امیر سلطان ابومحمد کا ارادہ ہوا کہ بجایہ پر قبضہ کرے۔ اس نے ابن خلدون سے وعدہ کیا کہ اگر وہ قبائل بنی رباح کو قابو میں کر لے، جو اس وقت اس کے مخالف کیمپ میں تھے اور اس کے اثر رسوخ اور تدبیر سے قابو میں آسکتے تھے تو حجابت و کتابت کا منصب اس کے سپرد کر دیا جائے گا۔ ابن خلدون نے امیر تلمسان کی یہ پیشکش قبول کر لی اور قبائل کو رام کرنے کے لئے بے حد کوشش کی، نہ صرف یہ کہ ان کو رام کر لیا، بلکہ سلطان تونس ابواسحاق بن بکر حفصی کو بھی آمادہ کر لیا کہ وہ امیر تلمسان کی حمایت و امداد میں کوئی دقیقہ نہ اٹھا رکھے گا۔ لیکن بدقسمتی آڑے آئی، کیونکہ بجایہ کے خلاف سرے سے لڑائی ہی نہ ہو پائی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ انہی دنوں سلطان عبدالعزیز امیر مراکش کی نیت بدلی اور اس نے طے کیا کہ تلمسان کے خلاف باقاعدہ صف آرائی کی جائے۔

اب ابن خلدون کو محسوس ہوا کہ اس کی پوزیشن سخت نازک ہے، کیونکہ نہ تو اس کے لئے یہ ممکن تھا کہ سلطان ابومحمد کا ساتھ دے اور نہ ہی یہ ممکن تھا کہ کھل کر امیر عبدالعزیز سے مراسم پیدا کرے، اس لئے اس نے یہاں سے اندلس بھاگ جانے ہی میں عافیت سمجھی، لیکن وہ فرار ہونے میں بھی کامیاب نہ ہو سکا کہ راستے ہی میں سلطان عبدالعزیز کے آدمیوں نے اسے گرفتار کر لیا۔ لڑائی ہوئی اور تلمسان فتح ہو گیا۔

سلطان عبدالعزیز نے اس کی قابلیت سے پورا پورا فائدہ اٹھانے کی غرض سے زیادہ دیر تک اسے اسیر نہ رکھا، بلکہ جلد ہی اسے رہا کر دیا اور یہی خدمت پھر اس کے سپرد ہوئی کہ وہ قبائل بنی رباح کو اطاعت پر مجبور کرے۔

ابن خلدون نے بلا جھجک یہ خدمت قبول کر لی اور معمول کے مطابق اس ضمن میں کسی اخلاقی خلاف ورزی کا خیال تک نہ کیا۔

دریں اثناء سلطان عبدالعزیز کا انتقال ہو گیا۔ ابن خلدون اپنے اہل و عیال کے ساتھ ملیانہ میں مقیم تھا۔ یہاں سے اس نے اہل خانہ کو ساتھ لیا اور پھر فاس (مراکش) کا قصد کیا تاکہ اپنے سابقہ اثر رسوخ کو کام میں لا سکے مگر یہاں صورت حال بدل چکی تھی۔ فاس اب دو

حصوں میں بٹ گیا تھا۔ ایک حصے میں عبدالرحمٰن کی فرماں روائی تھی اور دوسرے حصے میں ابوالعباس کی۔ اس نے ہر چند دونوں کی خدمت کی لیکن ابوالعباس اس کی وفاشعاریوں سے متاثر نہ ہو سکا۔ اس نے ابن خلدون کو عبدالرحمٰن کا خاص آدمی خیال کر کے آخر قید و بند کے مصائب و شدائد میں مبتلا کر دیا۔ پھر جونہی اس نے ان مصائب سے چھٹکارا پایا، اس نے پہلی فرصت میں اندلس کی طرف راہ فرار اختیار کی۔ (1374ء)

اندلس کے سلطان ابن الاحمر نے اسے ہاتھوں ہاتھ لیا لیکن پھر کسی وجہ سے ناراض ہو کر مجبور کیا کہ اندلس کی بجائے افریقہ چلا جائے۔ افریقہ میں اسے تلمسان کے سلطان ابوحمو سے سابقہ پڑا۔ ابوحمو اگرچہ اس کی سابقہ وفاداری سے مطمئن نہ تھا، تاہم اس نے معاف کر دیا اور پھر اس پہلی خدمت پر لگا دیا کہ سرکش قبائل کو اپنی شخصیت، اثر و رسوخ، قابلیت اور تدبر سے اس کی اطاعت پر مجبور کرے۔

مگر اب سیاسی انقلابات اور ادل بدل کا اثر ابن خلدون پر یہ ہوا کہ اس نے سیاست سے کنارہ کشی اختیار کر لی اور قلعہ ابن سلامہ چلا گیا اور یہ طے کیا کہ اب وہ اپنے بال بچوں میں ہی رہ کر تعلیم و تدریس کے فرائض انجام دے گا۔ یہیں اس نے "مقدمہ" ایسی لافانی کتاب لکھنا شروع کی اور اپنی مشہور تاریخ کے معتد ابواب کی تکمیل کی۔ 1378ء تک وہیں مقیم رہا۔

اس کی پہلی زندگی اس انداز سے گزری تھی کہ یہ جہاں بھی جاتا، خواص اس کو شک کی نظر سے دیکھتے اور ڈرتے رہتے کہ ایسا نہ ہو کہ اس کی شخصیت اور حد سے زیادہ مقبولیت کہیں ان کے اقتدار کو خطرے میں نہ ڈال دے اس لئے پہلے دن سے حسد و رقابت کے جذبات ابھرنے شروع ہو جاتے جو بالآخر دشمنی پر منتج ہوتے اور اچھی خاصی لڑائی کی نوبت آتی۔

ابن خلدون نے جب علمی مشاغل کا آغاز کیا اور دینی حلقوں میں اس کی قابلیت اور وسیع تجربے کا شہرہ ہوا تو تونس کے سب سے بڑے مفتی اور فقیہ محمد بن عرفہ کے دل میں تکدر پیدا ہوا۔ اس نے ابن خلدون کے خلاف سلطان تونس ابوالعباس کو بھڑکایا اور ایسی ایسی تہمتیں تراشیں اور الزامات عائد کئے کہ اسے ناچار یہاں سے بھی کھسکنا پڑا۔ اس نے سلطان سے سفر حج کی اجازت لی اور مشرق کا رخ کیا۔

دسمبر 1382ء میں وہ حج کے لئے روانہ ہوا لیکن راستے میں اسکندرہ اور قاہرہ میں رک گیا۔ چونکہ یہاں ان کی شہرت پہلے ہی پہنچ چکی تھی اس لئے جامعہ ازہر کے طلبہ آپ کے پاس آئے اور انہوں نے اصرار کیا کہ یہ انہیں اپنے علمی معارف سے بہرہ مند کرے۔ اس نے اس خدمت کو قبول کر لیا اور ایک عرصے تک یہاں فقہ مالکی پڑھاتا رہا۔ سلطان ملک الظاہر برقوق کو جب اس کی فقہی صلاحیت کا علم ہوا تو اس نے فقہ مالکی کی قضا کا منصب اس کے سپرد کیا جس کو اس نے بڑی لیاقت سے نبھایا۔

یہاں اس نے رشوت و بدعنوانی کے خلاف سخت احکام صادر کئے، اور حق و انصاف کی خاطر ہر نوع کی سفارش کو ٹھکرا دینے کا اعلان کیا، لیکن اخلاق کی یہ بلندی اسے راس نہ آئی اور اس کی سزا اسے یہ ملی کہ اصحاب غرض اس کے خلاف ریشہ دوانیاں کرنے لگے اور ایسا طوفان بپا کیا کہ اسے ایک مرتبہ پھر گوشہ نشینی اختیار کرنا پڑی۔

## بہت بڑا ذاتی صدمہ

اس اثناء میں ابن خلدون کو بہت بڑے صدمے سے دوچار ہونا پڑا۔ اسے خبر ملی کہ اس کے بیوی بچے جو تونس سے اس کے پاس آ رہے تھے، اچانک سمندر کی موجوں کی نذر ہو گئے ہیں۔ اس پر اس کے منہ سے صرف یہ تاریخی جملہ نکل سکا:

فقدت بذلک المال و السعادة والبنین

''اس حادثے سے میں مال، خوش بختی اور اولاد سب سے محروم ہو گیا ہوں''

اس سے اس کے بے اندازہ صبر اور بے نظیر تحمل کا اندازہ ہوتا ہے، لیکن مورخ ڈاکٹر طٰہٰ حسین کا کہنا ہے کہ اس جملے سے ایک طرح کی خشکی اور یبوست ظاہر ہوتی ہے، اور یہ گمان ہوتا ہے کہ شاید مصیبت اور ابتلا نے اس کا دل سخت کر دیا تھا۔ اس کے برعکس مولانا محمد حنیف ندوی لکھتے ہیں: ''لیکن ڈاکٹر طٰہٰ حسین کا یہ اجتہاد انسانی فطرت سے ناآشنائی پر مبنی ہے۔ ابن خلدون ایسا زیرک اور حکیم و دانا انسان جب اپنے غم و اندوہ کا اظہار کرے تو ظاہر ہے کہ اس میں وہ عامیانہ پن نہیں ہو سکتا جو دوسروں میں پایا جاتا ہے۔ اس کے سماجی رتبے، ذہنی افق اور پندار و انفرادیت کو ذہن میں رکھیے، اور پھر یہ دیکھیے کہ اس جملے میں کتنا غم اور کتنا اثر اور گداز پنہاں ہے''۔

اس واقعے سے فی الحقیقت ابن خلدون پر گہرا اثر ہوا۔ اس کا ثبوت اس سے بھی ملتا ہے کہ اس کے فوراً بعد اس نے 1387ء میں فریضۂ حج ادا کیا اور مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں تسکین قلب کا سامان بہم پہنچایا۔ مناسک حج سے فارغ ہونے کے بعد مئی 1388ء میں وہ قاہرہ واپس آ گیا۔ 1389ء سے وہ پھر مالکی قاضی القضاۃ بنایا گیا۔

## امیر تیمور سے ملاقات

اسی اثناء میں والی مصر فرج بن برقوق کو معلوم ہوا کہ امیر تیمور اپنی ہلاکت آفرینیوں کے ساتھ بڑھتا چلا آ رہا ہے اور دمشق پر قبضہ کرنا چاہتا ہے۔ اس نے دفاع کی غرض سے کچھ فوج تیار کی اور دمشق کی طرف روانہ ہوا۔ سلطان کے ساتھ علماء و فضلا کی بھی ایک بڑی جماعت تھی جس میں کہ ابن خلدون بھی شامل تھا۔ یہ 1401ء کی بات ہے۔

جب سلطان دمشق کے قریب پہنچا تو اسے معلوم ہوا کہ اس کے خلاف اس کے دارالحکومت قاہرہ میں سازش ہو رہی ہے۔ لہٰذا وہ یہیں سے پلٹا اور شہر دمشق کو کسی دفاع اور حفاظت کے بغیر امیر تیمور کی ہلاکت خیزیوں کے لئے کھلا چھوڑ دیا۔ بعض علماء جن میں ابن خلدون بھی شامل تھا دمشق ہی میں رہ گئے۔ ان میں سے بعض علماء نے امیر تیمور سے اس توقع میں ملاقات کی کہ وہ کچھ معاوضہ لے کر آگے بڑھ جائے اور دمشق پر چڑھائی نہ کرے، لیکن امیر تیمور نے ان کا یہ مطالبہ تسلیم نہیں کیا۔ آخر ابن خلدون کو امیر تیمور سے تخلیئے میں ملاقات کی سوجھی۔ اس کے لئے اس نے یہ تدبیر اختیار کی کہ جنوری 1401ء میں قلعہ دمشق کی فصیل پر سے رسوں کی مدد سے نیچے اترا اور تیمور تک جا پہنچا اور اس سے خوب کھل مل کر بات چیت کی۔ ان دونوں میں ترجمانی کے فرائض سمرقند کے فقیہ عبدالجبار بن نعمان نے ادا کئے۔ امیر تیمور اس کی شخصیت، انداز گفتگو، بے باکی اور وجاہت سے بہت متاثر ہوا۔ اس نے ابن خلدون سے فرمائش کی کہ افریقہ کی تاریخ پر ایک کتاب تیار کر دے۔ اس نے ڈیڑھ ماہ اس کے ہاں مہمان رہ کر یہ کتاب تیار کر دی اور اس کے صلے میں بہت سا انعام و اکرام حاصل کیا۔ لطف کی بات یہ ہے کہ اس عرصے میں ابن خلدون یہ بات بالکل بھول گیا کہ وہ کس غرض اور مقصد سے تیمور سے ملا تھا، اور اہل دمشق اس کی حمایت و نصرت کے کس درجہ مستحق تھے۔ ابن خلدون تو امیر تیمور کے خیموں میں بیٹھا افریقہ کی تاریخ لکھتا رہا اور شاہی مہمان خانے میں کام و دہن کی تواضع میں لگا رہا اور ادھر تیمور نے دمشق کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔

امیر تیمور سے دوسری ملاقات کے فوراً بعد ابن خلدون قاہرہ واپس آ گیا۔ قاہرہ واپس پہنچ کر وہ پھر مالکی قاضی بنا اور کچھ عرصے کے بعد یہیں داعی اجل کو لبیک کہا۔ 1406ء میں 74 سال کی عمر میں فوت ہو گیا۔ لوگوں نے اسے قاہرہ کے قبرستان میں دفن کر دیا، لیکن زمانے کی دست برد سے اس کی قبر کا نشان تک مٹ گیا۔

## ابن خلدون کے اخلاق و عادات

افسوس کہ ابن خلدون ایسے عظیم اور نابغۂ روزگار کے حالات پوری تفصیل سے نہیں ملتے، تاہم وہ اتنا خوش قسمت ضرور ہے کہ یورپ نے اس کی شایان شان قدر کی ہے اور اس کی تاریخ، بالخصوص ''مقدمہ'' کو ہاتھوں ہاتھ لیا ہے، اور حقیقت یہ ہے کہ ابن خلدون اگر زندہ بچ رہا اور اب تک زندہ ہے تو یورپ والوں کی قدر افزائی ہی کے بل بوتے پر زندہ ہے، ورنہ اپنوں نے تو اس پر طرح طرح کے الزامات لگا کر اور تہمتیں پھیلا کر اسے ختم ہی کر دیا تھا۔

اس کا اخلاق کیا تھا؟ عادات کیا تھیں؟ اس کا بچپن کیونکر گزرا؟ عہد شباب کیونکر بسر ہوا، اور پیری اور ضعیفی میں اس نے کیا رنگ ڈھنگ اختیار کئے؟ شخصیت و کردار کے یہ وہ ضروری خدوخال ہیں جن سے قطع نظر کر کے زندگی کا کوئی خاکہ تیار نہیں ہو سکتا، لیکن یہاں اس طرح کی معلومات سرے سے غائب ہیں۔ لے دے کر جو کچھ معلوم ہو سکا ہے، وہ صرف اس قدر ہے کہ ابن خلدون زندگی کی کشاکش، جدوجہد اور مصائب و مشکلات سے گھبرانے والا نہیں تھا۔ اس کے سامنے سلطنتیں بدلی ہیں۔ تخت و تاج پر یکے بعد دیگرے انقلابات آئے ہیں، جن سے خود اس کی حیثیت اور منصب پر نمایاں اثر بھی پڑا ہے، لیکن اس نے ہر حالت میں ان انقلابات کا مقابلہ کیا ہے اور اپنے لئے ہر رنگ میں کامیابی و کامرانی کی کوئی نہ کوئی راہ تلاش کی ہے۔

کئی مرتبہ ایسا ہوا کہ وزارت اس سے چھن گئی اور وہ معتوب و مقہور ہو کر جیل کی چار دیواری میں پابند رہنے پر مجبور ہوا یا وہاں سے بھاگ نکلا ہے اور گوشۂ گمنامی میں جا پڑا ہے۔ لیکن پھر جلد ہی اپنی تدبیر، کوشش اور جوڑ توڑ سے پہلے سے بھی زیادہ حیثیت حاصل کر لی ہے یا ایسا مقام حاصل کر لیا ہے کہ عام حالات میں کسی دوسرے شخص کو حاصل نہ ہو سکتا۔ قسمت کی ناسازگاری اور واقعات و حالات کی ناموافقت سے متاثر نہ ہونا اور مشکلات و مصائب اور زوال و پستی کی ہر حالت میں بہرطور اپنی اقبال مندی کا کوئی نہ کوئی پہلو ڈھونڈ نکالنا ابن خلدون کی شخصیت کی وہ خوبی ہے جو اسے فلسفے کے حلقے سے نکال کر ہوشیار اور زیرک سیاست دان کی صف میں لا کھڑا کرتی ہے، مگر افسوس کی بات یہ ہے کہ وہ اپنی اس خوبی اور صلاحیت کو وہ کسی بلند سیاسی نصب العین کے حصول کے لئے استعمال نہ کر سکا، ورنہ ہو سکتا تھا کہ عمرانیات اور تاریخ نگاری کا یہ امام کسی عظیم سلطنت کا بانی اور مؤسس بھی ہوتا۔

## ابن خلدون پر بڑا اعتراض

ابن خلدون کی بڑی کمزوری یہ تھی کہ وہ اس مذکورہ خوبی، وصف اور خداداد صلاحیت کو صرف اس حد تک کام میں لاتا تھا کہ اس کی مدد سے اسے زیادہ سے زیادہ کسی سلطان یا والیٔ ملک کے دربار میں تقرب حاصل ہو سکے اور اطمینان اور فراغت کے ساتھ زندگی گزار سکے۔

سب سے بڑا اور بجا اعتراض جو اس کی زندگی پر عائد کیا جاتا ہے، وہ یہ ہے کہ اس میں وفا شعاری اور ذمہ داری کا سخت فقدان تھا۔ اس کا اخلاقی اور دینی تصور اس قدر محدود اور سمٹا ہوا تھا کہ اس کی شخصیت میں دوستوں سے خلوص، اپنے ممدوحوں اور کرم فرماؤں سے محبت و وفا اور مسلمانوں کی فلاح و بہبود ایسے لطیف جذبات کے لئے ذرا بھی گنجائش نہ تھی۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ اس کی محبت و وفا، وابستگی اور مدح و ستائش کے محور زمانے کی جنبش کے ساتھ برابر بدلتے رہتے ہیں۔ یعنی آج اگر اس کے مراسم ابو اسحاق الحفصی اور الحسن بن عمر کے ساتھ ہیں تو کل اس کا حریف و دشمن اس کا آج کا محبوب و ممدوح ہے۔ وفاداری اور ذمہ داری کی یہ کمی اس میں اس حد تک ہے کہ اس کی آنکھوں کے سامنے دمشق کی اینٹ سے اینٹ بجا دی جاتی ہے، اہل شہر قتل اور شرفا ذلیل ہوتے ہیں اور مسلمان خواتین کی عزت و آبرو سے ظالم تیمور کی فوجیں بے رحمانہ کھیلتی ہیں، لیکن ابن خلدون ٹس سے مس نہیں ہوتا اور احتجاج کا ایک لفظ بھی منہ پر نہیں لاتا، حالانکہ دمشق کی مہم

ہیں اسے اسی لئے ساتھ لیا گیا تھا کہ وہ دمشق کی حفاظت کا فریضہ انجام دے گا اور ہر قیمت پر دمشق کو بچائے گا۔

یہی نہیں، خود قلعے کی فصیل سے رسوں کے ذریعے اسی مقصد سے اترا تھا کہ امیر تیمور لنگ سے اہلِ دمشق کے لئے سفارش کرے گا اور اپنی شخصیت کے اثر سے اس کو رحم و کرم پر مائل کرے گا۔ مگر دمشق پہنچ کر وہ اس کی مہمان نوازی میں ایسا کھویا جاتا ہے کہ بھولے سے بھی یاد نہیں کرتا کہ شہر والوں کے بھی کچھ حقوق اس پر وارد ہوتے ہیں یا مسلمانوں کی محبت اور خیر خواہی کے بھی کچھ تقاضے ہیں جن کی تکمیل اسے کرنا ہے۔

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ابن خلدون جیسا دانا بینا آدمی اور دقیقہ سنج فلسفی جو اپنی تصنیف ''العبر'' میں بڑی بڑی سلطنتوں اور ریاستوں کے اسباب عروج و زوال پر بحث کرتا ہے، اپنی اتنی بڑی خامی اور کمزوری سے کیوں واقف نہ ہو سکا؟

مولانا محمد حنیف ندوی اس سوال کے جواب کا کھوج یوں لگاتے ہیں:

''بات یہ ہے کہ ابن خلدون جس دور میں پیدا ہوا اور جس زوال پذیر معاشرے میں اس نے آنکھیں کھولیں اور تربیت حاصل کی، وہ اسلامی تاریخ میں وہ دور ہے جبکہ پوری دنیائے اسلام میں کوئی مضبوط و مستحکم اور پائیدار حکومت موجود نہ تھی۔ عام تعلیم اور مشترکہ اخلاقی و دینی اقدار کی اشاعت و تبلیغ کا کہیں اہتمام نہ تھا، جس سے کہ قوموں میں بلند نظری اور اخلاقی تصورات ابھرتے ہیں، بلکہ افراتفری انتشار اور طوائف الملوکی کا یہ عالم تھا کہ ہر جگہ الگ الگ خلیفہ المومنین ہے اور اس کا منبر اور اس کا دربار۔ دولت و ثروت، سلاطین اور ان کے وزیروں کے عشرت کدوں میں سمٹ آئی ہے اور ترقی و خوشحالی کے تمام دروازے عوام پر بند ہیں۔

ان حالات میں ظاہر ہے کہ ابن خلدون ایسا فاضل شخص بھی دوسروں کی طرح مجبور ہے کہ اگر فراغت و یکسوئی سے اور بغیر کسی روک ٹوک کے کوئی علمی اور بڑا کام کرنا چاہتا ہے تو نہ چاہنے پر بھی بہرکیف انہی وزراء و امراء سے وابستہ رہے، کیونکہ اس سے کم از کم اتنا تو ہو گا کہ اس کا دماغی سکون قائم رہے جس کی اسے اشد ضرورت تھی۔ گھٹیا ملوکیت اور طوائف الملوکی کے اس زمانے میں اور ہو بھی کیا سکتا تھا۔ اس مجبوری و معذوری کے پیش نظر ابن خلدون اگر احساسِ ذمہ داری سے عاری ہے اور اجتماعی تقاضوں کے مقابلے میں، اس میں خود غرضی اور حب ذات کا جذبہ نسبتہً زیادہ غلو اور مبالغے کے ساتھ پایا جاتا ہے تو یہ بالکل قدرتی امر ہے۔ قصور اس کا اتنا نہیں جتنا کہ اس وقت کے ماحول اور معاشرے کا ہے۔ ابن خلدون نے خود ہی ایک جگہ لکھا ہے: ''انسان سراسر اپنے ماحول کی پیداوار ہے''، اس لئے ضروری تھا کہ حالات کے تقاضوں اور مجبوریوں کی حد تک ہی اخلاقی و دینی اقدار کی پابندی کر سکتا''۔

## (2)

# ابنِ خلدون کی تصانیف

ابن خلدون نے بہت سے موضوعات پر قلم اٹھایا اور مختلف علوم و فنون کے متعلق اس کی چھوٹی چھوٹی کتابیں کچھ مدت تک مقبول رہیں، لیکن ایک عرصہ دراز سے فراموش ہو چکی ہیں۔ اس کی شہرت کی بڑی وجہ اس کی تاریخ ''العبر'' اور خصوصاً اس کے پہلے حصے پر مبنی ہے جو عام طور پر ''مقدمہ'' کے نام سے مشہور ہے۔

ابن خلدون کی زندگی کے مندرجہ بالا مختصر خاکہ سے یہ امر بخوبی واضح ہوتا ہے کہ وہ ایک نہایت عجیب و غریب اور نادر شخصیت کا مالک تھا۔ پیچیدہ حالات، فرقہ بندیوں، سازشوں، کمینے حاسدوں اور متلون مزاج اور خود سر بادشاہوں کی صحبتوں میں رہ کر اس نے امور ملکی میں بڑی سرگرمی اور امتیاز کے ساتھ حصہ لیا۔ اگرچہ حوادثِ زمانہ سے وہ کئی دفعہ گرا، لیکن اپنی لیاقت اور فضل و کمال کی بدولت ہر مرتبہ جلد ہی اپنے قدموں پر دوبارہ کھڑا ہو گیا۔ جوانی سے لے کر بڑھاپے تک اپنی دشوار اور پر آشوب زندگی میں وہ ہمیشہ ممتاز اور با اثر شخصیت کا مالک رہا۔ اس کے ہمعصر کبھی تو اس کی خوشامدیں کرتے اور کبھی اس کے درپے آزاد رہتے۔ کبھی اس سے خوف کھاتے اور کبھی اس کی تعریف و تحسین کرتے۔ وہ ایک ماہر سیاستدان، تجربہ کار مدبر، شائستہ درباری اور اپنی قوم کا ایک نامور اور ممتاز فرد تھا۔ مشورہ میں اس کی رائے صائب اور اس کا کلام پر تاثیر اور دلنشیں ہوتا تھا۔ اپنے آپ کو مختلف حالات کے موافق بنانے میں اسے خاص ملکہ حاصل تھا اور مختلف قسم کے فرائض بخوبی سرانجام دینے میں وہ یدِ طولیٰ رکھتا تھا، اور ان تمام علوم میں جو اس زمانہ میں مسلمانوں میں رائج تھے، اس کو کامل دست گاہ حاصل تھی۔

لیکن اب ایک عرصہ دراز سے فراموش ہو چکی ہیں۔ اس کی شہرت بیشتر اس کے شاہکار یعنی تاریخ عالم اور خصوصاً اس کے پہلے حصہ پر مبنی ہے جس کو عام طور پر مقدمۂ ابن خلدون کہا جاتا ہے۔

اس کی تاریخ کا پورا نام ''کِتَابُ الْعِبَرِ وَ دِیْوَانُ الْمُبْتَدَا وَ الْخَبَرِ فِیْ اَیَّامِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ وَالْبَرْبَرِ وَ مَنْ عَاصَرَهُمْ مِنْ ذَوِی السُّلْطَانِ الْاَکْبَرِ'' ہے اور بتفصیل ذیل ایک دیباچہ، ایک مقدمہ اور تین کتب یعنی تین حصوں پر مشتمل ہے۔

دیباچہ میں مصنف علام نے اپنی تصنیف کا مقصد بیان کیا ہے اور بتلایا ہے کہ تاریخ ایک نہایت دلچسپ اور ہر دلعزیز مضمون ہے، وہ ایک مستقل علم ہے اور حکمت و فلسفہ کی ایک اہم شاخ ہے۔

مقدمہ میں علم تاریخ کے موضوع، اس کی فضیلت اور فوائد پر بحث کی ہے اور تاریخ نگاری اور تاریخی تحقیق و تنقید کے اصول قائم کر کے قدیم مورخین کے اغلاط کی پردہ دری کی گئی ہے۔

کتاب اول میں عُمرانِ عالم یعنی انسانی معاشرہ کے سبھی گوشوں یعنی اجتماعی، تمدنی، جغرافی، اقتصادی، علمی، ادبی اور مذہبی پہلوؤں پر بڑی دقیق اور بصیرت افزا بحث کی ہے۔ یہی حصہ ہے جسے مذکورہ بالا دو اجزاء یعنی دیباچہ اور مقدمہ کے ساتھ شامل کر کے عام طور پر ''مقدمہ''

ابن خلدون" کہا جاتا ہے اور جس کے فلسفیانہ اور پر حکمت مضامین نے ہر خاص و عام سے خراج تحسین حاصل کر کے ابن خلدون کو بجا طور پر بانیٔ فلسفۂ تاریخ کا لقب دلایا ہے۔

کتاب ثانی میں قبائل عرب کے اخبار وروایات مذکور ہیں اور عربوں نے زمانہ قدیم سے لے کر مصنف کے عہد تک جو سلطنتیں قائم کیں، ان کا بیان ہے۔ اس کے علاوہ دیگر نامور تاریخی قوموں مثلاً اہل ایران، بنو اسرائیل، یونانیوں، رومیوں، ترکوں اور فرنگیوں کی تاریخ مرقوم ہے۔

کتاب ثالث اقوام بربر اور ان کے موالی اور ہمسایہ قبائل مثلاً وناتہ وغیرہ کی تاریخ کے لئے مخصوص ہے۔ نیز اس حصہ میں ان خاندانوں اور حکومتوں کی تاریخ بھی شامل ہے جو شمالی افریقہ میں قائم ہوئیں۔ اس کی تاریخ کا یہ نہایت قابل قدر اور قیمتی حصہ ہے کیونکہ یہ ان ملکوں اور قوموں سے متعلق ہے جن کے درمیان مصنف نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ گزارا تھا اور جن کے متعلق اس کے پاس کافی ذخیرہ معلومات موجود تھا۔ اس حصہ میں اس نے جو کچھ لکھا ہے بیشتر اپنی ذاتی واقفیت اور تحقیق کی بناء پر لکھا ہے۔ اسی لئے یہ حصہ شمالی افریقہ کی تاریخ کے نہایت اہم اور مستند مآخذ و مصادر میں شمار ہوتا ہے۔

ابن خلدون نے اپنی تاریخ کی پہلی جلد یعنی "مقدمہ" کو اس وقت سپردِ قلم کیا، جب کہ وہ سیاسیات سے کنارہ کشی اختیار کر کے دنیا کی کشمکش سے دور قلعہ بنی سلامہ میں اپنے اہل وعیال کے ساتھ امن کی زندگی بسر کر رہا تھا۔ چنانچہ اس نے اپنے مقدمہ کے خاتمہ پر لکھا ہے کہ میں نے پانچ ماہ کی مدت میں 779ء کے وسط میں اس حصہ کی تسوید سے فراغت پائی اور اس کے بعد اس کی تنقیح وتہذیب کی اور تاریخ عالم کا اضافہ کیا۔ کس قدر حیرت کا مقام ہے کہ مصنف علام نے اس تصنیف کو جس میں انواع واقسام کے سینکڑوں مضامین سے بحث ہے، پانچ مہینے کی قلیل مدت میں لکھ ڈالا۔ اس امر سے اس دماغی قوت اور زورِ قلم کا کچھ اندازہ ہو سکتا ہے جو قسام ازل نے اس نادرۂ روزگار کو ودیعت کیا تھا۔

اسی گوشۂ تنہائی میں اس نے تاریخ عالم کی بھی ابتداء کی مگر اسے پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لئے اسے ایسے کتب خانوں کی ضرورت پیش آئی جہاں سے وہ ضروری مواد حاصل کر سکے۔ اسی وجہ سے وہ 780ء میں دوبارہ تونس آنے پر مجبور ہوا۔ جہاں اس وقت خاندان حفصیہ کا سولھواں تاجدار سلطان ابو العباس احمد برسر حکومت تھا۔ اس کا عہد حکومت 772ھ (مطابق 1370ء) سے لے کر 796ھ (مطابق 1394ء) تک ہے۔ ابن خلدون نے یہاں اپنی تاریخ کو مکمل کر کے اس کا ایک نسخہ سلطان کے خزانہ کتب میں ہدیہ دیا، گویا یہ اس کی تاریخ کا پہلا ایڈیشن تھا جو اس سلطان کے نام پر معنون ہوا۔ اس کے قلمی نسخے اب بھی ملتے ہیں، جن میں سلطان احمد کے ساتھ تصنیف کا انتساب مقفی و مسجع عبارت میں مسطور ہے۔ اس کے بعد جب ابن خلدون نے 784ھ مطابق 1382ء میں مشرق کی جانب سفر کیا اور مصر کو جو بغداد کی بربادی کے بعد دنیائے اسلام کا تمدنی اور علمی مرکز بن چکا تھا، اپنا وطن بنایا تو یہاں اس کو کئی دوسری تاریخی کتابیں دیکھنے کا موقع ملا جو اسے المغرب میں دستیاب نہ ہو سکی تھیں۔ ان کی مدد سے اس نے اپنی تاریخ میں ملوک عجم اور ترکی اقوام کی تاریخ کا اضافہ کیا۔ جیسا کہ مقدمہ کے مطبوعہ نسخوں کے دیباچہ سے معلوم ہوتا ہے مصنف نے اس کا ایک نسخہ المغرب میں شہر فاس کی جامع قرویین کے کتب خانہ میں ہدیۃً بھیجا تھا۔ بلکہ اس کے علاوہ اس نے آخری ترمیم شدہ ایڈیشن کو وہاں کے مربی سلطان ابو فارس عبدالعزیز ہی کے نام منسوب کیا تھا جس کا سن تخت نشینی 796ھ (مطابق 1393ء) ہے۔

اس ہدیہ سے ایک دلچسپ بات منکشف ہوتی ہے اور وہ یہ کہ اگر چہ ابن خلدون کو مصر میں آئے ہوئے دس سال گزر چکے تھے اور وہ یہاں کئی معزز عہدوں پر یکے بعد دیگرے فائز رہ چکا تھا اور مغرب کی طرف واپسی کی کوئی امید باقی نہیں رہی تھی، تاہم اس کے دل سے اپنے مولد و منشاء اور اوائل عمر کی جولانگاہ یعنی المغرب کی یاد فراموش نہیں ہوئی تھی۔ اس کا جسم اگر چہ مصر میں تھا اور بالآخر یہیں پیوند خاک ہوا، مگر اس کا تعلق خاطر بدستور اپنے وطن مالوف سے قائم رہا۔

# ”مقدمہ“ کے مطبوعہ ایڈیشن

## مقدمہ کا پیرس ایڈیشن

جب اہل فرانس نے گزشتہ صدی کے اوائل میں الجزائر اور تونس پر قبضہ کیا اور تاریخ ابن خلدون کے نسخے ان کے ہاتھ آئے تو فرانس کی ایشیاٹک سوسائٹی کو اس کی طبع و اشاعت کا خیال پیدا ہوا، چنانچہ یہ اہم کام پروفیسر کاترنیر (Quatrenera) کے سپرد ہوا، جو اس وقت فرانس کا سب سے نامور عربی دان تھا۔ اس نے متعدد نسخوں کی مدد سے مقدمہ کا متن تیار کیا، جو پیرس کے سرکاری مطبع میں چھپا، اور 1858ء میں تین جلدوں میں شائع ہوا اور پیشتر اس کے کہ فاضل مذکور ترجمہ کو ہاتھ لگائے، اس کا انتقال ہو گیا۔

مقدمہ کے پیرس ایڈیشن میں بمقابلہ ان مطبوعہ نسخوں کے جو عربی ملکوں میں متداول ہیں، گیارہ فصلیں زائد ہیں جن کی مجموعی ضخامت پچاس صفحات کے قریب ہے۔ ان زائد فصلوں میں سے ایک فصل تو باب ثالث میں ہے اور دس فصلیں باب سادس میں ہیں۔ ان دس زائد فصلوں میں سے چھ فصلیں باب سادس کی ابتداء میں ہیں۔ اسی طرح بعض مشترکہ فصلوں کے درمیان یا ان کے آخر میں بہت سے جملے زائد ہیں جن کی مجموعی ضخامت پچیس صفحوں کے قریب ہے تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ ابن خلدون نے اپنی عمر کے آخری حصہ میں ان کا اضافہ کیا تھا۔

## مقدمہ کا مصری ایڈیشن

جن دنوں مقدمہ ابن خلدون پیرس میں پروفیسر کاترنیر کے اہتمام سے چھپ رہا تھا، اسی زمانے میں یہ جلیل القدر کتاب مصر کے مشہور سرکاری چھاپہ خانہ مطبع بولاق میں طبع ہو رہی تھی۔ اس کی طباعت صفر 1274ھ (مطابق ستمبر 1857ء) میں تکمیل کو پہنچی اور اس کی تصحیح کے فرائض نصر الہورینی (متوفی 1874ء) نے ادا کئے۔ مقدمہ کا یہ پہلا مصری ایڈیشن بڑی تقطیع کے 316 صفحات پر مشتمل تھا اور اس کا متن دو قلمی نسخوں پر مبنی تھا جو شہر فاس اور تونس سے حاصل ہوئے تھے۔ اصل منصوبہ تو یہ تھا کہ ابن خلدون کی تاریخ یعنی ”کتاب العبر“ کو مکمل طور پر چھاپا جائے مگر اس موقع پر اس کا صرف پہلا حصہ یعنی مقدمہ شائع ہو سکا۔

## تاریخ کا مکمل ایڈیشن

مقدمہ کی مذکورہ بالا مصری اشاعت کے دس سال بعد یعنی 1284ھ (مطابق 1867ء) میں مطبع بولاق سے ابن خلدون کی تاریخ سات جلدوں میں مکمل طور پر شائع ہوئی، اس کی پہلی جلد جس کی ضخامت 534 صفحات کی ہے، مقدمہ کے لئے وقف ہے۔ بعد ازاں قاہرہ

اور بیروت سے تاریخ یا مقدمہ کے جتنے ایڈیشن شائع ہوئے ہیں، وہ اسی بولاق والے ایڈیشن کی نقل ہیں۔

## ابنِ خلدون کا ''مغربی'' ایڈیشن

تاریخ ابن خلدون کا ایک اور ایڈیشن المغرب یعنی مراکش کے ایک ناشر کتب کے خرچ پر قاہرہ میں 1936ء میں چھپنا شروع ہوا۔ مگر دو تین حصوں سے زائد نہ چھپ سکے۔ المغرب کے دو فاضل حضرات علال فاسی اور عبدالعزیز بن ادریس نے دیگر تاریخی اور ادبی کتابوں سے مقابلہ کر کے اس کی تصحیح کی، اس پر حواشی لکھے اور مقامات اور اشخاص کے ناموں پر اعراب لگائے۔ یہ ایڈیشن متن کی صحت اور طباعت کی خوبی کے اعتبار سے بولاق کے سابقہ ایڈیشن سے بہتر ہے مگر حضرت حسنؓ کی خلافت پر ختم ہو جاتا ہے، اس لئے نامکمل ہے۔

## مقدمہ کا بیروت ایڈیشن

ولایت سوریا یعنی شام کی مجلس معارف کی فرمائش پر مقدمہ کا ایک ایڈیشن 1879ء میں بیروت کے مطبعہ ادبیہ میں چھپ کر شائع ہوا اور دوسری بار 1886ء میں طبع ہوا اور 1900ء میں تیسری بار اس کے چھپنے کی نوبت آئی تو اس کے متن کی عبارت کو کامل اعراب کے ساتھ آراستہ کیا گیا۔

مصر میں مصطفیٰ محمد کے مطبع سے جو ایڈیشن شائع ہوا ہے وہ بعینہ بیروت والے سابقہ ایڈیشن کی نقل ہے جو بذریعہ فوٹو تیار کی گئی ہے۔

## تاریخ ابن خلدون کا بیروت ایڈیشن

تاریخ ابنِ خلدون کا مکمل ایڈیشن جو بیروت کے دارالکتب اللبنانی کی طرف سے 1956ء میں شائع ہوا ہے، سابقہ مصری ایڈیشن کی نقل ہے مگر سفید کاغذ پر خوبصورت جلی ٹائپ میں چھپا ہے۔ کہیں کہیں مشکل الفاظ اور مشاہیر کے ناموں پر اعراب دیئے گئے ہیں مگر کئی مقامات پر یہ اعراب غلط ہیں اور گمراہ کن ہیں چونکہ اس ایڈیشن میں بہت موٹا ٹائپ استعمال ہوا ہے اس لئے 32 بتیس حصوں میں پھیل گیا ہے اور اسی وجہ سے نسبتاً گراں قیمت ہو گیا ہے۔

## ابن خلدون کی سوانح عمری

جس زمانے میں ابن خلدون قاہرہ میں مقیم تھا، اس نے اپنے حالات زندگی خود لکھے تھے جو اس کی تاریخ کے قلمی نسخوں کے آخر میں ملتے ہیں اور اس کی تاریخ کے ساتھ طبع ہو چکے ہیں۔ چند سال ہوئے طنجہ (المغرب) کے ایک نوجوان فاضل محمد بن تاویت نے ابن خلدون کی اس سوانح عمری کا ایک نیا ایڈیشن تیار کیا اور اسے ''التعریف بہ ابن خلدون ورحلتہ غربا و شرقاً'' کے نام سے 1370ھ (مطابق 1951ء) میں قاہرہ سے شائع کیا۔ یہ ایڈیشن نہ صرف مفید حواشی کے ساتھ آراستہ ہے بلکہ اس کا متن بھی گزشتہ اشاعتوں کی بہ نسبت زیادہ جامع اور مکمل ہے، کیونکہ اس کی بناء قسطنطنیہ کے ایک ایسے نسخہ پر رکھی گئی ہے جو دیگر تمام نسخوں سے زیادہ مفصل اور مکمل ہے۔

## ''مقدمہ'' کے ترجمے

ابن خلدون کی اہمیت اور مقبولیت ان ترجموں سے بھی ظاہر ہے جو اس کی تاریخ یا اس کے مقدمہ تاریخ کے غیر زبانوں میں کئے گئے ہیں۔

## ترکی ترجمہ

مقدمہ ابن خلدون کا سب سے پہلا ترجمہ ترکی زبان میں ہوا، جسے سلطان محمود خان اول (1730ء تا 1734ء) کے حکم سے شیخ الاسلام پیری زادہ محمد آفندی نے تیار کیا، یہ ترجمہ تحت اللفظ نہیں بلکہ فاضل مترجم نے اصل کے مفہوم و معنی کو پھیلا کر لکھا ہے۔ چنانچہ تشریحی جملوں کے اضافہ سے ترجمہ کی ضخامت اصل کی بہ نسبت تقریباً ایک ثلث بڑھ گئی ہے۔ یہ ترجمہ 1274ھ میں مطبع بولاق میں چھپا۔ اس ترکی ترجمہ کے مطبوعہ نسخہ کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ پورے مقدمہ کا ترجمہ نہ ہوسکا اور چھٹے باب کی فصل "علم الفقہ" پر پہنچ کر مترجم کا قلم رک گیا، مگر کارپردازان مطبع نے اتمام فائدہ کی غرض سے باقی ماندہ حصہ کو بجنسہ عربی میں چھاپ دیا ہے۔

## فرانسیسی ترجمہ

پروفیسر کاترمیر کا خیال تھا کہ مقدمہ کی طباعت کے بعد اس کا فرانسیسی زبان میں ترجمہ کریں۔ مگر دستِ اجل نے انہیں اس بات کی مہلت نہ دی۔ ان کی وفات کے بعد ترجمے کا کام موسیو ڈیسلان (Deslane) کے سپرد ہوا جو فرانسیسی افواج متعینہ شمالی افریقہ کے مترجم اعلیٰ تھے۔ ابن خلدون کے ترجمہ کے لئے ان سے بہتر آدمی ملنا مشکل تھا، کیونکہ صاحب موصوف ایک مدت سے ابن خلدون کے خودنوشت حالات کا ترجمہ کر چکے تھے۔ اس کے علاوہ تاریخ ابن خلدون کے اس حصے کا فرانسیسی ترجمہ شائع کر چکے تھے جو اقوام بربر کے متعلق ہے۔ چنانچہ انہوں نے اس علمی خدمت کو بہت خوبی سے انجام دیا اور مقدمہ کے ترجمہ کو بہت سے مفید حواشی کے ساتھ مکمل کیا، جو 1863ء اور 1868ء کے درمیان پیرس سے تین حصوں میں شائع ہوا۔

موسیو مذکور نے مقدمہ کے فرانسیسی ترجمہ سے اہل علم پر بالعموم اور ابن خلدون پر بالخصوص بڑا احسان کیا۔ اگرچہ اس سے پیشتر ان کے ہم وطن موسیو دساسی اہل یورپ کو ابن خلدون سے آشنا کر چکے تھے، مگر موسیو دے سلان کے مکمل ترجمہ نے مغربی دنیا کے سامنے ابن خلدون کے افکار و خیالات کو اپنی کامل صورت میں پیش کیا، جس سے علماء مغرب کے دلوں میں ابن خلدون کی دھاک بیٹھ گئی اور انہیں اس بات کا اعتراف کرنا پڑا کہ علمی دنیا میں ابن خلدون ہی فی الواقع پہلا شخص ہے جس کے دل و دماغ میں نوع انسان کی تاریخ کا ایک فلسفیانہ تصور پیدا ہوا اور اس لحاظ سے وہی فلسفہ تاریخ کا بانی تصور ہونے کا مستحق ہے۔ اس سے پہلے بعض مسیحی مصنف سینٹ آگسٹائن (متوفی 430ء) کے متعلق اس قسم کے دعوے باندھتے آئے تھے مگر ابن خلدون کے ترجمہ کی اشاعت سے اس دعوے کا تار و پود بکھر گیا۔ اگر یہ ترجمہ شائع نہ ہوتا تو یورپ کے وہ علماء جو عربی زبان سے ناواقف ہیں، ابن خلدون کے حقیقی مرتبہ سے ناآشنا رہتے۔

## اردو ترجمہ

ابن خلدون کو اردو دان طبقہ سے روشناس کرانے کا فخر حکیم احمد حسین صاحب الہ آبادی کو حاصل ہے، جنہوں نے بتیس سال کے عرصہ میں تاریخ ابن خلدون کے اردو ترجمہ کے چودہ حصے یکے بعد دیگرے شائع کئے۔ پہلا حصہ 1898ء میں الہ آباد میں طبع ہوا اور چودھواں حصہ 1930ء میں نکلا۔ اکثر حصے کئی بار چھپے۔ افسوس کہ حکیم صاحب موصوف ترجمہ کی تکمیل نہ کر سکے اور تاریخ کے آخری حصہ کے کئی سو صفحات بغیر ترجمہ کے رہ گئے، جس میں زنگی اور ایوبی خاندانوں کے علاوہ صلیبی جنگوں کے حالات تھے۔

حکیم صاحب مذکور نے مقدمہ کا ترجمہ بھی چھوڑ دیا تھا۔ اس کمی کو بعدازاں مولوی محمد عبدالرحمٰن صاحب دہلوی نے پورا کیا اور کارخانہ اخبار وطن لاہور کی فرمائش پر مقدمہ کو اردو کا جامہ پہنایا۔ یہ ترجمہ تین حصوں میں کئی بار چھپا۔ پہلے حصہ کا سن طباعت **1904**ء ہے۔ عبارت کی سلامت اور روانی کے لحاظ سے یہ ترجمہ لائق ستائش اور دیگر لوگوں کے قابل تقلید ہے۔ مترجم اور ناشر دونوں صاحبان کی ہمت اور کوشش قابل داد ہے۔ اگر یہ حضرات اس مفید علمی کام کی طرف توجہ نہ کرتے تو معلوم نہیں اردو دان لوگ کب تک ابن خلدون کے افکار و خیالات سے محروم رہتے۔

مقدمہ ابن خلدون کا ایک اور اردو ترجمہ **1959**ء میں کراچی سے نور محمد صاحب کے کارخانہ تجارت کتب کی طرف سے شائع ہوا ہے جسے مولوی سعد حسن خان یوسف صاحب نے تیار کیا ہے۔ مولوی صاحب موصوف نے مولوی عبدالرحمٰن صاحب کے پہلے ترجمہ کی طرف اشارہ نہیں فرمایا اور نہ ہی اس بات کی وضاحت کی ہے کہ انہیں مقدمہ کو ازسرنو ترجمہ کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی۔ اس ملک میں علمی کتابوں کے تراجم عام طور پر توضیحی حواشی کے بغیر شائع ہوتے ہیں چنانچہ یہ ترجمہ بھی حسب معمول بالکل معریٰ ہے۔

## مقدمہ کا انگریزی ترجمہ

اگرچہ مقدمہ کے بعض حصوں کا جزوی طور پر انگریزی زبان میں ترجمہ ہو چکا تھا مگر اسلامی لٹریچر کے اس تاریخی شاہکار کو انگریزی میں مکمل طور پر منتقل کرنے کا شرف پروفیسر روزن ٹال **(Rasenthal)** کو حاصل ہوا۔ پروفیسر مذکور جرمن نژاد ہیں جن کی تعلیم برلن یونیورسٹی میں ہوئی مگر وہ کئی برس امریکہ میں مقیم رہے اور ییل **(Yale)** یونیورسٹی میں سامی زبانوں کے پروفیسر تھے۔ آپ نے کئی سال کی محنت شاقہ کے بعد مقدمہ کا مکمل انگریزی ترجمہ تیار کیا جو **1958**ء میں لندن سے تین ضخیم جلدوں میں شائع ہوا ہے۔ فاضل مترجم نے ترجمہ کے ساتھ ساتھ بہت سے مفید اور پراز معلومات حواشی لکھے جس سے نفس مضمون کی مزید وضاحت مقصود ہے۔

## مقدمہ کا پرتگالی ترجمہ

مقدمہ ابن خلدون کا ایک پرتگالی ترجمہ بھی تیار ہو رہا ہے جس کی ابتداء خوری صاحبان نے کی ہے۔ یہ ترجمہ براہ راست عربی سے ہو رہا ہے اور اس کی پہلی جلد جو **20+568** صفحات پر مشتمل ہے۔ **1958**ء میں شائع ہو چکی ہے۔

''تاریخ العبر'' اور ''مقدمہ'' کے علاوہ ابن خلدون کی حسب ذیل تصانیف بھی ہیں جن کا لسان الدین الخطیب نے اپنی کتاب ''الاحاطہ فی تاریخ غرناطہ'' میں نہایت اچھے الفاظ میں ذکر کیا ہے:

(1) شرح قصیدہ بردہ
(2) المحصل کی تلخیص
(3) ابن الخطیب کے ایک رسالے ''ارجوزہ'' کی شرح
(4) ابن رشد کے بعض رسائل کی تلخیص
(5) منطق پر ایک رسالہ
(6) ریاضی پر ایک کتابچہ

شعر وسخن کا ذخیرہ بھی اس سے منقول ہے۔ چنانچہ لسان الدین الخطیب سے اس کی خط و کتابت اشعار ہی میں ہوئی۔ امراء اور سلاطین کی خدمت میں بھی چونکہ اس کو عموماً مدحیہ قصائد پیش کرنا پڑتے تھے، اس لیے نظم کا معتدبہ حصہ اس طرح جمع ہو گیا، لیکن ان میں سے کوئی چیز بھی ہم تک نہیں پہنچی ۔ کیونکہ اللہ کو یہی منظور تھا کہ اس کی شہرت ''مقدمہ'' ہی سے قائم ہو جس میں کہ صدیوں سے آج تک اُس کا کوئی حریف نظر نہیں آتا۔

## ابن خلدون کی علمی خدمات

ابن خلدون کے شخصی حالات، اُس کے طبعی مزاج، کردار اور ماحول کے تذکرے کے بعد اب ہمیں اس امر کا جائزہ لینا ہے کہ علمی دنیا میں اُس کا کیا مقام تھا۔ اُس کی علمی خدمات کا صحیح صحیح تجزیہ کرنے کے لیے اُس کی علمی خدمات کو تین مختلف پہلوؤں سے جانچا پرکھا جاتا ہے:۔

(1) مورّخ یعنی تاریخ نویس کی حیثیت سے

(2) فلسفۂ تاریخ کے بانی کی حیثیت سے

(3) عمرانیات کے امام اور ماہر کی حیثیت سے

یہاں ہر پہلو کا الگ الگ جائزہ لینا مقصود ہے:۔

(1) ابن خلدون: مورّخ و تاریخ نویس

جہاں تک اُس کی تاریخ نویسی کا تعلق ہے، تو پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ تاریخ نویسی میں اُس کا کیا درجہ و مقام ہے؟ یہ ایک دلچسپ سوال ہے، اور اس سوال سے بھی زیادہ دلچسپ یہ حقیقت ہے کہ ایک ایسا شخص، جس نے تاریخ انسانی کی چھان بین کے لئے زبردست تنقیدی انداز اختیار کیا ہے، کچھ اُصول اور قاعدے بھی اُس نے مقرر کیے ہیں، اور بعض دفعہ اُن واقعات کا بے دردی سے مذاق بھی اڑایا ہے، جن کو اُس کے پیش روؤں نے بڑے وثوق اور استناد سے پیش کیا تھا۔ جب وہ خود تاریخ انسانیت لکھنے بیٹھتا ہے تو اسی قسم کی عام غلطیوں کا مرتکب ہوتا ہے، جن کا ارتکاب اس سے پہلے اُس کے پیشروؤں نے کیا تھا اور ذرا نہیں محسوس کرتا کہ واقعات کی یہ ترتیب خود اُس کے اپنے مقررہ اصولوں کے خلاف ہے۔

اس کے نظریہ و عمل میں یہ فرق، یا یوں کہنا چاہیے کہ اس کی لکھی ہوئی ''تاریخ'' اور اس کے ''مقدمہ'' میں جو تضاد ہے، وہ اس بنا پر ہے کہ ابن خلدون کو جو زمانہ ملا، وہ ایسا رستا خیز اور اتھل پتھل کا زمانہ تھا کہ سکون و دل جمعی کے ساتھ وہ اتنے بڑے کام کو انجام دے ہی نہیں سکتا تھا۔ تاریخ کی چال کو متعین کرنا اور واقعات و حالات کی فطرت سے ٹھیک ٹھیک آگاہی حاصل کرنا ایک طویل عرصے کی محنت، دل سوزی، جگر کاری اور غور و فکر کی مشق چاہتا ہے اور ایسے مواد کا متقاضی ہے جو اس زمانے میں مہیا ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ یہ کام تو ابن خلدون کے بعد کے مورخین کا تھا کہ وہ اس کی تنقید کو مشعل راہ ٹھہرا کر پوری تاریخ کا جائزہ لیتے اور بنی نوع انسان کی بالعموم اور مسلمانوں کی بالخصوص ایسی سلجھی ہوئی تاریخ مرتب کرتے کہ جس کے آئینے میں ہر شخص اپنی ملی و قومی ترقی، اور عروج و زوال کی تصویروں کو صاف صاف دیکھ سکتا اور آئندہ کے لئے ایک راہ اور منزل اپنے لئے متعین کر پاتا، افسوس کہ یہی نہیں ہو سکا اور ایک اس کے نہ ہونے سے بعد کی تاریخ پر بڑا ہی افسوسناک اثر پڑا۔

## تاریخ کا صحیح تصور

تاریخ کا ایک عامیانہ تصور یہ ہے کہ وہ مجرد واقعات نگاری سے تعبیر ہے۔ اس صورت میں مورخ کا کام صرف اس قدر رہ جاتا ہے کہ جو کچھ ہوا ہے اور جو کچھ گزر چکا ہے، اس کو من وعن دہرا دے اور بڑی بڑی قوموں اور بادشاہوں کی داستانوں کو دیانت داری اور غیر جانب داری سے بیان کردے۔

دوسرا تصور اس کے مقابلے میں یہ ہے کہ مورخ واقعات و حالات کو صرف من وعن بیان ہی نہ کرے بلکہ ان میں جو ربط و تعلیل کا ایک قدرتی سلسلہ ہے، اسے بھی دریافت کرے، تحقیق کرے اور ان مقامات و احوال کی بھی نشان دہی کرے جو قوموں کے عروج و زوال کا باعث اور سبب ہو سکتے ہیں۔

اس دوسرے تصور کے اعتبار سے مورخ صاحب فن ہونے کے علاوہ بنی نوع انسان کا بہت بڑا محسن بھی ہوتا ہے، کیونکہ وہ واقعات و حالات کا جو نقشہ مرتب کرتا ہے، صرف اسی سے یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ کون کون سی قدریں ایسی ہیں، جن سے تہذیب و تمدن کی گاڑی آگے بڑھتی ہے، اور فکر و عمل کی کون کونسی گمراہیاں اور غلطیاں ہیں جو ارتقا کی راہ میں رکاوٹ ثابت ہوتی ہے۔ کیا تاریخ کا یہی وہ تصور نہیں جس کو قرآن نے گزشتہ قوموں کے حالات اور واقعات بیان کرنے کے سلسلے میں اختیار کیا ہے؟

ابن خلدون نے بھی اسی دوسرے تصور کو اپنایا ہے۔ اگر چہ ڈاکٹر عنایت اللہ کے بقول ''اس کے تجزیہ و تحلیل کو قرآن کے مطابق نہیں کہا جا سکتا، لیکن بہر نوع یہی غنیمت ہے کہ اس نے اس نقطہ نظر کو اپنایا اور اس اندازِ بحث کو اختیار کیا''۔

ڈاکٹر عنایت اللہ کی رائے کے برعکس ڈاکٹر سید ابوالخیر کشفی نے ابن خلدون کی تاریخ نویسی کا رشتہ قرآن حکیم کے احکام سے جوڑا ہے۔ محترم کشفی صاحب لکھتے ہیں:

''قرآن کریم تاریخ نہیں ہے۔ اس طرح اسے کسی علم کی کتاب قرار نہیں دیا جا سکتا۔ وہ تو کتاب ہدایت ہے جس کا مقصد انسان سازی ہے، مگر کتابِ مقدس میں کتنے ہی علوم و فنون کا سراغ ملتا ہے اللہ تعالیٰ نے اپنی ہدایات کے قطعی مستند ہونے کے سلسلے میں نفس و آفاق کی شہادتیں پیش کی ہیں اس کے ساتھ ساتھ قرآن مجید نے اقوام گزشتہ (قوم نوحؑ، عاد و ثمود، قوم لوطؑ، بنی اسرائیل) کی تاریخ اور واقعات کی طرف اشارے کیے ہیں۔ یہ واقعات ہماری عبرت کے لئے پیش کیے گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ''ایام اللہ'' اور ''ارض اللہ'' کو شہادت کے طور پر پیش کیا ہے کہ یہ زمان و مکاں کی شہادتیں ہیں ارض اللہ مکان ہے اور ایام اللہ زمان ہے۔ انسانیت نے اپنا سارا سفر زمان و مکاں میں ہی طے کیا ہے۔

قرآن حکیم نے ''قصص'' کا لفظ واقعات اور حقائق کے لئے استعمال کیا ہے۔ اس کتاب عظیم نے انسان کے تصورات و نشریات کی دنیا ہی نہیں بدل دی بلکہ الفاظ اور اصطلاحات کو عظیم ترین تصورات کا حامل بنا دیا۔ سورۃ یوسف کو احسن القصص قرار دیا۔

''نَحنُ نَقُصُّ عَلَیکَ اَحسَنَ القَصَصِ'' (سورۃ یوسف: آیت 3)

اب ذرا سورۂ یوسف کے موضوعات پر غور کیجئے تو قصص کے معانی روشن ہو جائیں گے۔ ''ق ص ص'' اس مادہ کے بنیادی معنی ہیں۔ جستجو اور تلاش کرنا، کسی چیز کا تعاقب اور پیچھا کرنا۔ اس میں حضرت یوسف کے بھائیوں کے سلوک، ان کے مصر پہنچنے، اپنی عفت کے تحفظ، مترفین کی روشِ حیات، یوسفؑ کی حکومت، انتظام کے واقعات پیش کیے گئے ہیں۔ ایک واقعہ دوسرے کے تعاقب میں، ان کی کڑیاں،

ایک دوسرے سے جڑی ہوئی۔ پھر وہ خواب جو آنے والے واقعات کا عکس ہیں اس صورت کے واقعات اللہ کی نشانیوں کی یاددہانی کرتے ہیں اور ''ان تاریخی واقعات کے آئینے میں فطرت انسانی'' کا مطالعہ کیا گیا ہے۔ ایک ایسی حقیقت بھی ہمارے سامنے آتی ہے جو ہر دور کی تاریخ اور معاشرے کا حصہ ہے اور وہ یہ کہ معاشرے میں اخلاقی بگاڑ اس کے خوشحال طبقے کے افراد کے ذریعے آتا ہے۔ تاریخ کی شہادت کو قرآن عظیم نے کس درجہ اہمیت دی ہے، اس کا اندازہ اس سے کیجئے کہ سورۂ یونس، سورۂ ھود اور سورۂ یوسف ایک دوسرے سے متصل ہیں۔ یہ اس جستجو اور ان واقعات کے تعاقب کا سلسلہ ہیں جن سے انسانی روش حیات اور اس کے نسائج وابستہ ہیں۔ قرآن حکیم نے انسان کے ماضی اور تاریخ کو اس کے حال سے متعلق کر دیا ہے۔ تاریخ کی جزئیات اپنے آپ کو نہیں دہراتی ہیں، ہر قوم کے جرائم یکساں نہیں ہوتے، نہ ان کے عواقب اور سزائیں ایک جیسی ہوتی ہیں مگر یہ حقیقت ابھر کر سامنے آجاتی ہے کہ قوانین الٰہی سے سرتابی وہ جرم ہے جو قوموں کو ہلاک کر دیتا ہے۔

ابن خلدون نے قرآن مجید سے یہ بات سیکھی ہے کہ حال کا رشتہ ماضی سے کس طرح قائم کیا جا سکتا ہے۔ مورخ اگرچہ ماضی کی دنیا میں سفر کرتا ہے مگر اس کے قدم ''حال کی زمین'' پر ہوتے ہیں۔ حال اس کا مقام تناظر ہے جہاں سے وہ ماضی کی طرف مڑ کر دیکھتا ہے اور ماضی کے ''آثار'' کے مطالعے سے مستقبل کے بارے میں حکم لگاتا ہے۔ تاریخ کو قرآن حکیم کے حوالے سے آثار بھی کہا جا سکتا ہے۔ آثار ان نشانات کو کہتے ہیں جو باقی رہ کر ماضی کے کسی عہد کے بارے میں ہماری رہنمائی کرتے ہیں۔ قرآن حکیم میں عاد وثمود کے آثار کے حوالے سے ہمیں اندازِ زیست کے نتائج اور عواقب سے آگاہ کیا گیا ہے۔ دنیا کے مختلف علاقوں میں تاریخی کھنڈر، قوموں کی داستان آج تک بیان کر رہے ہیں۔ قوموں کی رہائش کیسی تھی؟ وہ تہذیب وتمدن کی کس سطح پر تھیں؟ لوگوں کے پسندیدہ مشاغل کیا تھے اور ان کے باہمی معاملات کیسے تھے؟ قرآن حکیم نے تفصیلات سے گریز کرتے ہوئے ان باتوں کی طرف واضح اشارے کئے ہیں۔ ابن خلدون کے مقدمے میں یہ سب باتیں شامل ہیں۔ وہ تاریخ کے بارے میں لکھتا ہے کہ یہ مفید اور اہم غرض وغایت کا فن ہے جو ہمیں گزری ہوئی قوموں کے اخلاق واحوال سے باخبر کرتا ہے۔ ابن خلدون نے طرزِ رہائش، دیہی اور شہری آبادی کے مزاجوں کے تفاوت پر جو گفتگو کی ہے اس پر قرآن حکیم کے اثرات واضح ہیں۔ قرآن حکیم نے ایک دو جملوں میں ان قوموں کے انداز فکر اور ذہنیت کو پیش کر دیا ہے مثلاً عاد کے بارے میں ارشاد ہوا۔

''فاما عاد فاستکبروا فی الارض بغیر الحق و قالوا من اشد منا قوۃ''

''پس عاد زمین میں حق کے بغیر کبر وغرور کرنے لگے اور کہنے لگے کہ کون ہم سے زیادہ قوت رکھنے والا ہے۔ اور پھر عاد کے مکانوں اور محلات کا حوالہ بھی قرآن حکیم میں موجود ہے''۔

''ارم ذات العماد التی لم یخلق مثلھا فی البلاد''

ابن خلدون نے اپنے مطالعۂ تاریخ میں قرآن سے رہنمائی حاصل کی ہے۔ انہوں نے تاریخ کو مفید فن قرار دیا ہے کیونکہ اقوام گزشتہ کی تاریخ ہمیں بھی اپنے طرزِ فکر اور اندازِ زندگی پر غور کرنے کی دعوت دیتی ہے۔ آثار وقصص کا حاصل اور مدعا عبرت ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار یہی ابن خلدون کی تاریخ نویسی کا مدعا ہے۔ انہوں نے ماضی کا آئینہ خانہ اس لئے سجایا ہے کہ ہم اس میں اپنے خدوخال کو دیکھیں۔ یہ نکتہ انہیں کتاب عظیم (قرآن الحمید) سے حاصل ہوا ہے۔ قرآن اقوام گزشتہ کی روئیداد میں ہماری کہانی پیش کرتا ہے۔ یہ وہ کتاب ہے جس میں ہمارا ذکر موجود ہے۔

ابن خلدون اور مغرب کے مفکرین کا اکثر موازنہ کیا جاتا ہے۔ ہم ان کے فلسفۂ اجتماع پر نظر ڈالتے ہوئے اس سلسلے میں کچھ عرض کریں گے، مگر یہاں یہ عرض کرنا مناسب ہوگا کہ ابن خلدون نے ان معاملات پر وحی الٰہی، نبوت اور انبیائے کرام کے کردار اور حصے کو مناسب طور پر پیش کیا ہے۔ انسان کی حیات اجتماعیہ کی نقش گری وحی الٰہی کی روشنی میں ہوتی ہے۔

ابن خلدون قرآن حکیم کے تاریخی اشاروں کے ساتھ ساتھ مسلمان حکمرانوں اور فرماں روا خاندانوں کی تاریخ کے مطالعے سے اس نتیجے پر پہنچا کہ جن افراد اور خاندانوں نے حکمرانی کے اصول کتاب مقدس کی تعلیمات کے مطابق اخذ کئے انہیں سرفرازی ملی اور جنہوں نے ان تعلیمات کو نظرانداز کیا وہ ''پست'' ہوئے اور آنے والوں کے لئے نشان عبرت بن گئے۔ صحیح مسلم میں حضرت عمر بن خطاب سے یہ حدیث روایت کی گئی ہے کہ

اِنَّ اللّٰهَ يَرْفَعُ بِهٰذَا الْكِتَابِ اَقْوَامًا وَّ يَضَعُ بِهٖ اٰخَرِيْنَ

''اللہ تعالیٰ بعض قوموں کو اس کتاب (قرآن) کی بدولت رفعت اور بلند مقام عطا کرتا ہے اور بعض قوموں کو اس کی وجہ سے پست (اور ذلیل) کر دیتا ہے''۔

ابن خلدون کا کارنامہ یہ ہے کہ اس نے تاریخ کو انسانی معاشرے کی متنوع صورتوں اور ارتقاء کے ساتھ ہم آہنگ کیا ہے اور یوں اس نے تاریخ اور عمرانیات کو انسانی معاشرے کے مطالعے کے لئے ایک مرکز پر جمع کر دیا ہے اور عمرانیات کی علمی بنیاد ڈالی۔ یہ قرآن مجید کی رہنمائی میں ممکن ہو سکا۔

## ابن خلدون کی تاریخ نویسی کی خصوصیات

یہ درست ہے کہ تاریخ نویسی میں ابن خلدون مسعودی، بخاری، طبری اور ابن اثیر وغیرہ سے کچھ اونچا نظر نہیں آتا، تاہم اس کے ساتھ ناانصافی ہوگی، اگر یہ تسلیم نہ کیا جائے کہ ابن خلدون کی تاریخ نویسی کی بھی چند ایسی خصوصیات ہیں جو اسے دوسرے مورخین سے منفرد و ممتاز کرتی ہیں:

پہلی خصوصیت یہ ہے کہ اس نے قدما کی طرح واقعات کو سنین کی ترتیب کے مطابق بیان نہیں کیا۔ اس کا واقعات کو بیان کرنے کا عام انداز یہ ہے کہ ہر حکومت اور ہر معاشرے کا الگ الگ تذکرہ کرتا ہے اور اس میں جو جو تبدیلیاں اور انقلابات آئے ہیں صرف انہی کو ضبط تحریر کیا ہے اور ایسا بیان کرتے وقت دوسری حکومتوں اور دوسرے معاشروں کے بیان سے کوئی غرض نہیں رکھتا۔ لیکن واقعات کو سنین کی ترتیب کے مطابق بیان نہ کرنے کی روش میں وہ تنہا نہیں ہے۔ مورخ مسعودی اس سے چار سو سال پہلے پیدا ہوا ہے اور اس نے بھی اپنی تاریخ ''مروج الذہب'' میں بالکل یہی انداز اختیار کیا ہے۔

ابن خلدون کی تاریخ نویسی کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ اس نے اقوام بربر اور بنو احمر کا حال جس تفصیل اور دلچسپی سے لکھا ہے، وہ کسی اور مورخ کے حصے میں نہیں آیا۔ بلادِ مغرب کی حکومتوں کا جو نقشہ جس ژرف نگاہی سے اس نے کھینچا ہے، یہ آج بھی یکتا و بینظیر ہے اور اس کی افادیت میں کمی نہیں آئی، اور تاریخ کا کوئی طالبعلم جو تاریخ نگار بھی بننا چاہے، اس سے قطع نظر کر کے سچا تاریخ نگار نہیں ہو سکتا۔ ان قبائل و اقوام کے حالات بیان کرنے میں ابن خلدون اس لئے زیادہ قابل اعتبار ہے کہ ان میں وہ خود بھی شریک رہا ہے۔ خوشی کی بات

ہے کہ یورپ کے مستشرقین نے اس کی تاریخ نویسی کی اس خصوصیت کو پوری طرح محسوس کیا ہے۔

ابن خلدون کی تاریخ نگاری کی تیسری خصوصیت اس کی کشادہ دلی، غیر جانب داری اور بے تعصبی ہے۔ اس خصوصیت کا تعلق اس کے مخصوص اسلوب فکر سے ہے جو صرف اسلامی تعلیمات سے پیدا ہوتا اور ابھرتا ہے۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ ابن خلدون جب سپین کے عیسائیوں کے واقعات بیان کرتا ہے تو اس میں اپنی مورخانہ روش کو تنگ نظری اور جنبہ داری سے ہرگز ملوث نہیں ہونے دیتا۔ یہ بہت قابل تحسین بات ہے اور وسیع القلبی کا بہت بڑا ثبوت۔ اس کا اندازہ کرنا ہو تو تھوڑی سی زحمت گوارا کر کے قرون وسطیٰ کے عیسائی مورخین کی لکھی ہوئی تاریخوں پر ایک سرسری نظر دوڑانے سے بھی معلوم ہو جائے گا۔ انہوں نے جب صلیبی جنگوں کے بعد اسلامی تاریخ نگاری پر توجہ فرمائی تو بڑا زہر اگلا، بے پناہ غلط بیانیوں سے کام لیا اور حقائق کو مسخ کرنے کی مذموم کوششیں کیں۔ مستشرق ڈوزی نے ابن خلدون کی اس خصوصیت یعنی بے تعصبی اور کشادہ دلی کی بلند کرداری کی طرف صریح اشارہ کیا ہے اور کہا ہے کہ قرون وسطیٰ کے عیسائی مورخین اس قابل نہیں ہیں کہ اس خصوصیت میں ان کو ابن خلدون کے مقابلے میں پیش کیا جا سکے۔

ابن خلدون کی ایک اور امتیازی خصوصیت اس کی معلومات کی ہمہ گیری اور جامعیت ہے، جس کا اظہار اس کی تاریخ "العبر" میں جگہ جگہ نمایاں ہے۔ وہ ایشیا کے علاوہ یورپ کے حالات سے بھی بخوبی واقف ہے، جس کا نتیجہ یہ ہے کہ انگلینڈ، سکاٹ لینڈ، ناروے اور ڈنمارک جیسے دور افتادہ ممالک بھی اس کے لئے اجنبی نہیں اور تو اور، اس وقت کے مغربی بادشاہوں اور سلاطین سے بھی آشنا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ایڈورڈ سوم کا ذکر بھی اس کی تاریخ میں آتا ہے اور نیپل کے جونا کا سراغ بھی ملتا ہے۔ معلومات کی ہمہ گیری اور جامعیت و وسعت ابن خلدون کی وہ خصوصیت ہے جس نے اس کو عام مورخین کی صف سے بلند تر کر کے عالمی سطح کے اونچے مورخین کے زمرے میں لا کھڑا کیا ہے۔

## ابن خلدون: بانی فلسفۂ تاریخ

تاریخ نویسی میں مذکورہ بالا امتیازی خصوصیات سے بہرہ مند ہونے کے باوجود حقیقت یہ ہے کہ اس کی اصل شہرت فلسفۂ تاریخ کے بانی مبانی کی حیثیت سے ہے اور ایک ایسے شخص کی حیثیت سے ہے کہ جس نے دنیا میں فلسفۂ اجتماع یعنی عمرانیات کی باقاعدہ داغ بیل ڈالی۔ امام عمرانیات کی حیثیت سے اس کا ذکر آگے آئے گا، یہاں ہمیں یہ دیکھنا پرکھنا ہے کہ فلسفۂ تاریخ میں اس کا کیا مقام ہے؟

عصر حاضر کا، بین الاقوامی شہرت کا مالک مورخ ٹائن بی لکھتا ہے: "جہاں تک فلسفۂ تاریخ کا تعلق ہے، عربی لٹریچر ایک ہی شخص کے نام سے روشن ہے اور وہ ہے ابن خلدون۔ پوری مسیحی دنیا اس کی نظیر پیش نہیں کر سکتی، حتیٰ کہ افلاطون، ارسطو اور آگسٹائن بھی اس خصوصیت میں اس کے ہم پایہ نہ تھے"۔

ابن خلدون سے پہلے تاریخ کا مفہوم صرف یہ تھا کہ اس میں گزشتہ اقوام کے حالات مذکور ہیں، لیکن کیا ان حالات و واقعات کے پس منظر میں، اور ان کی تہ در تہ کیفیات و تغیرات میں کوئی فلسفۂ حیات بھی پنہاں ہے، کیا کچھ قواعد و ضوابط اور کچھ کسوٹیاں بھی ہیں جن سے کہ حالات کی صحت و عدم صحت کا ٹھیک ٹھیک اندازہ ہو سکے؟

یہ اس اہم سوال پر سب سے پہلے جس مفکر نے غور کیا، وہ ابن خلدون ہے، جس نے اپنی تخلیقی اپج اور جدت طبع سے تاریخ کے دھندلکوں کو روشنی میں لانے کی تدبیر معلوم کی۔ اس نے دیکھا کہ جب فقہ، جو معاشرے کے ظاہری تشکیل کرتی ہے، تو اس کے پیچھے بھی کچھ اصول ہیں جن کی بناء پر نہ صرف زمانہ حال کے مطابق مسائل کا استخراج و استنباط ہو سکتا ہے، بلکہ مستقبل کے بارے میں بھی طے کیا جا سکتا

ہے کہ ان کی شکل و صورت کیا ہو، تو کیوں نہ تاریخ کی کڑیاں بھی علت و معلول کے قدرتی سلسلے کے ساتھ باہم اس طرح وابستہ ہوں کہ ان کی بنیاد پر ماضی سے حال کو جانچا جا سکے اور حال سے مستقبل کے متعلق پیشین گوئی کی جا سکے۔ چنانچہ اس سلسلے میں اس کا یہ مشہور قول ہے: ''ماضی مستقبل سے اس طرح مشابہ ہے جیسے پانی کا ایک قطرہ دوسرے قطرے سے''۔

فلسفۂ تاریخ کے بانی مبانی کی حیثیت سے ابن خلدون کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ وہ صرف نقل در نقل پر بھروسہ نہیں کرتا اور کسی واقعے کو محض اس بناء پر تسلیم نہیں کرتا کہ اس کو روایت کے انداز میں بیان کیا گیا ہے اور اس کا سلسلۂ رواۃ لائق اعتماد ہے، بلکہ وہ یہ سمجھتا ہے کہ معاشرہ ایک مجموعی ''کل'' ہے اور ہر عہد ایک اکائی ہے جس کا ایک مخصوص سیاسی و اقتصادی مزاج ہے اور متعین تقاضے ہیں، اس لئے جب کوئی واقعہ حکایت و روایت کے انداز میں ہم تک پہنچے تو ہمارا فرض ہے کہ ہم اس دور کے تمام تقاضوں پر مکمل غور و فکر کریں اور پھر اس کا فیصلہ کریں کہ آیا یہ ان تقاضوں کے مطابق ہے یا منافی۔ گویا کسی ایک واقعے کی صحت و عدم صحت کو جانچنے کے لئے صرف رواۃ کے صدق و کذب پر بحث کرنا کافی نہیں، بلکہ اس پر کئی دوسرے پہلوؤں اور سمتوں سے بھی غور ہونا چاہیئے کہ کیا یہ ان اعتبارات سے اس لائق ہے کہ اس کو معتبر و مستند سمجھ کر تسلیم کیا جائے۔ ابن خلدون نے اس قسم کی کئی مثالیں بیان کی ہیں جن میں اس اصول کو مدنظر نہ رکھنے کی وجہ سے بڑے بڑے مورخین نے ٹھوکر کھائی ہے۔ یہاں چند مثالوں کا حوالہ پیش کیا جاتا ہے۔

## پہلی مثال: بنی اسرائیل سے متعلق مبالغہ آرائی

مثلاً سعودی اور بعض دوسرے مسلمان مورخین نے بنی اسرائیل کے متعلق یہ قصہ تفصیل سے بیان کیا ہے کہ جب حضرت موسیٰؑ نے ان سب لوگوں کا میدانِ تیہ میں شمار کیا، جن کی عمر بیس سال کے قریب تھی اور جو قومی خدمات کی صلاحیت رکھتے تھے، تو معلوم ہوا کہ ان کی تعداد چھ لاکھ ہے۔ اس نکتے پر ابن خلدون نے اپنے مذکورہ بالا اصول کی روشنی میں چند اعتراضات قائم کیے جن کی تفصیل یہ ہے:۔

کیا اتنی بڑی تعداد میں فوج رکھنا حضرت موسیٰؑ کے لئے ممکن بھی تھا؟ کیونکہ فوج کے بارے میں اصول یہ ہے کہ ہر ملک کے لئے فوج کا وجود ضروری ہے، مگر اسی قدر جس سے کہ دفاع کی ضرورتیں پوری ہوتی ہوں اور ملک کی معاشی حالت اس کو برداشت کر سکے، لہٰذا دریافت طلب امر یہ ہے کہ کیا مصر و شام کے مالی ذرائع اس زمانے میں ایسے تھے کہ اتنی بڑی فوج کے بے پناہ مصارف پورے کر سکتے۔

دوسرا لائق غور نکتہ یہ ہے کہ ایرانیوں کی طاقت بہرصورت بنی اسرائیل سے زیادہ تھی، جس کا ثبوت یہ ہے کہ بخت نصر نے جب بنی اسرائیل پر حملہ کیا اور یروشلم کی اینٹ سے اینٹ بجا دی، تو کوئی اسرائیلی فوج اس کی مزاحمت نہ کر سکی۔ یہ ایرانی جب اس طاقت و قوت کے ہوتے ہوئے بھی قادسیہ کے تاریخی معرکے میں ایک لاکھ بیس ہزار سے زیادہ فوجی میدان میں لا سکے تو حضرت موسیٰؑ کے لئے کیونکر ممکن تھا کہ اتنی بڑی فوج کی ضروریات کو پورا کر سکیں۔

چھ لاکھ بڑی فوج رکھنے کی صحت میں ایک مشکل یہ بھی ہے کہ اگر فوج زیادہ ہو گی تو اسی نسبت سے اقتدار و سطوت کے دائرے بھی وسیع ہوں گے، لیکن تاریخ بتاتی ہے کہ اسرائیلی شام و حجاز سے آگے نہ بڑھ سکے۔

لڑائی اور جنگ کے نقطۂ نظر سے بھی یہ صحیح نہیں۔ اتنی بڑی فوج کو میدان جنگ میں اتارنا اور ان پر ضبط و قابو رکھنا محال ہے۔

تولید و تناسل کے قدرتی تقاضے بھی اس مبالغہ آرائی کی تائید نہیں کرتے، کیونکہ حضرت موسیٰؑ اور اسرائیل میں صرف چار پشتوں کا فرق ہے۔ اتنے قلیل عرصے میں کسی نسل کا اتنا بڑھ اور پھیل جانا قطعی ناقابل اعتبار ہے۔ اسرائیلیات میں حضرت سلیمانؑ کے عساکر کی

تعداد بارہ ہزار مذکور ہے، حالانکہ یہ بنی اسرائیل کا وہ دور ہے جسے ان کا سب سے کامیاب، خوشحال اور زرین دور کہا جاتا ہے، کیونکہ جتنا عروج انہیں اس دور میں ہوا، پھر کبھی نہ ہوا۔ جب عین زمانہ عروج اور عنفوان شباب میں فوج کی تعداد بارہ ہزار سے آگے نہ بڑھ سکی تو حضرت موسیٰؑ کے زمانے میں چھ لاکھ کیونکر ہو سکتی ہے؟

## دوسری مثال: تبابعہ کی تگ و تاز

تبابعہ کی تگ و تاز سے متعلق قریب قریب تمام مورخین نے لکھا ہے کہ وہ یمن سے لے کر افریقہ تک پھیلے ہوئے تھے۔ ابن خلدون کا کہنا ہے کہ اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ یمن کے ملوک کی بے پناہ فوجیں واقعی افریقہ اور بربر کے دور دراز علاقوں تک پہنچی ہیں تو اس کے معنی یہ ہیں کہ یمن و افریقہ کے درمیانی علاقوں میں رہنے بسنے والے جری اور بہادر قوموں سے بھی ان کی مڈبھیڑ ہوئی ہوگی۔ انہیں جنگجو عمالقہ کا سامنا بھی کرنا پڑا ہوگا۔ کنعانیوں سے بھی دوچار ہونا پڑا ہوگا۔ اسی طرح قبطیوں سے بھی مصر میں جنگ کی ضرورت محسوس ہوئی ہوگی اور حسب دستور و قاعدہ فوج کی غذائی ضروریات کے تحت ان علاقوں میں تاخت و تاراج کے مواقع بھی میسر آئے ہوں گے۔ اگر یہ سب امکانات درست ہیں تو تاریخ کے اوراق اس بارے میں کیوں خاموش ہیں اور کیوں ان متعلقہ اقوام کی معرکہ آرائیوں کا اس میں مذکور نہیں؟

## تیسری مثال: نوع انسانی کی جسمانی حالت

موجودہ نسل انسانی کے متعلق یہ ہمہ گیر غلط فہمی پائی جاتی ہے کہ یہ اپنے اسلاف سے جسمانی و فکری اعتبار سے کہیں کم ہے۔ ذہن میں یہ شبہ کیونکر ابھرا؟ اس ضمن میں ابن خلدون کی توجیہ دوسرے مورخین سے مختلف ہے۔

پچھلی اقوام کی دیوہیکل عمارات، بلند و بالا قلعے اور اونچی اونچی فصیلیں اور عظیم الشان شکستہ ایوانوں سے بعض لوگوں نے یہ اندازہ لگایا کہ شاید ان کے بنانے والے جسمانی طور پر ہم سے بہت زیادہ مضبوط و توانا اور قد و قامت میں ہم سے کہیں بڑھ کر تھے، حالانکہ ان میں اور ہم میں جسم کی ساخت اور قوت و مضبوطی کے لحاظ سے کوئی فرق نہیں۔ بات یہ ہے کہ جو بڑی بڑی فلک بوس عمارتیں ہمیں نظر آتی ہیں اور جن کشادہ اور استوار ایوانوں کا ہم مشاہدہ کرتے ہیں، وہ چند اشخاص کی قوت اور ہنرمندی کا نتیجہ نہیں، بلکہ وہ نتیجہ ہے اس بات کا کہ ان کی تعمیر میں خود حکومت و دولت نے حصہ لیا ہے، اور یہ اصول اور قاعدے کی بات ہے کہ جو قوم جتنی بڑی ہوگی اور اس کی حکومت کے دائرے جتنے وسیع ہوں گے، اسی نسبت سے اس کی عمارات اور آثار میں عظمت اور بلندی ہوگی۔ کیونکہ اسی نسبت سے کام کرنے والے ہاتھ آگے بڑھ جائیں گے اور اسی نسبت سے مل جل کر کسی منصوبے کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کی صلاحیت ترقی پذیر ہو جائے گی۔

## چوتھی مثال: کیا عمالقہ دیوقامت تھے؟

عمالقہ کا دیوقامت بھی اسی طرح کی ایک غلط فہمی ہے اور اسی سلسلے کی عجیب و غریب کڑی۔ عوج بن عناق کا قصہ ہے کہ یہ آدمی بہت قد آور تھا اور اس حد تک لمبا تھا کہ جب اسے بھوک ستاتی تو سمندر میں ہاتھ ڈال کر بلاتکلف مچھلی پکڑ لیتا اور جب بازو اوپر کو اٹھاتا تو سورج کی گرمی سے اس کو بھون کر کھا لیتا۔ یہ تاریخی عجوبہ یا دیومالائی کہانی کہاں تک صحیح ہے؟ ابن خلدون اس قصے کا تنقیدی جائزہ لیتا ہے، وہ کہتا ہے:

"یہ لوگ انسانی حالات سے تو ناواقف ہیں ہی، لیکن کیا ان کو معلوم نہیں کہ ستاروں کے بارے میں ان کا علم اور بھی سطحی ہے۔ یہ اپنی غلط علمی اور غلط فہمی سے یہ سمجھے بیٹھے ہیں کہ شاید کرۂ نار واقعی کرۂ نار ہے اور وہ آگ کا ایک دہکتا ہوا گولہ ہے۔ ہم جتنا اس کے قریب ہوں گے، اتنی ہی زیادہ

تپش محسوس کریں گے، حالانکہ ایسا نہیں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ سورج کی شعاعوں میں جو گرمی پیدا ہوتی ہے، وہ اس وقت ابھرتی ہے، جب وہ سطح زمین سے ٹکرا کر منعکس ہوتی ہیں۔ لہٰذا اگر آپ ایسی جگہ چلے جائیں جہاں ٹکراؤ اور انعکاس اتنا قریب نہیں ہے تو بجائے گرمی کے وہاں سردی محسوس ہونے لگے گی"۔

عمالقہ کی دیو قامتی اور غیر معمولی قوت و طاقت کا بھرم ابن خلدون یوں کھولتا ہے: "اس سلسلے میں فیصلہ کن تاریخی حقیقت یہ ہے کہ کیا عمالقہ وہی قوم نہیں جن کو بنی اسرائیل نے شکست دی اور آہستہ آہستہ شام کا پورا علاقہ ان کے چنگل سے چھڑا لیا۔ بنی اسرائیل ان کے معاصر ہیں اور جنگ میں ان سے زیادہ قوی ثابت ہوتے ہیں۔ پھر کیا یہ بات قرین قیاس ہے کہ اس طرح کی دو معاصر قوموں میں، جن میں ایک فاتح ہو اور دوسری مفتوح، جسمانیات کے لحاظ سے اتنا بڑا تفاوت پایا جاتا ہو۔ ممکن ہے کہ اس سلسلے میں بنی اسرائیل کے قدو قامت کو بھی بڑھا چڑھا کر بیان کیا جائے اور یہ کہا جائے کہ ہو سکتا ہے کہ وہ عمالقہ سے بھی زیادہ قد آور ہوں۔ اس شبے کا جواب بہت آسان ہے۔ بیت المقدس کے ان مختلف ابواب اور دروازوں پر غور کیجئے جواب بھی موجود ہیں۔ بلاشبہ ان کو وقتاً فوقتاً بدلا گیا ہے، لیکن ان کی اصلی ہیئت اور بلندی کو تو بہر حال محفوظ ہی رکھا گیا ہوگا۔ جب اصل حقیقت یہ ہے کہ یہ معمول کی اونچائی رکھتے ہیں تو ان میں سے گزرنے والے غیر معمولی اونچائی کے مالک کیونکر ہو سکتے ہیں۔"

ابن خلدون کی اس وضاحت کی تائید اثریات کی موجودہ تحقیقات سے بھی ہوتی ہے۔ کئی ہزار سال پہلے کے جو انسانی ڈھانچے برفوں اور غاروں میں دبے ہوئے ملے ہیں، ان سے قطعاً اس بات کا ثبوت نہیں ملتا کہ ہمارے اسلاف قدوقامت کے اعتبار سے ہم سے بڑے تھے یا ان کی جسمانی قوتیں ہم سے زیادہ تھیں۔ اس ضمن میں زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ کچھ نسلیں، جیسا کہ آج کل بھی ہے، کچھ نسلوں سے زیادہ طاقتور اور زور آور تھیں۔ ایسا تفاوت نسلی اور جغرافیائی اعتبار سے چونکہ ممکن ہے، اس لئے ناقابل انکار نہیں۔

غرض واقعات کی چھان بین اور تحقیق و جستجو میں ابن خلدون کا تصور اور نظریہ زیادہ حقیقت پسندانہ ہے اور اس کا یہ کہنا صحیح ہے کہ کوئی ایک واقعہ دراصل ایک ہی واقعہ نہیں ہوتا، بلکہ اس کے کئی اور پہلو بھی ہوتے ہیں اور کسی روایت کی چھان بین کرتے وقت یہ دیکھ لینا ضروری ہے کہ ان تمام پہلوؤں کے مدنظر، آیا اس روایت کی تصدیق کی جا سکتی ہے یا نہیں؟

## طریق استناد کا فرق

یہاں ایک غلط فہمی کا ازالہ ہو جانا چاہیئے۔ ابن خلدون چونکہ مذہبی آدمی ہے، اور اس کی تربیت قدرتاً دینی انداز اور دینی ماحول میں ہوئی ہے، اس لئے وہ ان تمام روایات پر پختہ ایمان رکھتا ہے جو مذہبی نظام کی تشکیل کرتی ہیں اور جن سے ہماری فقہی اور عملی زندگی کا ڈھانچا تیار ہوتا ہے۔ چنانچہ "مقدمہ" میں اس نے اس بات کی تصریح کی ہے۔ وہ جب روایات پر تنقید کرتا ہے تو عموماً اس کے سامنے وہی تاریخی روایات ہوتی ہیں جن کا تعلق کسی تہذیبی اور ثقافتی واقعے اور اس کے ظہور سے ہے، مسائل و فروع سے نہیں، کیونکہ مسائل و فروع کے اثبات کا اس کے سوا اور کوئی طریق ہی نہیں کہ روایت پر اعتماد کیا جائے اور محدثین نے جرح و تعدیل کے جو پیمانے ٹھہرائے ہیں، ان کو بہر حال مانا اور تسلیم کیا جائے۔

ابن خلدون کا فلسفۂ تاریخ دو محوروں کے گرد گھومتا ہے۔ ایک یہ کہ تاریخ میں بھی اسی طرح تعلیل و استنباط کا قاعدہ ملتا ہے جس طرح کہ فقہ میں، اور دوسرے یہ کہ واقعات کی تصحیح کے لئے مجرد روایات پر اعتماد کر لینا ضروری نہیں، بلکہ اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ اس عہد کے تمدنی، معاشرتی، اقتصادی اور سیاسی پہلوؤں کا بھی جائزہ لیا جائے اور جب تک اس طرح کے تمام متعلقہ پہلوؤں کی توجیہ نہ ہو جائے،

واقعے کی صحت پر یقین نہ کیا جائے۔

سوال یہ ہے کہ کیا یہ اصول صحیح ہے اور اس لائق ہے کہ اس پر کامل بھروسہ کیا جائے؟

ڈاکٹر عنایت اللہ صاحب اس سوال کا جواب تلاش کرنے کی کوشش میں لکھتے ہیں: ''جہاں تک انسانی تاریخ میں تحلیل کے قاعدوں کو ماننے کا تعلق ہے، اس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ تاریخ کا ایک ہی بہاؤ ہے اور ایک ہی سمت ہے جس کی طرف یہ اضطرار کی صورت میں رواں دواں ہے، اس لئے ماضی کی رفتار سے حال کی چال کا اندازہ کیا جا سکتا ہے اور حال سے آنے والی منزلوں کی نشاندہی ممکن ہے۔ ممکن ہے کہ یہ درست ہو، لیکن اس مفروضے کو ماننے میں سب سے بڑی دشواری یہ حائل ہے کہ ابن خلدون خود اس جبریت پر پوری طرح قائم نہیں رہتا، کیونکہ اس کے ساتھ ساتھ وہ یہ بھی کہتا ہے کہ شخصیتیں تاریخ کے مزاج کو بدلنے میں بڑی حد تک موثر ثابت ہوتی ہیں چنانچہ اس کا کہنا ہے:

''قومیں مختلف سیاسی کروٹیں بدلتی رہتی ہیں اور ہمیشہ ایک ہی حالت پر نہیں رہتیں، ان کے مزاج، رسوم اور روایات ان تبدیلیوں سے تنا متاثر ہوتے ہیں کہ گویا بالکل ایک نئی قوم معرض وجود میں آ گئی ہے''۔

''اب اگر یہ مفروضہ صحیح ہے کہ سیاسی کروٹوں اور تبدیلیوں سے قوم کی نفسیات اور مزاج تک بدل جاتا ہے اور کسی ایک شخصیت کی قوت رادی سے قوموں کے تہذیبی و تمدنی تصورات میں اس درجہ فرق آ جاتا ہے کہ وہ قوم بالکل ہی جدید قوم کا قالب اختیار کر لیتی ہے تو یہ نظریہ کہاں تک صحیح رہا کہ تاریخ کا بہاؤ متعین ہے اور اس کی سمتیں پہلے سے مقرر اور منضبط ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ اس میں صحت کا عنصر صرف اس حد تک ہے کہ وہ واقعات و اسباب، جو ایک قوم کے عروج و زوال کا سبب ہو سکتے ہیں، وہی دوسری قوم کے ارتقاء و زوال پر منتج ہو سکتے ہیں، اس سے زیادہ نہیں اور اگر مورخ ان اسباب و عوامل کو پالیتا ہے تو یہی بہت ہے۔

''واقعات کی جانچ پرکھ کے لئے دوسری کسوٹی پر ڈاکٹر طہٰ حسین مصری کا اعتراض یہ ہے کہ اگر ایک واقعے کو روایت کے انداز سے نہ مانا جائے تو دوسرے پہلوؤں کی تصدیق یا تصحیح بھی تو روایت ہی کی رہین منت ہے، ان کو پیمانہ اور معیار کس بناء پر ٹھہرایا جائے؟''

''بہرحال اس میں کوئی شک نہیں کہ ان دو اصولوں اور کسوٹیوں سے واقعات کی زلفِ مقصد کو سلجھانے میں بڑی مدد ملتی ہے اور خود مختلف روایات میں بھی ایسا مواد موجود ہوتا ہے کہ جس سے واقعات کا ٹھیک ٹھیک اندازہ ہو سکے''۔

ان دو اصولوں اور کسوٹیوں کے علاوہ وہ کون سے عوامل ہیں جن سے تاریخ میں تحریف واقع ہوتی ہے۔ ابن خلدون نے ان عوامل کا بھی تعین کیا ہے اور وضاحت سے بتایا ہے کہ مورخ کے لئے کہاں کہاں ٹھوکر کھانے کا احتمال ہے۔ اس کے نزدیک پہلا عامل تشیع اور تحزب کا ہے، یعنی جب ایک شخص جو مثلاً بنو امیہ کے حامیوں میں سے ہے تو اس سے یہ توقع نہیں کی جائے گی کہ وہ ان واقعات کو دیانتداری سے بیان کرے گا، جن سے کہ اس کے ممدوحین پر حرف آتا ہو۔ یا ایک آدمی جو عباسیوں کا طرفدار ہے تو وہ بنو امیہ کے محاسن اور خوبیوں کو اجاگر نہیں کرے گا۔

اس سلسلے میں محدثین نے جرح و تعدیل کی جو شرائط بیان کی ہیں وہ بہت ہی اہم اور قابل قدر ہیں۔ ان میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ روایات کے متن پر اعتبار کرنے سے پہلے رواۃ اور ناقلین کے مخصوص عقائد کو دیکھ لیا جائے اور اس چیز کو ملحوظ رکھا جائے کہ ان روایات میں ان کے اپنے جماعتی اور گروہی خیالات و آراء کی جھلک تو نہیں ہے، اور ان کی متعین عصبیتوں نے واقعات و حقائق کا چہرہ تو مسخ نہیں کر ڈالا ہے۔

دوسرا سبب وضع و تحریف کا یہ ہو سکتا ہے کہ صرف نقل پر، توہمات و قیاسات کی بناء پر، اعتماد کیا جائے، اور یہ نہ دیکھا جائے کہ دوسرے امکانات و قرائن کیا کہتے ہیں۔ آیا ان سے بھی واقعے کی تائید ہو پاتی ہے یا نہیں۔ سلاطین اور امرا کے ساتھ قربت و خوشامد سے پیش آنا بھی وضع و تحریف پر آمادہ کر سکتی ہے۔

سب سے زیادہ گمراہی میں ڈالنے والی بات یہ ہوتی ہے کہ ناقل احوال کی تطبیق سے ناواقف ہو اور یہ نہ جانتا ہو کہ جس واقعے کو وہ بیان کر رہا ہے، اس کا تعلق اس وقت کے حالات، طبیعت اور تقاضوں کے مطابق بھی ہے یا نہیں۔

(3)

# ابنِ خلدون...... امام عمرانیات

ابن خلدون کو عمرانیات کا امام اور بانی قرار دینے سے پہلے، اس امر پر کچھ ضروری اور بنیادی معلومات کا حصول لازمی ہے کہ عمرانیات کیا ہے؟

عمرانیات ایک جدید علم ہے اور اس کی عمر کچھ زیادہ نہیں۔ یوں سمجھیے کہ دو صدی کا عرصہ ہوتا ہے کہ مغربی فلاسفر اور مفکرین نے اس پر باقاعدہ غور و خوض کرنا شروع کر دیا اور اس کے اصول و فروع کی نشان دہی کی۔ سب سے پہلے سوشیالوجی (Sociology) کی اصطلاح اگسٹ کومٹ کی تحریروں میں ملتی ہے، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس کی مقررہ تعریف آخری، قطعی اور جامع ترین تعریف ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ابن خلدون نے زیادہ وضاحت، قطعیت اور تفصیل کے ساتھ پیش کیا ہے اور زیادہ عمدگی اور خوش اسلوبی سے اس کے اصول و مبادیات کو واضح کیا ہے۔

عمرانیات اگرچہ مدون و مرتب صورت میں ایک جدید علم ہے۔ اسے علم اجتماع کہا جاتا ہے، اور اس جہت سے اجتماع کے مسائل پر غور و خوض تو اس وقت سے شروع ہو گیا تھا جب سے کہ انسان نے اپنی ذات کے علاوہ دوسرے انسانوں کے بارے میں بھی سوچنا شروع کیا۔ گویا علم اجتماع کی حیثیت سے عمرانیات کی تاریخ بہت پرانی ہے۔

یونان قدیم میں جن دانشور لوگوں کی حکیمانہ کوششوں سے اس موضوع کے بعض گوشوں پر روشنی پڑی، ان میں پہلا نمبر مناظرہ و مباحثہ کرنے والے سوفسطائی مفکرین کا ہے۔ ان کی پھیلائی ہوئی تشکیک نے معاشرے کے گرد لپٹی ہوئی تہوں کو کھرچا اور آزادانہ سوچ بچار کی طرح ڈالی۔ چنانچہ افلاطون اور اس کے شاگرد رشید ارسطو نے جو بعض فلسفیانہ دستاویزیں چھوڑی ہیں، ان کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں رسم و رواج، جنسی تعلقات، ازدواجی زندگی، معاشرتی مراتب میں فرق، دوستی، محبت، نفرت اور مختلف طبقوں او گروہوں میں تقسیم کار وغیرہ ایسے مسائل موجود ہیں جن پر کھل کر بحث کی گئی ہے۔

عمرانیات کے زاویہ نظر سے یونانی فکر میں زبردست خامی یہ رہ گئی کہ یہ لوگ معاشرے کو ایک الگ اور منفرد وحدت کی حیثیت میں نہ دیکھ سکے، بلکہ اس کے برعکس ان کا نقطہ نظر یہ تھا کہ جو کچھ ہے، بس ریاست ہی ہے۔ لہٰذا تمام عمرانی (اجتماعی و معاشرتی) مسائل کو ریاست کے تابع رہنا چاہیئے اور سیاسی و ریاستی مصلحتوں کی روشنی میں ان پر غور ہونا چاہیئے۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ جب ارسطو کے سامنے یہ سوال پیش ہوا کہ ریاست کے قانون میں فلسفیانہ نقطہ نظر سے تبدیلی ہونی چاہیئے تو اس نے اس میں حصہ لینے سے انکار کر دیا، کیونکہ وہ اس کے نظم و نسق سے پوری طرح متفق نہیں تھا۔ یوں عمرانیات کو بجائے خود ایک جداگانہ علم اور فن تسلیم نہ کرنے اور معاشرتی و اجتماعی مسائل پر آزادانہ غور و فکر نہ کرنے کا یہ انجام ہوا کہ دورِ قدیم میں یہ ضروری اور مفید علم، علم کی حیثیت اختیار نہ کر سکا اور اس کے اصول و مبادیات مقرر و متعین نہ ہو سکے۔

قدیم ہندی ادبیات میں بھی معاشرے کے مسائل پر گہرے اور تفصیلی غور وفکر کا سراغ ملتا ہے، لیکن ہندوؤں کی ذات پات کی غیر قدرتی تقسیم ایسی ہے کہ جس کے ہوتے ہوئے کسی صالح اور ترقی پذیر عمرانیات (علم معاشرت) کے ابھرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

چین میں کنفیوشس، ارسطو کی طرح، انسان سے متعلق یہی تصور رکھتا ہے کہ یہ اجتماعی حیوان (Social Animal) ہے اور اس کے لئے اس کے سوا چارہ نہیں کہ سب کے ساتھ مل جل کر رہے، لیکن اس کا تصور اجتماع اس قدر محدود اور سمٹا ہوا ہے کہ اس سے عمرانیات کو سمجھنے اور سلجھانے میں کوئی مدد نہیں ملتی، کیونکہ کنفیوشس یہ نہیں بتا سکا کہ معاشرے کی تشکیل و تعمیر کیونکر ہوتی ہے اور وہ کون سے قواعد اور قوانین ہیں جو معاشرے کو چلاتے اور ضبط و نظم میں رکھتے ہیں یا قومیں کس طرح صفحۂ ہستی پر ابھرتی اور مٹتی ہیں۔ معاشرے اور معاشرتی زندگی سے متعلق اس کا نقطۂ نظر بہت سادہ ہے۔ اس کا خیال ہے کہ اصل عمرانی رشتہ فرد اور فرد کے درمیان والدین کا ہے، میاں بیوی کا ہے اور دوست دوست کا ہے۔ اس لئے ریاست کو بھی اسی رشتے پر قیاس کرنا چاہیئے کہ یہ بھی ایک کنبے اور خاندان کی طرح ہے۔ لہٰذا اس میں باہم خیر سگالی اور ایک دوسرے کے لئے ایثار پیشگی ہی انسانی قدر ہے جس سے اس کے حقوق و فرائض کا تعین ہو سکتا ہے۔ کنفیوشن کا یہ نظریہ اخلاقی اور متصوفانہ ہے، معاشرتی اور عمرانی نہیں ہے۔

## ابن خلدون فلسفہ تاریخ کا بانی ہے یا عمرانیات کا؟

یہ سوال عصرِ جدید کے اکثر ماہرین عمرانیات اور مفکرین نے اٹھایا ہے۔ اس امر میں تو سب متفق ہیں کہ ابن خلدون پہلا شخص ہے جس نے عمرانیات کی اساسات ''واضح طور پر'' مقرر و متعین کیں، لیکن اس میں اختلاف ہے کہ وہ عمرانیات کا بانی بھی ہے۔ اس کا اصل موضوع عمرانیات نہیں، فلسفہ تاریخ ہے اور اس پر اس کو فخر و ناز بھی ہے۔ عمرانیات کے مباحث تو ''مقدمہ'' میں محض اضطراراً آ گئے ہیں، بعض فلسفہ تاریخ کی بنیادی باتوں کے ضمن میں اس نے جو تنقیدی تصورات پیش کئے ہیں، ان کو مستحکم ثابت کرنے کے لئے عمرانی مباحث کی ضرورت محسوس ہوئی ہے۔ مستقل بالذات حیثیت سے عمرانیات کو اپنا موضوع ٹھہرا کر ابن خلدون معاشرتی زندگی کی پیچیدگیوں کو حل نہیں کرتا۔ یہی وجہ ہے کہ مصر کے جدید عہد کے مورخ ڈاکٹر طٰہٰ حسین نے اس امر میں شبے کا اظہار کیا ہے کہ آیا اس کا شمار ایک ماہر عمرانیات کی حیثیت سے بھی ہو سکتا ہے یا نہیں۔ لیکن غور کرنے پر معلوم ہوتا ہے کہ اس شبے میں ڈاکٹر صاحب کو حق بجانب قرار دینا مشکل ہے، کیونکہ دیکھنے کی چیز یہ نہیں ہے کہ یہ مباحث و مسائل کس ترتیب اور مناسبت سے اس کے قلم سے نکلے ہیں اور ''مقدمہ'' کی زینت بنے ہیں، بلکہ دیکھنا یہ چاہیئے کہ خود علم وفن کے نقطۂ نظر سے ان کی کیا اہمیت ہے؟

یونانی فلاسفہ کی کتنی ہی تحریریں ایسی ہیں کہ ان میں علوم وفنون کا اچھا خاصا ذخیرہ موجود ہے، یعنی بیک وقت کہیں ان میں دیو مالائی قصے مذکور ہیں، کہیں مابعدالطبیعیات کے مسائل اجاگر ہوئے ہیں۔ کہیں اخلاق پر بحث ہے، اور کسی کسی جگہ نفسیات و سیاسیات سے متعلق تفصیلات ہیں، اور لطف یہ ہے کہ ان سب کو ایک ہی سیاق میں بیان کیا گیا ہے، کیونکہ ان کے زمانے میں علوم وفنون کی جداگانہ سرحدیں متعین نہیں ہوئی تھیں اور علوم میں تخصص کا رواج نہیں ہوا تھا۔ علاوہ ازیں علوم مختصر اور محدود تھے اور ان کے غور وفکر کے گوشے اتنی وسعت اور اتنا پھیلاؤ نہیں رکھتے تھے کہ ان کا الگ الگ ذکر کیا جاتا۔ اس کے باوجود یہ اپنی جگہ ایک حقیقت ہے کہ ان تمام مسائل کی بحث میں ان

کا ایک مقام ہے اور ان کی امامت و پیش روی ان مسائل میں مسلم ہے۔ یہ اگر حقیقت ہے تو پھر بقول مولانا محمد حنیف ندوی: ''ابن خلدون کو تنہا اتنی کڑی سزا کیوں دی جائے کہ چونکہ اس نے عمرانیات کی ان اصطلاحوں میں گفتگو نہیں کی جو اس کے کئی سو سال بعد مدون ہوئیں اور خود کو عمرانی مباحث کے لئے مخصوص نہیں کیا، اس لئے اسے ان علماء و ماہرین کی صف میں شامل نہ کیا جائے جنہوں نے علی الخصوص انسانی معاشرے کو اپنے غور وفکر اور قلم کا موضوع قرار دیا ہے۔ یہ عجیب بات ہے کہ ابن خلدون تو اپنے آپ کو محض فلسفۂ تاریخ کے بانی کی حیثیت سے پیش کرے اور بعد میں جب علوم وفنون کی گرہیں کھلیں اور تعین وصراحت کا دور آئے تو اسے عمرانیات میں بھی اسی درجہ ورتبہ کا مستحق ٹھہرایا جائے جس درجے کا استحقاق وہ تاریخ میں رکھتا ہے''۔

## عمرانیات کے مبادی اصول

معاشرہ کیونکر معرض ظہور میں آتا ہے اور کس طرح ریاست کے قالب میں بدلتا ہے؟

ابن خلدون کی توجیہ اس سلسلے میں یہ ہے کہ جہاں تک معاشرے کی تشکیل کا سوال ہے، یہ جاننا ضروری ہے کہ دو بنیادی تقاضے ہیں جو افراد کو ایک دوسرے سے وابستہ کرتے ہیں۔

پہلا تقاضا انسان کی وہ فطرت ہے جو اسے مل جل کر رہنے پر مجبور کرتی ہے۔ یہ قریب قریب وہی بات ہے جو ارسطو نے کہی تھی کہ انسان مدنی الطبع (معاشرتی حیوان) ہے، کیونکہ اس کی ضروریات ایسی ہیں اور اس کی احتیاطیں اس ڈھب کی ہیں کہ یہ تنہا اس کے بس کا روگ نہیں کہ ان سب سے نمٹ سکے۔ مثلاً کھانا ہی لیجئے۔ یہ پہلی اور بنیادی انسانی ضرورت ہے، لیکن اناج یہ خود بوئے گا اور خود آٹا گوندھے گا اور پکائے گا؟ یقیناً نہیں۔ ان سب کاموں کے لئے اسے الگ الگ خدمات کی ضرورت ہے۔ پھر اس سے بھی پہلے اس کو آلات زراعت تیار کرنا ہوں گے۔ اس کے یہ معنی ہوئے کہ ایک لقمہ حلق میں اتارنے کے لئے انسان کو بڑھئی، لوہار اور مزارع کی ضرورت محسوس ہوئی۔ یہی اجتماعیت کی پہلی اینٹ ہے کہ انسان فطرتاً یہ محسوس کرے کہ وہ اس دنیا میں تنہائی اور عزلت گزینی کی زندگی بسر نہیں کر سکتا۔ یہاں ابن خلدون کا یہ فقرہ بہت دلچسپ اور نکتہ آفرین ہے کہ ''انفرادی زندگی دراصل حیوانات کا حصہ ہے''۔

عمرانیات یا معاشرت کی دوسری بنیاد دفاعی ضروریات ہیں۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ حیوانات کو اللہ تعالیٰ نے ایسی کھال بخشی ہے اور اسے سینگ اور ناخن دیئے ہیں کہ ان سے یہ اپنے آپ کو حریف درندوں کے حملوں سے بچا سکتا ہے، لیکن انسان ان دفاعی آلات سے محروم ہے جو قدرت براہ راست عطا کرتی ہے۔ لہٰذا اسے ایسے گروہ کی ضرورت پڑی جو اس سلسلے میں وقتاً فوقتاً اس کی مدد کر سکے اور اس کی زندگی کو نسبتاً زیادہ محفوظ ٹھہرا سکے۔ جب معاشرہ فطرت اور دفاعی ضروریات کے پیش نظر اجتماعیت کے اس موڑ تک پہنچ جاتا ہے کہ مل جل کر رہے تو اب آپس میں اختلافات ابھرنا شروع ہوتے ہیں۔ اور یہ محسوس ہوتا ہے کہ بغیر کسی قانون قاعدے کے معاشرہ اپنے فطری تقاضے پورے نہیں کر سکتا، لہٰذا یہاں سے حکومت و ریاست کی احتیاج محسوس ہوتی ہے جو افراد کو ان کی چیرہ دستیوں سے باز رکھے اور حق و عدل قائم کرے۔ ابن خلدون اس احتیاج کو بھی فطری ٹھہراتا ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ جس طرح بعض حشرات الارض میں اطاعت اور نظم ونسق کی پیروی کا قدرتی جذبہ موجود ہے، اسی طرح انسان بھی ایک نظام اطاعت کا دل سے قائل ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ حشرات الارض کی اطاعت بہ تقاضائے جبلت ہوتی ہے اور انسان کی بہ تقاضائے عقل و تدبر۔

## ابنِ خلدون کا فلسفۂ اجتماع

معاشرے یا اجتماع کے علم کا جدید نام عمرانیات ہے۔ عمرانیات کے اصول و نظریات کی تدوین میں ابن خلدون یورپ کے تمام جدید مفکرین اور مصنفین کا پیشرو ہے۔ اس میدان میں اس سے قبل سوائے یونانی فلاسفہ کے کسی نے قدم نہیں رکھا۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ اس کا ''مقدمہ'' جس میں عمرانیات کی بنیاد ڈالی گئی ہے، اس کی ''تاریخ العبر'' سے کہیں اونچے مقام کا حامل ہے۔ ابن خلدون کے ''مقدمہ'' نے ہم اہل مشرق اور بالخصوص اہل اسلام کے مقابلے میں اہل مغرب کی توجہ اور دلچسپی کو اپنی طرف مائل کیا، کیونکہ حقیقی معنی میں وہ اپنے مفہوم اور انداز بیان کے اعتبار سے ایک مستقل کتاب ہے۔ اپنی شکل و صورت کے لحاظ سے وہ ایک مرتب و منظم شے ہے اور اپنے موضوع کے لحاظ سے اہم فوائد اور جدید مباحث پر مشتمل ہے۔ علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ یہ مغربی افریقی فلسفی جدید علم اجتماع کا بانی ہے۔ پروفیسر محمد لطفی جمعہ نے ابن خلدون کے فلسفۂ اجتماع پر اپنے ایک فاضلانہ مقالے میں روشنی ڈالی ہے جس کا اردو ترجمہ ڈاکٹر میر ولی الدین نے کیا ہے۔ اس مقالے میں پروفیسر صاحب رقم طراز ہیں۔

''ابن خلدون نے ظواہر مدنیت کی دو قسمیں بیان کی ہیں۔ ظواہر خارجی اور ظواہر داخلی۔ ظواہر خارجی سے اس کی مراد ظواہر طبعی ہیں جیسے دینی عقائد، آب و ہوا، سکونت۔ ظواہر داخلی سے وہ ظواہر مراد ہیں جو جماعت میں نشو و نما پاتے ہیں اور اپنی قوت سے ان پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ ابن خلدون نے اپنے نظریے کی بنیاد اس اصول پر رکھی ہے کہ انسان فطرتاً اجتماع کی جانب میلان رکھتا ہے۔ یہ حکمائے یونان و عرب کا وہ نظریہ ہے جس کو خود گسٹ کامٹ نے اپنے فلسفہ وضعیہ کے چوتھے جز میں اختیار کیا ہے۔ ابن خلدون ارسطو کے ساتھ اس امر پر متفق ہے کہ جماعت فرد کی سعادت کا ایک ذریعہ ہے۔ یہ وہ نظریہ ہے جس کی ہربرٹ اسپنسر نے اپنے فلسفہ میں اشاعت کی اور اس کو اہمیت دی۔ ابن خلدون نے چند ایسے حقائق دریافت کئے ہیں جن سے یونانی فلسفی نا آشنا تھے۔ اس نے انسانی اور حیوانی جماعتوں میں امتیاز کیا ہے۔ چنانچہ وہ کہتا ہے کہ حیوانی اجتماع عادت کے تحت فطرت کے اقتضا سے ہوتا ہے اور انسانی اجتماع فطرت، عقل اور غور و فکر کا نتیجہ ہوتا ہے۔

میکاولی (Machiavalli) ابن خلدون سے بہت مشابہ ہے اور ہم اس کو مونٹسکیو (Montesquieu) کے بھی مماثل قرار دے سکتے ہیں کیونکہ ان دونوں نے تاریخی واقعات سے اجتماع قوانین کے اخذ کرنے کی کوشش کی ہے ابن خلدون نے اطراف و اکناف میں اکثر ایسی اقوام کا مطالعہ کیا ہے جو لا مذہبیت کی زندگی گزار رہے تھے، تاہم وہ ایک وسیع ملک، ایک زبردست بادشاہ، ایک خاص نظام، اعلیٰ قوانین، فاتح لشکر اور آباد شہر رکھتے تھے اور اس نے یہ بھی دیکھا کہ وہ اقوام جو ادیان منزلہ کے پیرو ہیں دوسری اقوام کی بہ نسبت اقلیت رکھتی ہیں اس سے اس نے یہ نتیجہ نکالا کہ ممالک و دول کی تاسیس میں نبوت کی کوئی ضرورت نہیں۔

ابن خلدون نے اس رائے کے اختیار کرنے میں اکابر فلاسفۂ اسلام اور اسلامی مورخین کی مخالفت کی ہے لیکن بہت جلد اس نے اپنا یہ خیال بدل دیا چنانچہ بعد میں اس نے لکھا ہے کہ نبوت اگرچہ عام ممالک کی تاسیس کے لئے ضروری نہیں لیکن ترقی یافتہ اور باکمال ممالک کے لئے ناگزیر ہے کیونکہ وہ مملکت جس کی بنیاد نبوت پر ہو، دین و دنیا کے منافع کا مجموعہ ہوتی ہے۔

ابن خلدون آب و ہوا کو ان عوامل سے جو اجتماع سے خارج ہوتے ہیں، سب سے پہلا عامل قرار دیتا ہے۔ اس نے اقالیم سے بحث کی ہے اور زمین کو سات اقلیموں میں تقسیم کیا ہے جن کی آب و ہوا میں انتہائی برودت سے لے کر شدید حرارت تک بہت سارے اختلافات

پائے جاتے ہیں اور درمیان میں بہت سے اعتدالی درجے ہوتے ہیں۔ اس کے بعد ابن خلدون نے اپنے اس نظریے کا اظہار کیا ہے جس کو بعد میں انگریز مورخ نے پیش کیا اور وہ یہ ہے کہ انسان کے جسم اور اخلاق پر حرارت اور برودت کا ایک اثر ہوتا ہے۔ یا باالفاظ دیگر قوموں اور مملکتوں میں مدنیت اور حضارت کے اعتبار سے اختلاف پایا جاتا ہے۔

ابن خلدون کہتا ہے کہ اطراف و جوانب کے ممالک کے باشندے تمدن سے عاری ہوتے ہیں۔ اقلیم رابع حرارت و برودت کے اعتبار سے سب سے زیادہ معتدل ہے۔ اور آبادی مدنیت علوم کے نشوونما اور ان کے ظہور، قوانین اور احکام کے لحاظ سے تمام پر فوقیت رکھتی ہے۔ اس قسم کے اقالیم میں اس نے بلاد شام اور عراق کو قرار دیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ یہ زمانہ قدیم سے تمدن اور مذاہب مختلفہ کا مرکز رہے ہیں۔

ابن خلدون اور مونسکو کا اس نظریے میں کامل اتفاق ہے۔ یہ سچ ہے کہ یہ دونوں اس نظریے میں یونانی حکماء بقراط اور ارسطو اور فرانسیسی حکیم جان بودان کے پیرو ہیں۔

اس کے بعد ابن خلدون نے خارج از عناصر کے دوسرے عنصر پر روشنی ڈالی ہے۔ جو وسط جغرافیائی یا ہیئت یعنی مقامی موقع و محل ہے۔ اس کے ساتھ ہی اس نے فرد پر بھی مقامی موقع و محل کی تاثیر سے بحث کی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ خوشحال انسان کو محنت سے مستغنی کر کے تعیش کی طرف مائل کر دیتی ہے۔ خواہشات نفسانی کا غلام بنا دیتی ہے اور اس کے نفس سے شجاعت اور جنگ جوئی کی صفات کو زائل کر دیتی ہے بخلاف اس کے اگر افلاس و تنگدستی ہو تو پھر فقر و فاقہ انہیں جدوجہد اور استقامت پر مجبور کرتا ہے اور کارزار زندگی میں ان کے اندر کشمکش و مقابلہ کی روح پیدا کرتا ہے۔

لیکن ظاہر ہوتا ہے کہ ابن خلدون نے ہیئت یعنی مقامی موقع و محل پر اس قدر زور نہیں دیا جس قدر کہ آب و ہوا پر۔ اس نے اس بحث کی طرف اس لئے توجہ نہیں کی کہ آب و ہوا کی بہ نسبت مقامی موقع و محل پر بحث کرنے کی نسبتاً بہت کم گنجائش ہے۔

تیسرا عنصر مذہب ہے۔ ابن خلدون اس کو ہر انسانی جماعت کے لئے ضروری قرار دیتا ہے اور اپنی تائید میں مذہبی اور فلسفیانہ دلائل پیش کرتا ہے جس سے حکیم ابن رشد کی تصنیفات بھری پڑی ہیں۔

حکیم اندلس کی طرح ابن خلدون نے فلسفہ اور مذہب میں تطبیق دینے کی کوشش کی ہے لیکن اس کوشش کی وجہ سے ابن خلدون کی اہمیت ہماری نظروں میں کم ہو جاتی ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ اس کا استاد اور پیشوا ابن رشد در حقیقت فلسفی نہیں تھا بلکہ محض ایک مترجم تھا جس نے ارسطو کے فلسفے کا عربی زبان میں ترجمہ کیا تھا اور اس کو خاتمہ حکمت اور ایک حتمی اور قطعی شے قرار دیا تھا۔ وہ ایک ایسا اسلامی حکیم ہے جس نے یونانیوں کے خیالات اور اسلامی شریعت میں تطبیق کرنے کی کوشش کی تھی اس لئے وہ کسی فریق کو بھی راضی نہ رکھ سکا۔ اس سے فلسفی تو اس وجہ سے ناراض ہوئے کہ اس نے مذہب کو ایک ایسی جگہ دی جس کو فلاسفر تسلیم نہیں کرتے۔ اہل مذہب کی رنجیدگی کا باعث یہ ہوا کہ اس نے مذہب کے خلاف توجیہہ و تاویل سے کام لیا۔ لیکن اس کمزوری سے ابن رشد کی قدر و منزلت میں فرق نہیں آتا کیونکہ اس کی نیت ٹھیک تھی۔ وہ ایک ایسے مذہب کا خواہاں تھا جو عقل اور فلسفے پر مبنی ہو لیکن کفر و الحاد کو مستلزم نہ ہو۔ اس کے بعد سے اس زمانے تک اکثر رسوائیاں اٹھانی پڑیں۔ البتہ وہ قانونی سزا سے ضرور محفوظ رہے کیونکہ اب لوگوں کو ان کے اعتقادات اور افکار کی بناء پر سزا دینے کا زمانہ باقی نہیں رہا تھا۔

ہم ابن رشد کو فلاسفہ میں شمار نہیں کر سکتے البتہ وہ ایک مصلح کی حیثیت ضرور رکھتا ہے۔ اس کی مثال مارٹن لوتھر کی سی ہے اس کی زندگی

اذیتوں سے پر تھی صرف اس وجہ سے کہ وہ مذہب اور حکمت کو ایک نظر سے دیکھتا تھا۔ ان دونوں سے ان کو محبت تھی اور ان میں تطبیق دینے کی کوشش کرتا تھا۔ لیکن وہ اس میں ناکام رہا اس وجہ سے یہ بات محل تعجب نہیں کہ ابن خلدون بھی مذہبی مسائل میں حیران اور مضطرب رہا ہو کیونکہ ابن رشد کو ہر حال میں ابن خلدون پر تفوق حاصل ہے اس لئے کہ وہ بلاواسطہ حکیم ہے۔ بخلاف اس کے ابن خلدون محض بالواسطہ فلسفی قرار دیا جاسکتا ہے۔

ابن خلدون کی پُر گوئی کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس نے روح و تصوف، رویائے صادقہ اور روحِ الٰہی پر بحث شروع کر دی اور درحقیقت یہ تمام مسائل طبعی طور پر اس کے موضوع بحث سے خارج تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ابن خلدون نے اقوام عالم پر مختلف مذاہب کے اثر سے بحث کرنے کی کوشش ہے تاکہ خدا پرست اور بت پرست اقوام میں فرق واضح ہو جائے۔ نیز اس نے تمدن اور آبادی پر عقائد کے اثرات اور مختلف دول کی مذہبیت اور لامذہبیت پر روشنی ڈالی ہے۔ اس اصول کو پیش نظر رکھ کر اس نے انسانیت کے ماضی، حال اور مستقبل سے بحث کی ہے اور واقعات تاریخی سے استشہاد کرتے ہوئے قدیم یونان کی بت پرست قوم جس میں ہیراقلیط، بقراط، سقراط، افلاطون اور ارسطو جیسے حکماء گزرے ہیں اور جہاں کسی نبی کا ظہور نہیں ہوا اور دوسری قوموں کا جن میں انبیا تو مبعوث ہوئے ہیں لیکن فلاسفر و حکماء پیدا نہیں ہوئے موازنہ کیا ہے اور ان دونوں قسم کے اقوام کی تاریخ اور ہم عصر اقوام پر ان کے اثرات سے بحث کی ہے۔

ابن خلدون کے لئے اپنے زمانے کے انسانوں کے حالات پر غور کرنے کے لئے اس سے سہل کوئی اور طریقہ نہ تھا کہ اسی عہد کی قوموں کے حالات اور ہر ایک پر مذہبی اور لامذہبیت کے اثرات پر غور کرے۔ اس قسم کے مباحث سے ابن خلدون کی وقعت میں کوئی کمی نہیں ہوئی۔ کیونکہ اس نے مذہبی شہروں میں نشو و نما پائی۔ اس کے بعد اسپین کی سیاحت کی جس میں دوسرے مذاہب بھی رائج تھے۔ بعد ازاں افریقہ، ایشیا اور یورپ کا سفر کیا۔ اس کو ایسی وحشی اقوام و قبائل کا قطعی علم نہ تھا جن کا کوئی مذہب نہ تھا اور جن کی نشو و نما لق و دق صحرا اور جنگلوں میں ہوئی تھی۔ چنانچہ اس نے اپنی تاریخ میں ان اقوام کے تمام حالات پر روشنی ڈالی ہے اب اس کے لئے یہ بہتر تھا کہ وہ ماضی و حاضر پر بھی ایک نظر ڈالے تاکہ وہ مذہبی اور غیر مذہبی امور سے واقف ہو جائے جو مستقبل کے دامن میں پوشیدہ تھے۔

اس قسم کی بحث انسانیت کے لئے بہت سود مند ہے اور بارآور ہے۔ البتہ تصوف، استخارہ، رویائے صادقہ، تجرد اور اس قسم کے مباحث جن میں حکیم نے اپنی عقل و دانش کو رائیگاں کیا، غیر ضروری ہیں۔

یہاں تک کہ ابن خلدون نے ان عوامل کی تشریح کی ہے جو اجتماع سے خارج ہیں اس کے بعد اس نے ان اجتماعی عوامل پر بحث کی ہے جو جماعت میں نشو و نما پاتے ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ ہر انسانی جماعت تین دور سے گزرتی ہے۔ پہلا دور بدوی، دوسرا دور غزوی اور تیسرا دور حضری ہوتا ہے۔ ہر قوم میں ایسے قبائل ہوتے ہیں جو پہلے صحرا اور وادی میں زندگی گزارتے ہیں لیکن اس کے بعد کچھ ترقی کرتے ہیں پھر ان اقوام سے جنگ کرتے ہیں جو ان سے تمدن کے اعتبار سے کم ہوتی ہیں اور یہ ان کا دوسرا دور ہے۔ اس کے بعد یہ بھی متمدن ہو جاتے ہیں۔ اس طرح شہر آباد ہوتے ہیں۔ دواوین مرتب ہوتے ہیں، قوانین وضع ہوتے ہیں مختلف علوم و فنون لطیفہ کو ترقی ہوتی ہے یہاں تک کہ تعیش کی طرف ان کا میلان ہو جاتا ہے اور وہ لڑائی اور مقابلے سے اجتناب کرنے لگتے ہیں۔ ان کی ہر بات میں ضعف نمودار ہونے لگا ہے تا آنکہ کوئی جنگجو قبیلہ ان کو مغلوب کر کے ان پر حکمرانی کرنے لگتا ہے۔

اسی طرح بنی نوع انسان میں ایک دائمی حرکت جاری رہتی ہے بعض قوموں کو عروج ہوتا ہے تو بعض کو زوال۔ ایک سلطنت ترقی کرتی

ہے تو دوسری مغلوب ہو جاتی ہے اور غالب اور قوی سلطنت اس پر مسلط ہو جاتی ہے۔ یہی اقوام کا طریقہ چلا آرہا ہے۔ ابن خلدون نے محض اپنے غور وفکر اور اقوام عرب اور بربر کی تاریخ کے مطالعہ سے اس حقیقت کا انکشاف کیا ہے۔ اس معنی کے لحاظ سے وہ سب کا پیشرو قرار دیا جاسکتا ہے کیونکہ جو علماء اس سے قبل گزرے ہیں انہوں نے ان اقوام کی تاریخ کا مطالعہ نہیں کیا اور نہ ان اقوام کو ایسے حالات ہی پیش آئے جن سے عرب اور بربر کی قوموں کو دوچار ہونا پڑا۔

ابن خلدون کہتا ہے کہ بدوی زندگی ہر جماعت یا قبیلے کا ابتدائی دور ہے اور یہ انسانی طبیعت کے منافی نہیں، دائمی سفر ونقل مکان بدوی زندگی کے خصوصیات سے ہیں، بدوی قبائل کی زندگی کا دارومدار ان گلوں پر ہوتا ہے جنہیں وہ چرایا کرتے ہیں۔ اگر اونٹ ہوں تو وہ صحرا میں گزارتے ہیں کیونکہ اس کی فضا اور ظاہری حالت اونٹ کی طبیعت کے مناسب ہوتی ہے۔ اگر بکرے اور گائے ہوں تو وہ وادیوں میں بسر کرتے ہیں کیونکہ اس قسم کے حیوانات کے لئے یہی جگہ موزوں ہوتی ہے۔ بدویوں کی اس قسم کی زندگی غذا ولباس میں ان کا قناعت پر مجبور ہونا ان کی شجاعت وقوت جن سے وہ اپنے جان و مال کی مدافعت کر سکیں۔ یہ تمام امور اہل حضر پر ان کی فوقیت کا باعث ہوتے ہیں۔

ابن خلدون کہتا ہے کہ عصبیت ایک ایسی شے ہے جو قبیلہ کو الفت ومحبت پر مجبور کرتی ہے اور انہیں اتحاد و اتفاق ومشترک مصالح کی مدافعت کا سبق سکھاتی ہے۔ دو امور عصبیت میں قوت پیدا کرتے ہیں ایک عرف و عادت کا احترام، دوسرے جنگ و مدافعت کی دائمی حاجت۔ اس کے بعد اس نے قبیلے اور اس کی تکوین سے بحث کی ہے اور کہتا ہے کہ ہر قبیلہ چوتھی پشت میں اپنے اعلیٰ صفات کو مفقود کر دیتا ہے۔ قبائل اسی وقت تک قوی رہتے ہیں جب تک کہ وہ اپنی قوت وعصبیت کی محافظت کرتے ہیں۔ آگے چل کر وہ کہتا ہے کہ خون کی صفائی اور جنس کی پاکیزگی دو اصولی شرائط ہیں جن کے بغیر نہ کوئی قبیلہ قوت حاصل کر سکتا ہے اور نہ اپنے اندر عصبیت باقی رکھ سکتا ہے۔ مختصر یہ کہ عصبیت ہی پر قبیلے کی بنیاد ہے اور اسی کے ذریعے اس کی قوت برقرار رہتی ہے۔ اس کے بغیر نہ وہ زندہ رہ سکتا ہے اور نہ اپنے اندر عصبیت باقی رکھ سکتا ہے صرف عصبیت رکھنے والے قبائل ہی فتح مندی اور کامرانی حاصل کر سکتے ہیں۔

اس کے بعد ابن خلدون نے قبیلہ کی اس حالت سے بحث کی ہے جبکہ وہ جنگ و جدل میں مصروف ہو کر سلطنتیں قائم کرنے لگتا ہے بلاشبہ ابن خلدون کی یہ عمرانیات ہمارے خیال میں عرب و بربر کی تاریخ پر (جو محض قبائل کی تاریخ ہے) اور تاریخ پر (جو مملکت کی تاریخ ہے) بنی ہے، اس کے بعد اس نے اہل حضر کی زندگی پر اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے۔ اس حکیم کو سیاست و اخلاق میں، پھر ان میں اور عقائد کی شرح میں امتیاز کرنے کا ایک خاص ملکہ حاصل ہے۔ اس سے پہلے سیاست ان سب کا مجموعہ سمجھی جاتی تھی۔ درحقیقت ابن خلدون مشرق کا عدیم المثال سیاسی مولف اور مغرب کے سیاسی مولفین کا پیشرو ہے۔

ابن خلدون کہتا ہے کہ عصبیت اور فضیلت قبائل کی قوت کو محفوظ رکھتے ہیں۔ لیکن ان دونوں کے ساتھ تیسرے عامل کی بھی ضرورت ہے اور وہ سیاست اور مذہب ہے۔ یہ تیسرا عامل وہ ہے جو قبیلے کی قوت کو اس کی حقیقی منفعت کے لئے ابھارتا ہے اور اس کی اعانت کرتا ہے جو ان کی فتح ونصرت کے ذریعے حاصل ہوتی ہے بالفاظ دیگر ابن خلدون کا مقصد یہ بتلانا ہے کہ قبیلہ کیسا ہی قوی کیوں نہ ہو پھر بھی اس کو ایک مثل اعلیٰ کی ضرورت ہے جس کی طرف وہ رجوع کر سکے اور جو ان کی تمام آرزوؤں کا مرکز ہو۔ اس مقام پر اس نے اسلام سے قبل عرب قبائل کی مثال دی ہے۔ بعد ازاں ابن خلدون نے ان قوموں پر روشنی ڈالی ہے جن کی سلطنتیں تباہ ہو چکیں اور جن کو قومی قبائل نے مغلوب کر لیا۔ پھر اس نے فتح کے شرائط واسباب تفصیل کے ساتھ بیان کئے ہیں اور ان دشواریوں کا بھی ذکر کیا ہے جن کا فاتح کو سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اس کے بعد وہ کہتا ہے کہ فتح کے بعد ہی مفتوح سے فاتح کا اثر زائل ہونے لگتا ہے بلکہ فاتح مفتوح کے حالات سے متاثر ہونے لگتا ہے۔

ابن خلدون نے قوی اور مضبوط طاقتور اقوام کے زوال کے تین اسباب بتائے ہیں۔

(1) ضعف اشراف (2) سپاہ کا تشدد (3) عیش پسندی

ان اسباب کی تشریح کے بعد کہتا ہے کہ کوئی سلطنت تین صدی سے زیادہ باقی نہیں رہتی۔ فرد کی طرح اس کے لئے بھی عہد طفلی شباب و پیری ہے۔ لیکن اس سے لازم نہیں آتا کہ کسی سلطنت کو اپنے ابتدائی دور ہی میں زوال نہ ہو۔ ہم کہتے ہیں کہ یہ نظریہ اگرچہ دول اسلامی کے لحاظ سے صحیح قرار دیا جا سکتا ہے لیکن دوسری سلطنتوں پر صادق نہیں آتا۔ سیادت، تغلب اور فتح کے متعلق ابن خلدون کے اکثر خیالات میکاوَلی کی ''کتاب الامیر'' کی طرف ہمارے ذہن کو منتقل کرتے ہیں جس کا ترجمہ ہم نے 1912ء میں عربی زبان میں کیا ہے۔ بلاشبہ ان مسائل میں ابن خلدون کو تفوق حاصل ہے کیونکہ وہ فلورنس کے حکیم اور اس کے وزیر سے بھی پہلے گزرا ہے۔

یہاں ابن خلدون کے فلسفہ اجتماع کی تنقید کا موقع نہیں ہے۔ ہمارا مقصد صرف یہ ہے کہ ابن خلدون کے مبادی کی تلخیص پیش کریں جس سے قارئین پر واضح ہوگا کہ ابن خلدون نے اپنے قابل یادگار مقدمہ میں جس امر کو زیادہ اہمیت دینے کی کوشش کی ہے وہ اس قانون کا انکشاف ہے جس کے تحت مغرب میں عربی تمدن کو تکوین ہوئی۔ ابن خلدون نے اس قانون کے انکشاف کا قصد صرف اس لئے کیا ہے کہ اس پر فلسفے اجتماع کی بنیاد قائم کرے۔ اس بارے میں اس کا عقیدہ تھا کہ (آگست کومٹ کا جو اس سے چھ سو برس بعد گزرا ہے، بعینہٖ یہی عقیدہ ہے)

ابن خلدون کے واقعات زندگی اور اخلاق کے لحاظ سے اس میں اور میکاوَلی مولف ''کتاب الامیر'' میں زیادہ مشابہت پائی جاتی ہے۔ پیدائش کے اعتبار سے دونوں میں صرف ایک صدی کا فرق ہے۔ ان دونوں کے زمانے کے حالات کی رو سے اور ان کے عہدوں کے اعتبار سے جن پر وہ فائز ہوتے رہے اور ان شخصیتوں کے لحاظ سے جن سے وہ متاثر ہوئے ان میں تقریباً یکسانیت پائی جاتی ہے ان میں سے ہر ایک کو انسانی اخلاق، قوانین اقوام اور ان کے حالات کے متعلق کافی تجربہ اور وسیع علم حاصل تھا۔

ابن خلدون یکتائے روزگار تھا، اس کے جیسے افراد ہر زمانے میں شاذ و نادر ہی پیدا ہوتے ہیں۔ اس نے ابن رُشد کے فلسفے کا گہرا مطالعہ کیا اور اپنے زمانے کے اکثر معتقدات کو جذب کرنے کی کوشش کی۔ نیز دو مسائل میں اس کو آگست کومٹ پر فوقیت حاصل ہے۔ ایک تو اس کا یہ قول کہ فلسفہ علم موجودات ہے۔ ارسطو جیسا شخص جو استاد اول اور معلم اول کہلاتا ہے۔ اس نظریے سے ناآشنا تھا لیکن اسی چیز کو آگست کومٹ نے ابن خلدون سے چھ سو برس بعد پیش کیا ہے۔ اس مسئلہ میں ابن خلدون نے ارسطو سے بھی اعلیٰ ادراک کا ثبوت دیا ہے۔ اس حقیقت عظمیٰ کے انکشاف میں وہ انیسویں صدی تک کے تمام فلاسفہ یورپ کا پیش رو ہے۔

دوسرا اس کا یہ قول کہ انسانی اجتماع پر قوانین و قواعد ہوتے ہیں جو علم اجتماعیات کو علوم منظمہ کی صف میں داخل کر دیتے ہیں۔ اس اصول میں بھی اس کو آگست کومٹ پر تقدم حاصل ہے کیونکہ عالم کے متعلق اس فلسفی کے علم کی بنیاد دو امور پر ہے۔ ایک تو اقوام کا مطالعہ اور ان کا تجربہ، دوسرے ان قوانین کا ادراک جو جماعت میں پائے جاتے ہیں اور عقلی تجربوں اور غور و فکر کے ذریعے ان کا انکشاف۔ آگست کومٹ نے بھی جب اپنے دو نظریوں سکونیات اور حرکیات کی تشریح کی تو ابن خلدون کے خیالات پر کچھ اضافہ نہیں کیا، کیونکہ وہ کہتا ہے کہ تجربے اور علم کے ذریعے ہم پر حقائق کا انکشاف ہوتا ہے اور عقل اسباب و علل کو بے نقاب کرتی ہے۔

اس طرح ابن خلدون وہ پہلا شخص ہے جس نے اس خاص نظریہ کو پیش کیا جس کی رو سے تاریخ کو اسی حد تک کہ اس کی غایت حقائق کو جمع کرنا اور اس کی تنظیم و تنقیح ہے تاکہ ان کے ذریعے اسباب و نتائج کا انکشاف ہو سکے اس تجربہ کے بعد ہم اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ ہر معین حادثہ اپنے وقوع کے وقت خاص شرائط و علل و وجوہ کو متلزم ہوتا ہے۔ بالفاظ دیگر کسی تمدن میں جب کبھی خاص اسباب و علل کا

اجتماع ہوتا ہے تو اس وقت ایک معین حادثے کا ظہور ہوتا ہے۔ اس قول سے زیادہ مقبول عام کون سا قول ہو سکتا ہے جس کے قائل مونٹیسکو، کومٹ اور دوسرے علمائے اجتماعیات ہیں۔ اس کے بعد ابن خلدون کہتا ہے کہ تاریخ کی غایت اجتماعیات یا حیات اجتماعی کا مطالعہ ہے۔

ہم نے یہ پہلے بیان کیا ہے کہ حیات اجتماعی کی تین شکلیں ہوتی ہیں جو یکے بعد دیگرے نمودار ہوتی ہیں۔ حالت بداوت، حالت حرب یا فتح، پھر حالت حضارت۔ ابن خلدون نے اجتماعی حیات کا سلسلہ بداوت سے حضارت تک (جہاں بالطبع فساد و فنا کے اسباب پیدا ہوتے رہتے ہیں) قائم کیا ہے اور ان اسباب کی اس طرح تحلیل کی ہے، فقر و غنا کے اعتبار سے عدم مساوات اور بدوی قبائل کے قلوب سے ان کے تمدن ہو جانے کے بعد شجاعت کی فضیلت کا مفقود ہو جانا۔ پھر ان جدید قبائل کے متمدن ہونے کے بعد انواع و اقسام کے لہو و لعب میں منہمک ہو جانا۔

جو شخص ان کے اس اہم ''مقدمہ'' کا مطالعہ کرے گا اس کو ایک لحظہ کے لئے بھی اس بات میں شک نہ ہو گا کہ ابتداء سے انتہا تک ابن خلدون نے افریقہ کے مغرب اور یورپ کے جنوب میں جو عربی آبادیاں پائی جاتی ہیں، ان کے اوپر تفصیلی نظر ڈالی ہے اور اس کے متعلق اس کے قول سے زیادہ مستند کوئی اور ثبوت نہیں مل سکتا جو اس نے عصبیت کے متعلق پیش کیا ہے جس میں وہ لکھتا ہے کہ بزرگی اور انسانی عظمت کی انتہا دنیا کے چار گروہوں میں سے صرف ایک میں ہوئی ہے، یعنی چوتھے گروہ میں۔ ان چاروں گروہوں کے متعلق اس کی رائے یہ ہے کہ پہلا گروہ بانی ہوتا ہے، دوسرا مباشر، تیسرا مقلد، چوتھا ہادم۔

یہ امر نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ ابن خلدون اپنے اس نظریہ کے لحاظ سے کہ انسانی اخلاق آب و ہوا سے متاثر ہوتے ہیں اور تمول و افلاس کے اعتبار سے ان کے حالات میں اختلاف ہوتا رہتا ہے۔ یورپ میں قرون وسطٰی اور زمانہ جدید کے تمام علمائے اجتماع کا پیش رو ہے۔ یہ وہ پہلا شخص ہے جس نے زمین کی آبادی کے متعلق بحث کی ہے اور اخلاق و تمدن پر اقالیم کے اثرات کو بھی واضح کیا۔ اگرچہ بعض فلاسفہ یونان نے بھی ان مسائل پر قلم اٹھایا ہے لیکن ابن خلدون ہی وہ پہلا شخص ہے جس نے ان مسائل پر اس زمانے کے لحاظ سے اپنے جغرافیائی معلومات کی حد تک کماحقہ بحث کی ہے ان مباحث کی اہمیت محتاج توضیح نہیں کیونکہ ان کے ذریعے ہم کو اس عرب فلسفی کے اس میلان کا پتہ چلتا ہے جس کی وجہ سے وہ مظاہر حیات اجتماعی کو ایسے طبعی عوامل کی طرف رجوع کرتا ہے جس کا ہم مشاہدہ کیا کرتے ہیں۔

ابن خلدون کے اس بیان پر ہمیں کس قدر تاسف ہوتا ہے، جب وہ کہتا ہے کہ وہ نہ کسی مسئلے پر کماحقہ بحث کر سکا اور نہ اس کے تمام اصول پر روشنی ڈال سکا بلکہ تمام مسائل کے احاطے سے قاصر رہنے کی وجہ سے ان میں سے چند ہی پر اپنے خیالات کا اظہار کر سکا اور باقی مسائل کو ان جلیل القدر علماء کے لئے چھوڑ دیا جو اس کے جانشین ہونے والے ہیں، لیکن ہمارے رنج میں اور اضافہ ہوتا ہے جب ہمیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ ابن خلدون کی وفات کے بعد سے یعنی پندرھویں صدی سے لے کر اس زمانے تک خواہ سرزمین عرب ہو یا اور دیگر ممالک اسلامی کہیں بھی کسی نے اس کی ندا پر لبیک نہیں کہا، تاہم اس امر سے مسرت ہوتی ہے کہ اکثر علمائے یورپ نے اس کا جواب دیا اور ان میں سے اکثر نے اس عربی مشرقی فلسفی کے فضائل کو فراموش نہیں کیا ہمیں اس امر میں شک نہیں کہ کومٹ اس فلسفی کے حالات سے واقفیت رکھتا ہے۔ گو اس نے اپنی کتاب میں مطلقاً ذکر نہیں کیا بلکہ صرف کوندرسیہ اور مونٹیسکو کے ذکر پر اکتفا کیا ہے۔ ممکن نہیں کہ کومت ابن خلدون کی فضیلت سے ناآشنا ہو درآں حالیکہ شولز نے کومٹ کے فلسفے کے ظہور سے سات برس پہلے مجلہ اسیویہ میں 1825ء ابن خلدون کے متعلق ایک مقالہ لکھا ہے اس وقت کومٹ کی عمر 27 سال کی تھی اور مجلہ مذکور اسی کے وطن پیرس سے شائع ہوا تھا۔

(5)

# ابنِ خلدون اور میکاولی کا مقابلہ وموازنہ

نیقولا میکاولی جو فلارنس کا ایک اجتماعی سیاسی فلسفی ہے 1469ء میں پیدا ہوا اور 1567ء میں وفات پائی۔ جمہوریہ فلارنس میں پندرھویں صدی کے اواخر اور سولھویں صدی کے اوائل میں مختلف سیاسی عہدوں پر فائز ہوتا رہا۔ چودہ سال تک دیوان قضاۃ عشرہ کا معتمد رہا اور اس اثناء میں تیئیس خارجی سیاسی مہمات میں بھی حصہ لیا۔ اس زمانے میں اٹلی کی حالت بہت نازک تھی۔ جرمن، فرانسیسی، البانوی تینوں اس پر سیادت قائم کرنے کی کوشش میں تھے۔ اس کے شہروں اور حکومتوں پر حملہ آور ہو رہے تھے اور ڈاکوؤں کی طرح مکر و فریب یا تلوار کے ذریعے اس پر قبضہ کر رہے تھے۔ علاوہ اس کے حکومت البابہ میں بھی مخالفین نے سر اٹھایا تھا اور اس میں اصلاح چاہنے والوں اور تعلیم کلیسا کے قائم کرنے والوں میں کشمکش جاری تھی اور میدیشی قبیلہ پوشیدہ طور پر مصلحین سے مصروف جنگ تھا۔

میکاوُلی نے ان مختلف حوادث میں زندگی گزاری۔ اس طرح اس کو کافی تجربہ حاصل ہو گیا۔ اس نے اپنے تمام تجرباتی مشاہدات کو جمع کیا اور عملی سیاست میں ایک فلسفہ کی بنیاد رکھی جو اس کے نام سے مشہور ہے۔ اس نے تاریخ، سیاست، تمثیل، ادبیات، نظم، فنون، حرب وغیرہ پر کتابیں لکھیں۔ اس کی سب سے مشہور تالیف کتاب الامیر ہے جو اس نے میرلور نذودی اریشتی اعظم کے لئے لکھی تھی۔ ''کتاب الامیر'' (The Prince) جن عمرانی اور سیاسی حقائق پر مشتمل ہے ان کی اہمیت کے متعلق علماء کا اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ اس کے سیاسی اصول مضر ہیں کیونکہ بہ استبداد و غدر و خیانت اور دیگر ادنیٰ وسائل پر مبنی ہیں بعض کا یہ خیال ہے کہ یہ اصول درست ہیں اور قیام دولت کے لئے ان کا وجود ناگزیر ہے۔

کتاب 26 فصلوں پر مشتمل ہے جن میں اس نے حکمت کے اقسام اور اس کے حصول کے ذرائع کو واضح کیا ہے۔ موروثی اور مختلط امارتوں کا فرق بتلایا ہے۔ نیز مختلف قسم کی حکومتوں، مدنی و دینی امارتوں اور نبرد آزماؤں کے مختلف انواع کی تشریح کی ہے۔ ان اصولوں کی بھی توضیح کی ہے جس کی اتباع امیر کے لئے حصول کار اور حکومت پر اپنا قدم جمانے کے لئے لازمی ہے۔ چند فصلوں میں اس نے امیر کے لوازم سے بحث کی ہے جیسے سپاہ اور ان کی خصوصیات پر روشنی ڈالی ہے جن کی وجہ سے انسان لائق ستائش یا قابل مذمت ٹھہرتا ہے، جیسے سخاوت، بخل، قساوت نرم دلی وغیرہ۔ وہ کہتا ہے کہ امیر کو اس طرح رہنا چاہئے کہ لوگ اس سے محبت بھی کریں اور خائف بھی رہیں۔ اس کے بعد بتلایا ہے کہ امراء کی وفاداری کیسی ہوتی ہے اور امیر کی شہرت کے کیا ذرائع ہوا کرتے ہیں۔ ان کے علاوہ دوسرے سیاسی اور عمرانی مسائل پر روشنی ڈالی ہے۔ قرون وسطیٰ میں مغربی حکومتوں کی تاریخ ان تمام مباحث کو پیش کرتی رہی ہے۔ میکاوُلی تقریباً اسی مسلک پر عمل پیرا ہے جس کو دو صدی قبل ابن خلدون نے تیار کیا تھا۔ اس لئے ہم چاہتے ہیں کہ یہاں ان دونوں کے سیاسی اور عمرانی خیالات کی یکسانیت کو واضح کر دیں۔ ہمارا عالم اجتماعیات، عمرانیات و حکومت کی ماہیت کے متعلق خاص خیالات رکھتا ہے جن کو ''فلسفہ خلدونیہ'' کہنا بے جا نہ ہوگا جیسا کہ میکاوُلی کے خیالات ''فلسفہ میکاولیہ'' سے مشہور ہیں۔

## ''کتاب الامیر'' اور مقدمہ ابن خلدون کا موازنہ

ابن خلدون نے فلسفہ عمرانیات کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار اپنے مشہور مقدمے میں کیا ہے، جیسے کہ میکاولی نے اپنے فلسفہ کی توضیح ''کتاب الامیر'' میں کی ہے۔ ہمارے لئے بہتر ہوگا کہ ہم دونوں کتابوں کا اجمالی موازنہ کریں۔ کتاب الامیر ان سیاسی اور اخلاقی اصولوں پر مشتمل ہے، جو امراء کی حکومت کی تائید میں ہیں۔ اور ان کی تشریح ان فصلوں میں کی گئی ہے جن کا اوپر ذکر ہو چکا ہے اور جن کا حجم ایک سو پچاس صفحہ سے زائد نہیں۔ مقدمہ ابن خلدون پر تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالی جا چکی ہے اور اس کے بعض اہم موضوعات کی تلخیصات بھی اس ''مقدمہ در مقدمہ'' کے آخر میں پیش کی جا رہی ہیں۔ ان میں سے بعض موضوعات ایسے ہیں جن پر میکاولی نے بحث ہی نہیں کی اور بعض موضوعات پر محض ضمنی طور پر خیال آرائی کی ہے۔

## ابن خلدون اور میکاولی کے درمیان نمایاں مشابہتیں

میکاولی اور ابن خلدون ان اسباب کے لحاظ سے جو اس موضوع پر ان کے قلم اٹھانے کا باعث ہوئے ہیں اور اپنے اس مسلک کے لحاظ سے جو انہوں نے اختیار کیا ہے، ایک دوسرے سے بالکل مشابہت رکھتے ہیں کیونکہ میکاولی کو ان سیاسی اصولوں کی تدوین پر یورپ کے پُر آشوب واقعات کے مشاہدات اور نیز ان مصائب نے آمادہ کیا جو خود اس کو تدبیر سلطنت کے دوران میں برداشت کرنے پڑے، وہ سلطنت کا معتمد خاص تھا اور اس کے سارے اندرونی واقعات سے واقفیت رکھتا تھا۔ اس کو ملک کی تمام خرابیوں اور پوشیدہ سازشوں کا علم تھا جن کا اس نے پوری طرح مطالعہ کیا تھا اور اسی مطالعہ کی بنیاد پر اس نے اس مسئلے کے متعلق کہ امیر کو اپنی حکومت کی بنیاد کس طرح قائم کرنا چاہیئے اپنے خیالات کی تعمیر کی اور مثال میں ان واقعات کو پیش کیا جن کا اس نے اپنے معاصرین میں مشاہدہ کیا تھا یا قدیم سلطنتوں کی تاریخ میں پڑھا تھا لیکن وہ ہر حالت میں قدیم و جدید یورپ کی تاریخ سے متجاوز نہ ہوا۔ مشرقی اقوام میں اس نے صرف ترکوں کا ذکر کیا ہے۔

اس طرح ابن خلدون نے مغربی شہروں میں زندگی بسر کی۔ ان کے سیاسی اور علمی عہدوں پر فائز ہوا۔ مراکش، تونس، اندلس، مصر وغیرہ میں اکثر حوادث و انقلابات کا مشاہدہ کرتا رہا اور ان میں سے اکثر واقعات میں خود بھی حصہ لیا اور ان کے اسرار و اندرونی امور سے واقفیت حاصل کی اور بعض شہروں میں پرائیویٹ سیکرٹری کی خدمت بھی انجام دی۔ اسی طرح اس نے اپنی زندگی میں اعلیٰ مراتب حاصل کئے لیکن آخر وقت تک اس کے حالات میں بہت کچھ تغیر ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ اس کی بیوی کے انتقال کے بعد اس کو آفات و مصائب نے آگھیرا جن سے بہت کچھ عبرت حاصل ہوئی اور اس کی فلسفیانہ طبیعت میں ایک جلا سی آ گئی۔ اس کو تاریخ اسلام اور اس کے متعلقہ امور پر کافی عبور حاصل تھا۔ اب اس نے اپنی مشہور تاریخ کی تدوین کا قصد کیا۔ آبادی کے احوال کے ضمن میں (جو اس نے اپنی تاریخ کے ''مقدمہ'' میں بیان کئے ہیں) مختلف فلسفیانہ خیالات اس کے ذہن میں گزرے، جس کا ذکر اس سے قبل کیا جا چکا ہے۔ اس طرح ابن خلدون میکاولی کے مشابہ قرار دیا جا سکتا ہے کیونکہ میکاولی کی طرح ابن خلدون کو بھی ان درمیانی موثرات نے جن میں ان کی نشوونما ہوئی اور ان حالات نے جو اس کو پیش آئے فلسفے کی جانب اکسایا لیکن اس نے ان ہی خیالات پر زور دیا جو انتظام سلطنت سے متعلق تھے اور جو اسلام اور دیگر مشرقی ممالک کی تاریخ کے مطالعے سے اس کے ذہن میں پیدا ہوئے تھے لیکن اس نے تاریخ روما و یونان سے بحث نہیں کی سوائے اس کے کہ بعض مواقع پر ضمناً کچھ اس کا تذکرہ کر دیا ہو۔

یہ دونوں فلسفی اپنے خیالات میں جو وزارت، حکام وصناع کے حالات اور خوشامدیوں سے اجتناب کرنے، نیز سلطنت کے عروج و زوال کے اسباب کی توجیہہ اور فوج پر اعتماد کرنے کی اہمیت اور دیگر امور سے بہت کچھ مشابہت رکھتے ہیں۔ سلطنت کی تائید میں سیاسی قواعد کے متعلق ان میں جو اختلاف پائے جاتے ہیں، ان میں سے چند اہم کی وضاحت یہاں کی جاتی ہے۔

## ابن خلدون اور میکاولی کے درمیان نمایاں اختلاف

سلطنت کے بارے میں میکاولی کی تمام بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ اس نے اس کی دو قسمیں کی ہیں۔ جمہوریہ، ملوکیہ، یہی تقسیم اس کے زمانے میں یورپ کی بھی رائج تھی۔ نیز میکاولی نے سلطنت کے تعلق کو کلیسا اور ان قبائل سے جو اس زمانے میں حکومت کے طالب تھے واضح کیا ہے۔ ابن خلدون نے جمہوریت کو اپنی کتاب میں کوئی جگہ نہیں دی۔ البتہ اس نے سلطنت کی مختلف قسمیں کی ہیں، خلافت، ملک، سلطنت، امارت۔ یہی تقسیم اس زمانے میں اسلامی مملکت میں رائج تھی اس کے ساتھ ساتھ عرب اور مسلمانوں کے حالات کے مدنظر دین اور عصبیت سے اس کے تعلق کی وضاحت کی ہے۔

ابن خلدون کہتا ہے کہ ایسی سلطنتیں جن کو عام غلبہ اور وسعت حاصل ہو ان کی بنیاد مذہب پر ہوتی ہے جو یا تو نبوت کے توسط سے ہوتی ہے یا دعوت حق کے ذریعے۔ اس قسم کی دینی دعوت عصبیت کے بغیر قائم نہیں رہ سکتی۔ یہ اہل انساب (بدوئین) ہی کے درمیان پائی جاتی ہے اور شہری یعنی اہل حضر اس سے محروم رہتے ہیں، کیونکہ یہ آپس میں ایک دوسرے کے دشمن ہوتے ہیں۔ کسی بات پر متفق نہیں ہوتے بخلاف بدوئین کے جو عصبیت کے ذریعے ایک دوسرے کی مدافعت کرتے ہیں اور ان کے اکابر و پیشوا بھی۔ اس وقار کے لحاظ سے جو عامتہ الناس میں ان کو حاصل ہوتا ہے، ان کی حمایت کرتے ہیں ان کی مدافعت اس وقت تک درست نہیں ہو سکتی جب تک کہ وہ اہل عصبیت و اہل نسب نہ ہوں اپنے قول کی تائید میں ابن خلدون نے تاریخ اسلام سے بہت سی مثالیں پیش کی ہیں کیونکہ سلطنت اسلامیہ کی بنیاد دین وعصبیت پر ہے۔

میکاولی نے دینی و مذہبی حکومت پر ایک خاص فصل لکھی ہے جس میں اس نے بیان کیا ہے کہ دینی حکومت کو بقا عادتوں اور قدیم رسوم کی وجہ سے ہوتی ہے ان کے ذریعے بادشاہوں کو اپنی سلطنت کے برقرار رکھنے میں مدد ملتی ہے۔ اس نے اس امر پر بحث نہیں کی کہ دولت کی تاسیس میں مذہب کو کیا دخل ہے کیونکہ نصرانیت نے بذاتہ کوئی حکومت قائم نہیں کی۔

البتہ اس نے ان ذرائع سے ضرور بحث کی ہے جن سے اہل کلیسا کو اپنے زمانے میں دنیوی قوت حاصل ہوئی یہاں تک کہ انہوں نے شاہ فرانس کو مرعوب کر دیا اور اس کو اٹلی سے نکال باہر کیا اور اہل بندق کو قتل کر دیا۔ اس کے بعد لکھا ہے کہ امراء کو بھی خواہ وہ قوی و ذی اثر کیوں نہ ہوں باہمی تنازع میں اس کی مدد کی ضرورت ہے۔ اس کا عقیدہ ہے کہ دولت کا ثبات و قیام فوج پر ہے اور ایک خاص فصل اس امر کے متعلق لکھی ہے کہ امیر پر جنگ کرنے والی فوج کے کیا حقوق ہیں۔ چنانچہ وہ کہتا ہے "امیر کا مقصد سوائے جنگ اور اس کے نظام اور ترتیب کے کچھ نہ ہونا چاہیئے کیونکہ حکام کے لئے یہ ناگزیر فن ہے۔ اس کے ذریعے موروثی بادشاہوں کی سلطنت کا تحفظ ہوتا ہے اور بعض دوسرے طبقات کے افراد کو حکام کے مرتبہ تک پہنچاتی ہے۔ ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ ایسے حکام جو فوجی و حربی تدابیر پر غور و خوض کرنے کی بجائے زیادہ تر رفاہ عام میں کوشاں رہتے ہیں، بالآخر امارت کھو دیتے ہیں۔ سب سے بڑا سبب جس کی بناء پر حکام اپنی

یہ مجرد علم کا تقاضا ہے۔ ان لوگوں کو چونکہ علم کا وہ مقام ہی حاصل نہیں ہوا، جو حال و اتصاف کا مقتضی ہے۔ اس لئے احکام و اوامر نے ان میں کوئی عملی شکل اختیار نہیں کی۔ بخلاف ایسے لوگوں کے کہ ان میں علم صرف علم نہیں رہا، بلکہ اس سے آگے بڑھ کر حال اور کیفیت سے بدل گیا ہے۔ ان کے سامنے جب کوئی یتیم یا مسکین آئے گا تو ان کا جذبہ رحمت فوراً جوش میں آئے گا اور یہ ان کی اعانت کے لئے امکان بھر کوشش کریں گے اور ہر طرح سے عملی محبت کا ثبوت دیں گے۔

ہمارے اکثر متکلمین اسی ایمان سے تعرض کرتے ہیں جو مجرد علم سے متصف ہے حالانکہ فوائد کے اعتبار سے یہ بہت ہی کم درجہ کی چیز ہے۔ اصل شے حال، اتصاف اور عقیدے کی عملی کیفیتوں سے متصف ہونا ہے۔

ایمان کا یہ درجہ اور نیکی و اطاعت کا یہ ملکہ، عادت، تکرار اور بار بار اللہ کے حکموں پر عمل پیرا ہونے سے حاصل ہوتا ہے۔ عبادات میں بھی مرتبہ کمال پر فائز ہونے کی شرط یہی تحقق اور مواظبت ہے اور آنحضرتؐ نے جو یہ فرمایا ہے کہ:

**جعلت قرة عيني في الصلوٰة**

"نماز میں میری آنکھ کی ٹھنڈک ہے"۔

تو اس کے بھی یہی معنی ہیں کہ یہاں نماز نے حال و کیفیت اور اتصاف و تحقق کی صورت اختیار کر لی ہے۔ اسی لئے اس میں چشم و قلب کے لئے لذت و تسکین کا سامان جمع ہو گیا ہے۔ ایک نماز یہ ہے اور ایک وہ ہے جو عام لوگ ادا کرتے ہیں۔ کون کہہ سکتا ہے کہ یہ نمازیں بھی ان کے لئے خیر و برکت کا موجب ہو سکتی ہیں۔

**فويل للمصلين الذين هم عن صلاتهم ساهون**

"ان نمازیوں پر ویل ہے جو اپنی نمازوں کی طرف سے غافل ہیں"۔ (ماعون:4)

اس وضاحت سے معلوم ہوا کہ توحید و ایمان کے دو درجے ہیں۔ ایک اعلیٰ، اور ایک ادنیٰ۔

اعلیٰ وہ تصدیق قلبی ہے کہ جو تمام اعمال و جوارح کا سرچشمہ ہو، اور قلب و فکر پر اس طرح مستولی و قابض ہو کہ مومن ایک لمحہ بھی اس کے تقاضوں سے غفلت نہ برت سکے۔ اسی حقیقت کی طرف اس حدیث میں اشارہ ہے:

**لايزني الزاني و هو مؤمن**

اور یہی وہ نکتہ ہے جو ہرقل کو سوکھا کہ ایمان کی بشاشت جب دلوں سے آشنا ہوتی ہے تو پھر ارتداد و انحراف کا کوئی موقع نہیں رہتا کیونکہ ایمان کی یہ کیفیت جبلت و فطرت کا روپ دھار لیتی ہے۔

پھر اس کے بھی مراتب ہیں اور امام بخاریؒ کے تراجم میں اور سلف کے اقوال میں جو یہ کہا جاتا ہے کہ ایمان قول و عمل دونوں کا نام ہے اور اس میں کمی بیشی ہو سکتی ہے تو اس کا تعلق اسی کیفیت اور اسی مرتبہ سے ہے۔

ادنیٰ مرتبہ وہ ہے جس سے کفر و ایمان میں امتیاز ہوتا ہے اور انسان اس کے اقراء سے کفر کی صفوں سے نکل کر اسلام کی صفوں میں شمولیت اختیار کر لیتا ہے۔

گویا ایمان سے بعض لوگوں نے تو اوائل معنی مراد لئے اور اس کو مجرد قول و تصدیق قرار دیا، اور بعض نے اواخر معنی مراد لئے اور اس کو ملکہ و عادت کے ہم مرتبہ ٹھہرایا۔

(ماخوذ: "في علم الكلام")

# (17)

# تصوف

یہ بھی منجملہ ان شرعی علوم ہے جو عصر نبوت کے بعد ظہور پذیر ہوئے۔ جہاں تک اس گروہ کا تعلق ہے جسے صوفیا کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے، ذوق عبادت کے اظہار کے لئے سلف وصحابہ کے زمانہ میں بھی برابر موجود رہا۔ یعنی صحابہ وتابعین کی تاریخ میں اکثر یہ ملتا ہے کہ یہ لوگ حق و ہدایت کے اس طریق پر گامزن ہیں، عبادت کے لئے وقف ہیں، دنیا اور اس کے زخارف سے روگرداں ہیں اور خلوتوں میں اللہ کے ذکر سے رطب اللسان ہیں۔

لیکن دوسری صدی ہجری میں جب لوگ دنیا ہی پر ٹوٹ پڑے اور اس کی لذتوں پر والہ وشیدا ہوئے تو ایک جماعت خصوصیت سے صوفیاء کے نام سے موسوم ہوئی جنہوں نے عبادت اور بندگی کو اپنا شعار ٹھہرایا۔

قشیری کہتے ہیں کہ لفظ صوفی کا اشتقاق عربیت کے نقطۂ نظر سے صفایا صفہ سے درست نہیں۔ نہ قیاس لغوی ہی اس کی تائید کرتا ہے صوف (پشمینہ) سے بھی اس کی بناوٹ صحیح نہیں معلوم ہوتی، کیونکہ ان لوگوں کا ہمیشہ صوف (پشمینہ) پہننا غیر اغلب ہے۔

ہمارے نزدیک یہ بات زیادہ قرین قیاس ہے کہ صوفی کا اشتقاق صوف ہی سے ہو۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اول اول جب دوسرے لوگوں نے لباس فاخرہ پہننا شروع کیا تو انہوں نے پشمینہ کو ترجیح دی تا کہ ان میں اور ان لوگوں میں امتیاز ہو سکے جن کی توجہات دینی کو دنیا کی لذتوں نے اپنی طرف کھینچ لیا۔ پھر جب زہد اور مخلوق سے علیحدگی وانفراد اور عبادت و ذوق ہی ان کا شیوہ قرار پایا تو ترقیات روحانی ان کے ساتھ مخصوص ہوئیں اور یہی اختصاص ان کی پہچان ہوئی۔

یہ ترقیات کیا ہیں؟ اس کی تفصیل انسان کے اس تصور سے معلوم ہوگی جو ان کے پیش نظر ہے۔ انسان کی تعریف یہ ہے کہ یہ حیوانات سے اپنے ادراکات کی وجہ سے ممتاز ہے لیکن سوال یہ ہے کہ خود یہ ادراکات کیا ہیں؟ ان کی دو قسمیں ہیں۔ ایک نوع ان ادراکات کی ہے جن کا تعلق علوم و معارف اور یقین وظن کی کیفیتوں سے ہے اور دوسری قسم ان ادراکات پر مشتمل ہے جو حزن وفرح اور نشاط وغم کے احوال سے متعلق ہے۔ علوم و معارف کی بنیاد دلائل پر ہے اور لذت ونشاط یا فرح وغم کا احساس اس بات پر موقوف ہے کہ جو چیز احاطہ احساس میں آ رہی ہے اس کا مزاج کیسا ہے، کیا وہ لذت آفریں ہے یا اس سے غم ابھرتا اور پیدا ہوتا ہے۔ پھر ادراکات انسانی انہی دو قسموں میں دائرہ سائر نہیں بلکہ ایک قسم اور ہے جو مجاہدہ اور ریاضت کی رہین منت ہے اور یہ ادراکات بھی اس طرح نشاط وفرحت کا باعث ہوتے ہیں جس طرح یہ سابق الذکر ادراکات یعنی ایک طالب و سالک جب ریاضت کرے گا اور عبادت و ذوق میں قدم بڑھائے گا تو لامحالہ اس پر مسرت وشادمانی کے دروازے کھلیں گے اور ایک مقام سے دوسرے مقام تک روح کی پرواز ہوگی، یہاں تک کہ بڑھتے بڑھتے بالآخر سالک توحید و معرفت کی اس سرحد تک پہنچ جائے گا جو مطلوب اور غایت اصل ہے۔

فقہا اور صوفیا میں اعمال کے اعتبار سے ایک باریک فرق ہے۔ فقیہ اعمال کو اطاعت وامتثال کی ترازو پر تولتا ہے اور یہ دیکھتا ہے کہ آیا

عبادات صحیح طریق سے ادا ہو پائیں یا نہیں۔

صوفیا عبادات کو اذواق و مواجید کی کسوٹی پر پرکھتے ہیں اور یہ دیکھتے ہیں کہ روح کو ان سے لذت وارتقا نصیب ہوا یا نہیں۔ گویا ان کا طریق سراسر محاسبہ نفس کا طریق ہے۔

نفس و روح کا یہ ارتقا جاری رہتا ہے اور سالک کے سامنے ایک مقام کے بعد دوسرا مقام آتا رہتا ہے، جیسے یہ مجاہدہ و ریاضت سے یکے بعد دیگرے ان کو طے کرتا رہتا ہے۔

اہل تصوف کے کچھ اپنے مخصوص آداب ہیں اور متعین اصطلاحات ہیں جن کا ان میں زیادہ رواج ہے کیونکہ قاعدہ یہ ہے کہ جب کبھی نئے معانی کا ظہور ہوگا، ہم مجبور ہوں گے کہ ان کے لئے کوئی ایسی اصطلاح وضع کریں جو ان کو پوری طرح ادا کر سکے۔ صوفیا کو چونکہ مجاہدہ اور محاسبہ نفس کے سلسلے میں نئے نئے اذواق و مواجید کی طرف بڑھنے اور ترقی کرنے کا موقع ملا اور عجیب عجیب کیفیتوں کا سامنا کرنا پڑا، اس لئے ان کے ہاں الگ قسم کی اصطلاحات چل پڑیں۔

پھر جب علوم کی تدوین ہوئی اور فقہا نے فقہ، اصول، اور کلام و تفسیر پر باقاعدہ کتابیں لکھنا شروع کیں تو اس مسلک کے لوگوں نے بھی قلم اٹھایا اور تدوین و تالیف کی طرح ڈالی۔

قشیری نے تو کتاب ''الرسالہ'' اور سہروردی نے ''عوارف المعارف'' میں اس حقیقت کو بیان کیا ہے کہ زہد و ورع کیا چیز ہے؟ محاسبہ نفس کا کیا تقاضا ہے؟ اور اخذ و ترک یا امر و نہی میں کیونکر اقتدا کی جائے؟

لیکن غزالی نے ''احیاء العلوم'' میں ان مضامین پر اضافہ کیا۔ انہوں نے جہاں زہد و ورع کی حقیقتوں کو بیان کیا، وہاں ان کی اصطلاحات سے بھی بحث کی اور یہ بھی بتایا کہ اس گروہ کے سنن و آداب کیا ہیں؟ گویا وہ چیز جو محض طریق عبادت و زہد سے تعبیر تھی، اس نے اب علم و فن کی شکل اختیار کر لی۔

ریاضت و مجاہدہ کی ایک ہی لگی بندھی شکل نہیں۔ چونکہ تعلیم و تربیت کے انداز اس گروہ میں مختلف رہے ہیں۔ ریاضت کی بھی کوئی ایک ہی شکل نہیں جو متفق علیہ ہو۔ غرض ہر آئینہ یہ ہے کہ قوائے جسمیہ کے تقاضوں کو ختم کر دیا جائے اور روح کو اس کی صحیح صحیح غذا بہم پہنچائی جائے۔ پھر جب یہ ہو لیتا ہے کہ روح اپنی غذا کو پالے تو موجودات کا کوئی گوشہ بھی اس کی دسترس سے باہر نہیں رہتا اور از سمک تا بہ سماک ہر ہر چیز کی حقیقت اس پر کھل جاتی ہے۔

کشف کی یہ کیفیت اپنے نتائج کے اعتبار سے ہمیشہ صحیح اور کامل نہیں ہوتی جب تک کہ استقامت اور ذکر کی استواری سے یہ پیدا نہ ہو، کیونکہ کبھی کبھی فاقہ اور خلوت سے ایسے لوگوں کو بھی کشف عطا ہو جاتا ہے جو دینی اعتبار سے کسی مقام پر فائز نہیں ہوتے جیسے جادوگر وغیرہ۔

اس کی حقیقت کو آئینہ کی مثال سے سمجھنے کی کوشش کیجئے کہ جو چیز بھی اس کے سامنے آئے گی اس میں منعکس ہوگی اور اس کی ایک صورت اس میں مرتسم ہوگی۔ اب اگر یہ آئینہ مسطح نہیں ہے بلکہ محدب یا مقعر ہے تو اس کا اثر اس نقش اور عکس پر بھی پڑے گا، اس لئے اس کا ٹیڑھا اور ترچھا ہونا لازمی ہے۔ صحیح اور کامل انعکاس اسی وقت حاصل ہو سکتا ہے کہ جب آئینہ مسطح اور ہموار ہو۔ نفس کو بس اسی حیثیت سے دیکھیے۔ اگر اس میں استقامت و استواری ہے تو ریاضت سے اس میں حقائق اشیاء کا انعکاس ٹھیک طریق سے ہو جائے گا، ورنہ نہیں۔ متاخرین نے جب کشف کی اس نوعیت کو سمجھنے کی کوشش کی جس سے روح، عرش، کرسی اور حقائق موجودات پر روشنی پڑتی ہے تو قصور مدارک کے سبب اس

میں ناکام رہے۔ اصحاب فتویٰ کے تو ان کے بارے میں دو گروہ ہو گئے۔ ایک نے ان کی تصدیق کی اور دوسرے نے جھٹلایا اور تکذیب کی۔
اس سلسلہ میں زیادہ انجھاؤ کی دراصل یہ بات ہے کہ دلیل و برہان کی فرمانروائی یہاں نہیں چلتی، کیونکہ یہ ایسے حقائق ہیں جو سراسر وجدانیات سے متعلق ہیں۔
وجود اور مراتب وجود میں جو نسبت ہے اس کی تعیین و وضاحت کرتے ہوئے الفرغانی شارح'' قصیدہ ابن الفارض'' نے جو روش اختیار کی ہے اس سے مسئلہ میں اور بھی غموض پیدا ہو گیا ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ ہمارے گرد و پیش پھیلی ہوئی تمام کائنات وحدانیت سے صادر ہوتی ہے جو احدیت کا مظہر ہے اور ان دونوں کے صدور کا سرچشمہ وہ ذات گرامی ہے جو عین وحدت ہے۔ اس صدور اور ظہور کو ان کی اصطلاح میں تجلی سے تعبیر کرتے ہیں۔
پہلی تجلی ان کے نزدیک خود ذات گرامی کا افاضۂ ایجاد و اظہار پر آمادہ ہونا ہے، اسی کو تجلی الذات علیٰ نفسہٖ بھی کہتے ہیں۔ اس سے اس کمال کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے جو اس حدیث سے مترشح ہوتا ہے۔
کنت کنزاً مخفیاً فاجبت ان اعرف بین الناس فخلقت الخلق لیعرفونی
''میں پہلے کنزِ مخفی تھا، پھر میں نے چاہا کہ لوگ مجھے پہچانیں، تب میں نے کائنات کو لباسِ وجود بخشا تا کہ لوگ میرے کمالاتِ ربوبیت کو پہچانیں''۔
تجلی اول کے جس میں ذات گرامی ایجاد و اظہار پر آمادہ ہوتی ہے، ان کے ہاں کئی نام ہیں۔ اسے عالم معانی بھی کہتے ہیں اور الحضرۃ الکمالیہ اور حقیقتِ محمدیہؐ کے لفظ سے بھی تعبیر کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں اسی کی وسعتوں میں حقائق صفات، لوح و قلم، انبیاء اور ملت کے تمام باکمال بزرگوں کا سلسلہ پنہاں و مضمر تھا۔ پھر ایک خاص ترتیب سے جو ان کا ظہور و صدور ہوا تو یہ اسی اجمال حقیقتِ محمدیہؐ کی درحقیقت تفصیل تھی۔
ان حقائق سے کچھ دور سے حقائق ابھر کر حضرات ہبائیہ کے سامنے آئے۔ اس مقام کو اس گروہ کی اصطلاح میں مرتبہ مثال کہتے ہیں۔ مرتبہ مثال سے عرش صادر ہوا۔ اس کے بعد کرسی کا ظہور ہوا۔ پھر افلاک سنت پذیر وجود ہوئے، پھر عالم عناصر پیدا ہوا اور اس کے بعد جا کر کہیں عناصر میں ترکیب و تالیف کا دور دورہ ہوا۔
لیکن صرف عالم رتق میں اس کے بعد جب یہ حقائق اس وجود میں متجلی ہوئے تو یہ عالم فتق پیدا ہوا۔
الفرغانی کی اس تعبیر کو جس مدرسہ خیال سے موسوم کیا جاتا ہے اس کا معروف نام مذہب اہل التجلی والمظاہر ہے۔ ظاہر ہے کہ مراتب وجود کے بارے میں یہ تعبیر ایسی ہے جس کو اہل نظر نہیں سمجھ پاتے۔ ایک تو اس بنا پر کہ یہ کلام اور پیرایۂ بیان غامض ہے۔ دوسرے اس بنا پر کہ اہل مشاہدہ و وجدان کے طریق فہم میں اور ان لوگوں کے انداز فکر میں جو صرف دلائل پر بھروسہ رکھتے ہیں، بڑا فرق ہے۔ پھر یہ ترتیب ایسی ہے جس سے ظاہر شریعت کا بھی انکار لازم آتا ہے۔
ایک طائفہ اور ہے۔ اس نے توحید مطلقہ میں یہ عجیب و غریب رائے اختیار کی ہے کہ نفس وجود ایک ہے۔ اجمال و تفصیل میں فرق، قویٰ اور ان کے اظہار و نمود کا ہے۔ مثلاً وجود ہی میں ایسے قویٰ تھے جنہوں نے تفصیل اور پھیلاؤ میں تمام حقائق موجودات کا قالب اختیار کیا ہے۔ پھر یہ حقائق اپنے مضمرات میں ایسے قویٰ کو متضمن تھے کہ ان سے عناصر نے نشو و ارتقاء کی منزلیں طے کیں اور عناصر ایسے قویٰ اور

صلاحیتوں پر مشتمل تھے کہ ان سے معدنیات کا نظام پیدا ہوا۔ اسی طرح معدنیات نے حیوانات کو اور حیوانات نے انسان کو جنم دیا اور پہلے سے یہ کڑیاں اپنی ماسبق کڑیوں میں بصورت اجمال مندرج و پنہاں تھیں۔

آخر میں فلک کا مرتبہ ہے جو انسان اور انسان سے مافوق ذوات کا سرچشمہ ظہور ہے۔

لیکن وہ قوت جو ان تمام موجودات کو گھیرے ہوئے ہے، وہ بغیر تفصیل کے ذات الٰہی ہے، جو ہر ہر جہت سے کائنات کا احاطہ کئے ہوئے ہے۔ جہت ظہور سے بھی اور جہت خفا سے بھی۔ صورت کے پہلو سے بھی اور مادہ کے پہلو سے بھی۔ فرق واعتبار بساطت و تفصیل کا ہے۔ یعنی حقیقت واحدہ بسیط ہے اور یہ عالم رنگ و بو مفصل ہے۔

اس ذات الٰہی کو کائنات سے کیا نسبت ہے؟ اس کی تعیین میں کبھی تو یہ گروہ کہتا ہے کہ جو تعلق جنس کا نوع کے ساتھ ہے، بعینہ ذات الٰہی اور کائنات کے درمیان بھی یہی تعلق ہے۔ کبھی اس کو کل و جز کے رشتہ سے تعبیر کرتے ہیں۔ غرض بہر آئینہ یہ ہے کہ ترکیب و کثرت کو کوئی اہمیت نہ دی جائے کیونکہ اس کو محض وہم وخیال کی خلاقیوں نے پیدا کیا ہے۔

ابن دہقان نے اسی مسلک کو ایک دوسرے انداز سے بیان کیا ہے۔ ان کا کہنا یہ ہے کہ جس طرح الوان کے بارے میں حکما کی یہ رائے ہے کہ ان کا اپنا کوئی وجود ہی نہیں۔ بلکہ ان کا وجود سراسر ضوٗ اور روشنی کے ساتھ مشروط ہے۔ اگر روشنی موجود ہے تو ان کی بھی چمک اور دمک ہے اور روشنی موجود نہیں تو الوان بھی معدوم ہیں۔ ٹھیک اسی طرح موجودات کا احساس بھی مدرکات بشری کے ساتھ مخصوص ہے۔ اگر ادراک و تعقل کی کارفرمائیاں پائی جاتی ہیں تو یہ زمین، آسمان، گرمی، سردی، صلابت اور نرمی، سب کچھ لباس وجود سے آراستہ ہے اور اگر مدرک انسانی ہی نہیں پایا جاتا تو یہ سب چیزیں بھی یکسر معدوم ہو جاتی ہیں۔ گویا اصل میں تو حقیقت بسیط اور واحد ہی ہے، تفصیل کی یہ رنگا رنگی اور کثرت مدرکات انسانی کی کرشمہ سازی کا نتیجہ ہے۔

اس رائے کو ہم بدرجہ غایت ساقط سمجھتے ہیں کیونکہ یہ مشاہدات و تجربات کے منافی ہے۔ ہم ایک شہر سے دور ہوتے ہیں جو ہماری نظروں سے اوجھل ہو جانے کے باوجود بھی صفت وجود سے متصف رہتا ہے۔ آسمان ہم پر یقیناً سایہ افگن ہے۔ نجوم و کواکب ہم سے کہیں دور ہیں اور موجود ہیں۔

محققین صوفیا کا کہنا ہے کہ مقام جمع میں اس کی وحدت کا گمان ہوتا ہے لیکن سالک و مرید جلد اس مقام سے ترقی کر کے اس مقام تک پہنچ جاتا ہے جسے مقام فرق و امتیاز کہنا چاہیئے۔ یہی ایک عارف و محقق کا مقام ہے۔

ان کے بعد متاخرین صوفیا جنہوں نے کہ ایسے کشوف پر بحث کرنا شروع کی اور ان مسائل میں غور وفکر کی طرح ڈالی، جن کا تعلق مابعد الطبیعیات سے ہے۔ اس میں انہوں نے خاص غلو سے کام لیا۔ یہاں تک کہ حلول و وحدت تک کے قائل ہو گئے اور اس پر کتابوں پر کتابیں لکھ ڈالیں۔ چنانچہ ہروی نے "کتاب المقامات" میں اس کی تصریح کی ہے اور ان کی پیروی میں ابن العربی، ابن سبعین اور ان دونوں کے شاگرد ابن العفیف، ابن الفارض، اور نجم اسرائیلی نے یہی کچھ کہا۔ اس کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ متاخرین صوفیا کو ان روافض کے ساتھ میل جول کا اکثر موقع ملا جو حلول اور ائمہ کی الوہیت کے قائل تھے، اس لئے یہ حضرات ایک دوسرے کے عقائد سے متاثر ہوئے۔

صوفیا کے اقوال سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ سلسلہ اقطاب کو بھی تسلیم کرتے ہیں۔ قطب ان کی اصطلاح میں ایسا شخص ہے جو تمام عرفا کا سرتاج ہو اور معرفت میں کوئی اس کا ہمسر نہ ہو۔ یہ جب مر جاتا ہے تو اپنی مسند عرفان کو دوسرے قطب کے لئے خالی چھوڑ دیتا ہے تا

آنکہ اس پر بھی موت وارد ہو اور یہ بھی یہ بار کسی دوسرے قطب کے کندھوں پر ڈال دے اور دنیا سے رخصت ہو۔

ابن سینا نے تصوف پر جو ابواب لکھے ہیں، ان میں انہوں نے اس مسئلے پر روشنی ڈالی ہے اور یہ دلیل پیش کی ہے کہ جناب حق، لوگوں کو رشد و ہدایت کے تقاضوں سے محروم نہیں رکھتے اس لئے یکے بعد دیگرے اقطاب کا تقرر فرماتے رہتے ہیں۔

ظاہر ہے کہ یہ دلیل خطابت کے قبیل سے ہے۔ اس میں نہ تو شرعی دلیل کا سا رنگ ہے اور نہ عقلی دلیل کی سی جھلک ہی۔ یہ بعینہ وہی بات ہے جو شیعہ کہتے ہیں:

قطب کے بعد ابدال کا ایک سلسلہ ہے اور یہ بھی وہی چیز ہے جس کو شیعہ نقبا کے لقب سے ملقب کرتے ہیں۔

خرقہ پہننے کا جو رواج ان میں چل پڑا ہے اور جس کو یہ حضرت علیؓ کی طرف منسوب کرتے ہیں، اس میں بھی شیعیت ہے، ورنہ حضرت علیؓ خرقہ وتخلیہ میں یا حال وکوائف میں کسی کے حامل اختصاص نہیں تھے۔

ایک قدم اس سے بھی آگے بڑھ کر کہنا چاہیئے کہ آنحضرتؐ کے بعد حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ، عبادت وزہد میں سب پر فوقیت رکھتے تھے اور اس پر بھی کوئی ایسی چیز ان سے ثابت نہیں جو دوسروں سے مختلف ہو بلکہ عام صحابہ ہی ایک طرح سے زہد اور مجاہدہ میں اسوہ اور نمونہ تھے۔

ان اقوام پر اکثر فقہا اور اہل فتویٰ نے اعتراض کیا ہے اور ان کے مسلک کے تمام متعلقات کا رد کیا ہے، حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ ان کے بارے میں گفتگو کرتے وقت اس چیز کا خیال رکھنا چاہیئے کہ یہاں چار چیزیں بالکل الگ الگ ہیں جو علی الترتیب تفصیل کی مقتضی ہیں مثلاً:

(1) مجاہدات اور ذوق و وجد جو اس سے حاصل ہوتا ہے اور روزمرہ کی عملی زندگی میں محاسبہ نفس جس سے کہ انسان ذوق سے بہرہ مند ہو سکتا ہے۔

(2) کشوف اور حقیقت مدرکہ جس کا پورے عالم غیب سے لگاؤ ہے، یعنی صفات ربانی کی پردہ کشائی، عرش و کرسی کے اسرار، ملائکہ و وحی کی بحث، نبوت و روح کا معاملہ، ترکیب اور ترتیب وجود کا علم وغیرہ۔

(3) تصرفات جو کرامات کے قبیل سے ہیں۔

(4) شطحیات جن کو ظواہر پر محمول کرنے سے غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور اختلاف رائے ابھرتا ہے یہی وجہ ہے کہ کچھ لوگ انہیں ناپسند کرتے ہیں اور کچھ اس لئے ان کی تحسین کرتے ہیں کہ ان کی نظر میں ان کی ایک عمدہ تاویل ہو سکتی ہے۔

اب جہاں تک کہ مجاہدات اور محاسبہ نفس کا تعلق ہے اور ان اذواق و کیفیات کا تعلق ہے جو اس کا لازمی نتیجہ ہیں تو اس پر کوئی گرفت نہیں۔ ان کا حصول یقیناً بہت بڑی سعادت ہے۔

کشوف وغیرہ میں الجھاؤ یہ ہے کہ حقائق اشیا کو جس پیرایہ میں دیکھا جاتا ہے، وہ سراسر وجدانی ہے اور الفاظ کا جامہ چونکہ صرف محسوسات ہی کے لئے بنایا گیا ہے، اس لئے تعبیر میں ایک طرح کے تشابہ کا پیدا ہو جانا قدرتی ہے۔ لہٰذا اس بارے میں ان حقائق تک ٹھیک ٹھیک رسائی وہی شخص حاصل کر سکتا ہے جو اس وجدان سے مالامال ہو۔ فاقد الوجدان کو یہاں بہرآئینہ معذور ہی سمجھا جائے گا۔

کرامات کا انکار بھی مکابرہ میں داخل ہے کیونکہ اکابر صحابہ اور اکابر سلف سے ان کے صادر ہونے کا ثبوت برابر ملتا ہے۔

رہا شطحیات کا سوال جس پر کہ اہل شرع کا زیادہ مواخذہ ہے تو اس ضمن میں اس نکتہ کو یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ وہ لوگ ہیں جو عالم حس سے کوسوں دور رہتے ہیں اور اس عالم غیب و سکر میں ایسے ایسے واردات سے دوچار ہوتے ہیں کہ جن کو بیان کرنے کے لئے الفاظ کا جامہ

تنگ ثابت ہوتا ہے، اس لئے ان کو اس باب میں مجبور اور معذور ہی خیال کرنا چاہیئے لیکن اگر کوئی شخص ان میں ایسا ہو کہ اس کے علم وفضل کا چرچا ہو اور یہ معلوم ہو کہ اطاعت و پیروی میں اس کا ایک مقام ہے تو اس کے الفاظ کے لئے عمدہ محمل ڈھونڈنا چاہیئے۔

اور اگر اس کے علم وفضل اور اطاعت سے متعلق کچھ بھی معلوم نہ ہو تو بھی اس کی تاویل کرنا چاہیئے بشرطیکہ کوئی چیز موجب تاویل ہو۔ اگر تاویل نہ ہو سکے، تب البتہ اس سے مواخذہ کرنا چاہیئے۔

اسی طرح وہ شخص بھی مواخذہ کا استحقاق رکھتا ہے جو مغلوب الحال نہیں بلکہ عالم ہوش میں ہے۔ چنانچہ منصور حلاج کے بارے میں فقہا نے جو قتل کا فتویٰ دیا تو اسی بنا پر کہ اس نے جو کلمات کہے، وہ عالم ہوش میں کہے۔

جہاں تک سلف کا تعلق ہے ان کو اس سے کچھ شغف نہ تھا۔ ان کا کام محض یہ تھا کہ شریعت کی پیروی میں لگے رہیں اور سوا اتباع و اقتدا کے اور کسی چیز سے رابطہ نہ رکھیں۔ ان کا خیال تھا کہ ادراک کی نوعیت ارتقاء وتقرب کی راہوں میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔ اس لئے نہ صرف یہ کہ یہ اپنے کشوف دوسروں پر ظاہر نہیں کرتے تھے بلکہ ان پر غور وخوض کرنے سے بھی منع کرتے تھے۔ ان کا کہنا تھا کہ کس کس حقیقت کو جانیئے۔ اللہ کی مخلوق کا حال یہ ہے کہ حد و شمار سے باہر ہے۔ اس لئے اچھا یہی ہے کہ جس طرح عالم حس میں کشف سے پہلے اطاعت و پیروی کو اپنا شعار بنائے ہوئے ہیں، اسی طرح کشوف کے بعد بھی اس کو اپنا نصب العین ٹھہرائے رکھیں۔ اسی کی یہ تلقین کرتے تھے اور مرید و سالک کے لئے یہی زیبا بھی ہے۔

ماخوذ: "فی علم التصوف"

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ثنائے کہ باشد ثنائش سزا — نثارِ درِ اقدس کبریا

بملکِ فسیح ملائک ملیک — ہمیں ایں ملک را مالکِ لاشریک

جہاں مظہرِ نور اسمائے اوست — کہ اللہ ہو اللہ واللہ ہو است

کلامش ازیں بود پیش از کلیم — کہ ذاتش علیم است در علمش قدیم

ز زیرِ زمین تا بچرخِ بلند — ہمہ تابع امر و حکم دیند

ہم او آفرید است مارا ز خاک — ہم او در دمیند است ایں جانِ پاک

نگہداشت مارا بہ ارحام در — ہم ایں جائے ایمن نمود از نظر

ہمے بشنود ہرچہ گوید زباں — بداند ہمے ہرچہ در دل نہاں

زمیں را ازاں پس کہ بنیاد کرد — زما بندگان نیک آباد کرد

برآورد ارزاق ماہم ازو — ہمہ نیک بہتر ہمہ خوش نکو

پئے رزقِ ماہر چہ بائیست داد — بآرام، ہرچہ شائیست داد

زماں را ہم او راہ گردش نمود — کہ گہہ ہست و گہہ باشد و گاہ بود

بدورش چناں کرد مارا سپرد — کہ ہموارہ دارد ز ما دستبرد

وے خود بجائیست و باشد بجا — کہ تغیر واجب بنا شد زوا

بریں نغمہ از حمد و رزم سکوت — کہ سبحان[1] حیّ الذی لا یموت

درودِ گرامی بہ پیغمبرے — بفرقِ رسالت بہیں العرے

زہے اُمّی خاکِ پاکِ عرب — بتکوین و ایجاد دانش سبب

وجودش ازیں پیش موجود بود — کہ آید زباں ہم بہ بو در وجود

در انجیل و توریت تبشیرِ او — باذنِ شفاعت چہ توقیرِ او

بتصدیق اوہم بصدق کلام — گواہی دہد عنکبوت و حمام

محمدؐ کہ زو شد نبوت تمام — چہ نائیست نامی علیہ السلام

خدایا درودے برحمت قرین — بر اولاد و اصحابِ او اجمعین!

## علمِ تاریخ کی اہمیت

علمِ تاریخ دنیا کی تمام قوموں میں رائج اور مستعمل ہے اور اس کے حصول کے لیے لوگ ذوق وشوق سے سیر وسفر کرتے رہتے ہیں۔ ادنیٰ طبقہ کے لوگوں کو بھی اس فن کا ایسا ہی ذوق وشوق ہے جیسا کہ اکابر وسلاطین کو اور عالم وجاہل دونوں اس کو برابر سمجھتے ہیں۔ کیونکہ اگر سطحی نظر سے دیکھئے تو تاریخ آباؤ اجداد کے گونا گوں حالات اور گذشتہ زمانہ کے رنگا رنگ واقعات کا مجموعہ ہے جس میں ہر طرح کی باتیں اور ہر قسم کی امثال وحکایات بیان ہوتی ہیں۔ اور جب لوگ مجلس میں جمع ہو کر بیٹھتے ہیں تو اس فن کے ذکر واذکار کو شوق سے اور پسند کرتے ہیں۔ تاریخ سے ہی معلوم ہوتا ہے کہ دنیا کی حالت وقتاً فوقتاً کیوں کر بدلتی رہی اور کس طرح سے اقوام میں مختلف حکومتوں کا آغاز ہوا اور ان کو کمال ہوا، کیونکر وہ آغاز میں زمین پر پھیلیں اور اس کو آباد کیا۔ یہاں تک کہ ان کے عروج کا وقت آخر ہوا۔ اور زوال نے ان کو صفحۂ ہستی سے حرفِ غلط کی طرح مٹا دیا۔ اور اگر غور سے کام لیجئے تو یہی تاریخ حکمت کا سبق پڑھاتی، کائنات اور اس کے آغاز کے اسباب بتاتی، زمانے کے واقعات اور ان کے اسباب سے آگاہ کرتی ہے۔ اسی لیے فنونِ حکمت میں اس کا بڑا مرتبہ ہے اور اس قابل ہے کہ علومِ فلسفہ میں شمار ہو۔

## نااہل مؤرخین کا ستم

انہیں باتوں پر اسلام کے ثقہ مؤرخین نے زمانہ کے حالات وواقعات کو تفصیلاً جمع کیا اور اپنی بڑی بڑی کتابوں میں ان کو لکھا۔ لیکن نااہلوں نے اس فن کو اپنی رخنہ انداز بیہودہ روایات سے خلط ملط کیا۔ اور بے بنیاد قصہ کہانیاں ادھر ادھر سے لے کر اور خود وضع کر کے بھر دیے اور آنے والی نسلوں نے ان کے بعد ان کے اقوال وافعال کی پیروی کی۔ اور جیسا سنا سلسلہ بہ سلسلہ ہم تک پہنچا دیا۔ نہ واقعات کے اسباب کی جانچ پڑتال کی اور نہ ان بیہودہ روایتوں کو ترک اور ان سے انکار کیا۔ یہی وجہ ہے کہ اس زمانہ کی موجودہ تاریخیں اکثر تحقیق سے خالی ہیں اور تفتیش کا کہیں پتہ نہیں لگتا۔ روایتیں اغلاط اور قیاسات سے بھری پڑی ہیں۔ اور تقلید عام طور سے پھیلی ہوئی ہے۔ اور اہل علوم وفنون تک اس کے مدعی بنے ہوئے ہیں اور جہالت کی تاریکی عالم پر مکمل طور پر چھائی ہوئی ہے لیکن حق ہمیشہ غالب ہے اور کوئی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا اور باطل مردود نامقبول۔ بے بنیاد روایات نقل کرنے والے جو چاہیں لکھیں اور نقل کریں۔ دیکھنے والے دیکھتے ہی کھوٹا کھرا جانچ لیتے ہیں اور ان کا علم صدق وصواب کو الگ اور ممتاز کر دیتا ہے۔ اسی لیے ہم دیکھتے ہیں کہ اگرچہ بہت سے لوگوں نے تاریخیں لکھیں اور عالم کی سلطنتوں اور قوموں کے حالات کو جمع کیا لیکن جن لوگوں کو مکمل شہرت اور قبولِ عام کی سند ملی، جو امامِ فن تسلیم کیے گئے، جنہوں نے پرانی کتابوں کو اپنی تصنیف کا نیا لباس پہنایا وہ اس قدر کم ہیں کہ انگلیوں پر گنے جا سکتے ہیں۔ بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ تین چار سے زیادہ نہیں۔

## آئمۂ تاریخ

ابن اسحٰق، طبری، ابن الکلبی، محمد ابن عمر الواقدی، سیف ابن عمر الاسدی، مسعودی وغیرہ مشہور لوگ ہیں کہ جمہور سے ان کا مرتبہ کم بالاتر ہے۔ گرچہ مسعودی اور واقدی کی تاریخیں اہل علم کے نزدیک غلطیوں اور وضع کردہ روایات سے کلیتہً خالی نہیں تاہم جمہور نے ان کی خبر وروایت کا اعتبار کیا ہے۔ اور ان کے مختار طریقہ کی پیروی اور ان کے آثار واخبار کے اتباع کو اپنا طریقہ ٹھہرایا ہے۔ اب نقادِ فن ان کی روایات کو میزانِ عقل میں تول کر خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ ان کی کون سی نقل روایت انکار وترک کے قابل ہے اور کون سی تسلیم واعتبار کے لائق۔ کیوں کہ دنیا میں جو واقعات پیش آتے اور گزرتے رہتے ہیں ان کے لیے خاص خاص اسباب وحالات ہوتے ہیں جن کی طرف وہ رجوع کرتے ہیں اور انہیں پر وہ تمام روایتیں محمول ہوتی اور قیاس کی جاتی ہیں۔

## مسعودی کا طرۂ امتیاز

پھر ہم دیکھتے ہیں کہ ان مؤرخین کی اکثر تاریخیں ایک عام روش پر واقع ہوتی ہیں اس لیے کہ ہر ایک میں آغازِ اسلام کی دونوں سلطنتوں (بنی امیہ، بنی عباس) اور ان کے ولایت وممالک کا حال عموماً پایا جاتا ہے۔ اور ان کے طریق کی دور دور کی باتوں کا پتہ لگتا ہے مگر نہیں ان مصنفین میں بعض ایسے بھی ہوئے ہیں، جنہوں نے اسلام سے پہلے کا حال اور اس زمانے کی اقوام اور امورِ عامہ کو بھی مفصل بیان کیا ہے۔ چنانچہ مسعودی اور اس کے پیروکاروں کا یہی مسلک ہے۔ ان کے بعد وہ لوگ ہوئے جنہوں نے آزادی کے وسیع میدان کو چھوڑ کر تقلید کے تنگ وتاریک راستہ پر چلنا شروع کیا۔ اور پرانے واقعات کو جامعیت اور عمومیت کے ساتھ نہ بیان کر سکے۔ اپنے ہی زمانہ اور ملک کے حالاتِ پریشان کو قلم بند کیا۔ اور اپنے ہی شہر وسلطنت کے واقعات پر اکتفا کیا جیسے کہ ابو حیان (مؤرخ اندلس) نے اندلس اور وہاں کی دولتِ امویہ کی کیفیت اور ابن الرفیق (مؤرخ افریقہ) نے افریقہ اور قیروان کی تاریخ لکھی ہے۔

## مقلد مؤرخین کا دور

ان کے بعد زمانہ ایسے لوگ بھی پیدا نہ کر سکا۔ اندھی تقلید کرنے والے ضعیف العقل لوگوں کی باری آئی جو آنکھیں بند کر کے انہی کے طریق پر چلنے اور انہی کی تصانیف واقوال کو سند ماننے لگے۔ ان کو خبر تک نہ ہوئی کہ حالات کہاں سے کہاں تک بدل گئے ہیں اور قوموں کے اخلاق واطوار میں کیا کیا تبدیلیاں ہوگئی ہیں۔ اسی وجہ سے سلطنتوں کے حالات اور گذشتہ زمانے کے واقعات کی تصویر کچھ ایسی بھدی اور بھونڈی کھینچی گئی ہے کہ ان کے بیان کردہ واقعات کے مواد واسباب اور لواحق ولوازم کا مطلق پتہ نہیں لگتا۔ اور ان کی جہالت وغفلت کی وجہ سے ان کی تمام نئی و پرانی روایتیں ناقابلِ تسلیم ہو جاتی ہیں کیونکہ ان واقعات کے اصول واسباب سے وہ لوگ خود لاعلم تھے اور ان کے انواع واجناس کی تحقیق وتمیز نہ کر سکے تھے۔ یہ لوگ اپنے پیش روؤں کے طریقہ پر محض اخبار وروایات کو اپنے موضوعات میں بار بار بیان کرتے ہیں اور قوموں میں جو تغیر وتبدل اس وقت تک ہو چکا تھا۔ اس کو بالکل چھوڑ جاتے ہیں۔ کیوں کہ اس حقیقت کو وقت طلب ہونے کی وجہ سے خود وہی نہ سمجھ سکے۔ اس لیے تاریخیں بھی اس قسم کے حالات بیان کرنے سے معذور ہیں۔ پھر جہاں کہیں یہ مؤرخ کسی حکومت وسلطنت کا حال لکھتے ہیں تو نہ اس کے آغاز وابتدا سے بحث کرتے ہیں نہ علت واسباب کا ذکر۔ محض ان کے حالات واخبار کو وہی یا یقینی طور پر محافظِ نقل بن کر لکھتے چلے جاتے ہیں۔ اسی لیے دیکھنے اور پڑھنے والے سلطنت کے آغاز اور اس کے مراتب کی تحقیق، قوت وعروج کے اسباب کی تفتیش اور ان کے زوال کے مکمل اسباب کی جستجو کرتے ہی رہ جاتے ہیں۔ جیسا کہ ہم مقدمۂ کتاب میں بیان کریں گے۔

## اختصار کا طریقہ

ان لوگوں کے بعد مؤرخین کا گروہ اس سے بھی زیادہ اختصار کو اپنے ساتھ لایا، جنہوں نے سلاطین کے انساب وضروری حالات چھوڑ کر ان کے نام اور زمانۂ سلطنت کی مدت دھندلے حرفوں میں لکھ کر تاریخ کو ختم کر دیا جیسا کہ ابن الرشیق نے میزان العمل میں اور اس کے مقلدین نے اپنی اپنی کتابوں میں اختصار وایجاز کا یہ طریقہ برتا ہے۔ ان لوگوں کی باتیں نہ اعتبار کے قابل ہیں نہ نقلِ روایت کے لائق۔ کیونکہ ان کی تاریخیں تاریخ کے فوائد سے بالکل خالی ہیں اور ان سے مؤرخین کا مشہور ومعروف طریقہ چھٹ گیا ہے۔

## تالیف کا سبب

جب میں نے یہ تاریخیں دیکھیں اور ان کی جانچ پڑتال کی تو دفعتہً خوابِ غفلت سے چونک پڑا اور خود ایک کتاب لکھنے کا ارادہ کیا۔ حالاں کہ میں خود اپنی کم علمی اور کمزوری کی وجہ سے اس قسم کی تصنیف کے لائق اور اس کا اہل نہ تھا۔ بہر حال یہ کتاب لکھی اور قوموں کے حالات پر جو پردہ

مدتوں سے پڑا ہوا ہے۔ اس کے ذریعہ سے اٹھایا اور ہر قسم کے اخبار و اعتبار کے لیے جداگانہ مراتب قرار دیے اور اس میں تمدن و سلطنت کے آغاز و ہدایت کے اسباب و علل کی تشریح کی اور بالخصوص ان قوموں کے حالات کو اپنی اس کتاب کی بنیاد قرار دیا جو اس وقت مغرب میں آباد ہیں۔ اور وہاں (مغرب) کے تمام علاقے ان سے بھرے ہوئے ہیں اور ان کی بہت سی چھوٹی بڑی سلطنتیں وہاں قائم ہوئیں اور بہت سے اکابر و سلاطین گذرے یعنی عرب و بربر کہ ان دونوں قوموں کا وطن مغرب میں عام طور سے مشہور ہے اور صدیوں سے وہاں رہتے چلے آئے ہیں۔ یہاں تک کہ خیال بھی نہیں آتا کہ مغرب میں ان دونوں قوموں کے علاوہ اور بھی کوئی قوم آباد ہے بلکہ مغرب ان کے سوا اور کسی کو جانتا ہی نہیں۔ اس وجہ سے میں نے بھی اس کتاب کی تہذیب و ترتیب میں تا بامکان بھرپور کوشش کی اور اس کو علما اور خواص کی آگاہی کا ذریعہ بنایا اور اس کی ترتیب اور تقسیم ابواب میں ایک عجیب اور نیا طریقہ اختیار کیا اور اس میں عمارت و تمدن اور انسانی معاشرے کے عوارض ذاتیہ و طبعیہ کے تفصیلی حالات لکھے جس سے کائنات کے علل و اسباب کا صحیح طریقہ سے پتہ لگ سکے اور یہ بھی کہ مختلف سلطنتوں کا کیوں کر آغاز ہوا۔ تاکہ لوگ تقلید کو چھوڑیں اور پچھلی قوموں اور گذشتہ زمانے کا حال معلوم کر سکیں اور ترتیباً اس کتاب کو ایک مقدمہ اور تین کتابوں میں ختم کیا۔

## مختلف حصّوں کا ذکر

مقدمہ میں تاریخ کی اہمیت اور اس کے طرق و مذاہب کی تحقیق اور مؤرخوں کو پیش آنے والی غلط فہمیوں کے لیے ایک تبصرہ ہے۔

پہلی کتاب میں انسانی آبادی اور اس کے عوارضِ ذاتیہ یعنی ملک و سلطنت، صنعت و حرفت، علوم و فنون وغیرہ اور ان کے اسباب کی تفصیل بیان کی ہے۔

دوسری کتاب میں عرب اور اس کے قبائل و سلطنت کا حال لکھا ہے جو دنیا کے آغاز سے اب تک گذر چکا ہے اور کہیں کہیں ان قوموں اور سلطنتوں کا بھی تذکرہ کر دیا ہے جو وقتاً فوقتاً ان کی ہم عصر ہیں۔ مثلاً ہندی، سریانی، پارسی، بنی اسرائیل، قبط، یونان، روم، ترک، فرنگ۔

تیسری کتاب میں پرلے بربر و زناتہ کی ابتدائی حالت اور ان کے قبائل کی اوّلیت کا ذکر ہے اور بیان کیا ہے کہ خاص مغرب میں ان کی کون کون سی حکومتیں ہوئیں۔ پھر ان کے اس مشرقی سفر اور اس کے بعد کی حالت بیان کی ہے۔ جو انہوں نے اس غرض سے کیا کہ مشرقی علوم سے فیض یاب ہوں اور حج و زیارت کے فرائض دست سے سبک دوشی اور اس سرزمین کے حالات و واقعات سے واقفیت و آگاہی حاصل کریں اور اسی کتاب کے ضمن میں عجمی حکمرانوں کے وہ حالات بھی لکھے ہیں جو اس ملک سے تعلق رکھتے ہیں۔ اور ان سلاطین ترک کا بھی ذکر کیا ہے جو سرزمین مغرب میں کسی حصہ ملک کے مالک بن چکے ہیں۔ یہ باتیں میں نے یہاں کی مشہور روایتوں کے مطابق مغرب کی اقوام کے ان معاصرین کے حالات میں لکھی ہیں جو اس وقت مغرب کی اطراف و جوانب میں حکومتیں کرتے تھے اور ممکنہ حد تک سہولت و اختصار کو مدنظر رکھا ہے۔ اور ہر قسم کے بیان کے لیے عموماً اور حالات کے لیے خصوصاً ان کے اسباب و علل سے بحث کی ہے۔

## کتاب کی وجہ تسمیہ

غرض کہ اس طرح یہ کتاب دنیا کے طبعی حالات سے مالا مال ہو کر مکمل ہوئی۔ ''اگرچہ ایک بڑا کٹھن کام تھا۔'' اور سلطنتوں کے واقعات کے بیان کرنے کی وجہ سے ذخیرہ حکمت اور دفتر تاریخ کہلائے جانے کی مستحق ہوئی۔ اور چونکہ یہ کتاب حضری و بدوی اعراب و بربر اور ان کی ہم عصر بڑی بڑی سلطنتوں کے حال پر مشتمل اور ان قوموں کے آغاز و انجام کی کیفیت پر مشتمل ہے۔ اور اس کی روایتیں نصیحت و عبرت سے بھری ہوئی ہیں اس لیے میں نے اس کا نام کتاب ''العبر فی دیوان المبتداء والخبر فی ایام العرب والعجم والبربر و من عاصرھم من ذوی السلطان الاکبر'' رکھا اور جہاں تک ممکن ہو سکا ان قوموں (عرب و بربر) اور ان کی سلطنتوں کا ابتدائی حال اور ان کے قدیم معاصرین کا بیان شرح و بسط کے ساتھ لکھا۔ اور گذشتہ زمانہ میں دینی و دنیوی انقلابات جو ان پر ہوتے رہے اور جو باتیں ان کو باہمی تمدن و

معاشرت میں پیش آئیں یعنی مذہب وسلطنت، تہذیب وتمدن، عزت ودولت، کثرت وقلت، علم وصنعت، بدواور حضر۔کسب وہنراور ان کا عروج و زوال اور جو جو طاقتیں کہ ان میں وقتاً فوقتاً قوم کی مجموعی حیثیت سے بدلتی رہیں اور واقع ہوئیں یا ان کے وقوع کا امکان وانتظار ہے، ان سب کو تفصیلاً اور ان کے اسباب ودلائل کو وضاحت سے بیان کیا۔ پس یہ کتاب اس لیے ایک عجیب وغریب کتاب ہوگئی کہ ان علوم عجیبہ وفنونِ حکمیہ سے لبریز ہے جو بے کس ہونے کے باعث اس زمانہ میں بالکل محجوب ومہجور ہو گئے ہیں لیکن میں اس کے باوجود بھی اپنی کوتاہی کا معترف ہوں اور اقرار کرتا ہوں کہ فی الحقیقت میں اس قسم کی تحقیق وتصنیف کا اہل نہ تھا۔ آخر میں صاحبانِ علم وکرم سے امید کرتا ہوں کہ وہ اس کتاب کو محض رضا وپسندیدگی کی نظر سے نہ دیکھیں گے بلکہ تحقیق وتنقید سے کام لیں گے اور جہاں اس میں غلطیاں پائیں، ان کی اصلاح اور مجھ کو معاف فرمائیں۔ کیوں کہ میں اہل علم وفضل کے سامنے اپنی ایک متاعِ ناقص پیش کرتا ہوں۔ اور اُمید ہے کہ میرا یہ عجز اور قصور کا اعتراف مجھ کو طعنہ زنی سے نجات بخشے گا۔ اور لوگ مجھے بھلائی سے یاد کریں گے۔ واللّٰہ اسئل ان یجعل اعمالنا خالصاً لوجہ اللّٰہ وھو حسبی ونعم الوکیل۔

## انتساب

اس کے بعد کہ میں یہ کتاب مکمل طور پر ختم کر چکا تو دل میں خیال آیا کہ اس کو کس کے نام منسوب کروں اور کس کے سامنے پیش کروں کہ نظرِ بصیرت سے دیکھے اور اس کے معارف وحقائق معمولی درجہ کی کتابوں سے ممتاز کر سکے، بہت کچھ غور وفکر کے بعد یہ فیصلہ کیا کہ میں اس کتاب کا ایک نسخہ سلطان ابن السلطان امام المجاہدین امیر المومنین ابو فارس عبدالعزیز (ابن السلطان امیر المومنین ابی الحسن ابن السادہ مرینی) کی تقدس مآب خدمت میں دارالسلطنت فاس کے عام کتب خانہ کے لیے نذر وتحفہ کے طور پر بھیجتا اور پیش کرتا ہوں کیونکہ میرے نزدیک یہاں کے سوا اور کسی جگہ علم وفنِ تالیف وتصنیف کی واقعی قدر ومنزلت نہیں ہوتی۔

آخر میں دُعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہم کو اس خلافت وسلطنت کی نعمت وبخشش کا شکریہ ادا کرنے کی توفیق عنایت فرمائے۔

وھو حسبنا ونعم الوکیل

# مقدمہ

تاریخ کی فضیلت اور اس کے مذاہب کی تحقیق۔ مؤرخین کو پیش آنے والے اوہام واغلاط کے لیے ایک تبصرہ اور مختصر طور پر ان کے اسباب کا ذکر۔

## علم تاریخ سے فائدہ حاصل کرنے کی شرائط

علم ہونا چاہیے کہ تاریخ بڑے مرتبہ کا علم ہے۔ اس کے فائدے بہت ہیں اور مقصد بہترین۔ وہ بزرگوں کے حالات، اگلی امتوں کے اخلاق، انبیا کی سیرتیں، سلاطین کی سیاست وسلطنت کے طریقے ہمارے سامنے پیش کرتا ہے تاکہ اگر کوئی دینی ودنیوی معاملات میں ان میں سے کسی فریق کی اتباع کرنا چاہے تو مکمل طور پر کر سکے۔ لیکن اس صورت میں بڑی ضرورت اس بات کی ہے کہ وہ معلوماتِ عامہ اور ان کی بنیادوں سے باخبر اور فکرِ صحیح واستقبالِ طبیعت بھی رکھتا ہو۔ جو اس کو صحیح بات تک پہنچائیں اور لغزش واغلاط سے بچائیں کیونکہ اگر نقل وروایت پر ہی اعتبار کر لیا جائے اور اصولِ عادت، قواعدِ سیاست، تمدن کی طبیعت، انسان کی اجتماعی حالت کو ثالث نہ بنایا جائے اور غائب کو حاضر اور حال کو ماضی پر قیاس نہ کیا جائے تو لغزش وغلطی اور حقیقت شناسی سے دور ہو جانے کا قوی امکان ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مؤرخین ومفسرین اور نقل وروایت کے اماموں سے بھی حکایات و واقعات میں سخت غلطیاں ہوئیں جو روایت معتبر ونامعتبر سامنے آئی، مان لی۔ نہ اصول پر پیش کیا۔ نہ تشبیہات پر قیاس نہ کائنات کی طبیعت اور حکومت کی کسوٹی پر کسا، نہ تفکر وتدبر اور بصیرت سے کام لیا۔ اس لیے حقیقت سے دور جا پڑے اور اوہام واغلاط کے جنگل میں پڑے بھٹکنے لگے۔ خصوصاً جب کہیں حکایتوں میں اموال وافواج کے شمار کی نوبت آئی سخت دھوکے کھائے۔ اس لیے کہ حکایتیں اکثر خود ساختہ ہوتی ہیں اور ضرورت ہے کہ ان کو خبر کے اصول وقواعد پر پرکھا جائے۔

## بنی اسرائیل کی تعداد

چنانچہ مسعودی اور اکثر مؤرخین بنی اسرائیل کے لشکر اور ان کی تعداد کے بارہ میں لکھتے ہیں کہ جب موسیٰ علیہ السلام مصر سے بنی اسرائیل کو ساتھ لے کر نکلے اور سفر طے کرتے ہوئے اس سنسان میدان میں پہنچ کر ان کو شمار کیا جو آج تک تیہ بنی اسرائیل کے نام سے مشہور ہے تو جو لوگ کہ ہتھیار باندھ سکتے اور بیس برس سے زیادہ عمر کے تھے وہ بیس لاکھ یا اس سے بھی کچھ زیادہ تھے۔ مؤرخینؔ نے اس امر کو تسلیم اور نقل کرتے وقت مصر و شام کی سلطنت کا اندازہ کرنے سے سخت غفلت اور لاپروائی کی اور یہ نہ سوچا کہ ان ممالک میں اس قدر فوج ولشکر کی گنجائش اور قدرت بھی تھی یا نہیں۔ کیونکہ ہر ملک میں اتنی ہی فوج رہ سکتی ہے کہ اس میں اس کے اخراجات کی قوت وقدرت ہو اور زیادتی سے ہمیشہ تنگ آ جانا ہے۔ جیسا کہ روزمرہ کے حالات ومشاہدات اور مشہور واقعات سے معلوم ہوتا ہے۔ اس سے قطع نظر بڑی فوج کا میدانِ جنگ کی تنگی کی وجہ سے ایک دوسرے پر حملہ کرنا اور لڑائی لڑنا بعید از قیاس ہے اور بالفرض اگر ایسا وسیع میدان مل بھی جائے۔ پھر بھی جب کوسوں تک فوج کی صفیں ایک دوسری سے ملی کھڑی ہوں تو سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ دونوں مقابل کیونکر لڑیں گے اور کس طرح ایک فوج کو دوسری پر غلبہ حاصل ہوگا۔ حالانکہ ایک طرف کا حال دوسری طرف

والوں کو دوری کی وجہ سے مطلق نہیں معلوم ہوتا ہے چنانچہ مشاہداتِ حال اس پر گواہی دیتے ہیں۔ پس ضرور جو کچھ کہ ہو چکا ہے، وہ بھی اسی کے موافق تھا یا ہونا چاہیے۔

## ایرانی فوج کی تعداد

ایران کی سلطنت اور اس کی دولت بنی اسرائیل کے ملک سے کہیں زیادہ تھی جیسا کہ بخت نصر کے غلبہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے ان کے ملک کو تباہ و برباد کیا اور ان پر ہر طرح سے غلبہ پایا۔ بیت المقدس کو جوان کے مذہب و سلطنت کا مرکز تھا بالکل تباہ کر دیا۔ حالانکہ وہ ایرانی حکومت کا ایک عامل (گورنر) تھا۔ اور یہ بھی روایت ہے کہ مغرب کی سرحدی زمین کا ایک سردار تھا۔ اور اہلِ فارس کی حکومت عراقین، خراسان اور ماوراء النہر و ابواب در بند تک پھیلی ہوئی تھی اور بنی اسرائیل کے ملک سے کہیں زیادہ۔ مگر اس وسیع حکومت کے باوجود بھی کبھی فارس کی فوج کی تعداد اتنی زیادہ یا اس کے قریب تک نہ پہنچی۔ ان کا سب سے بڑا اجتماع جو قادسیہ میں ہوا۔ اس میں زیادہ سے زیادہ ایک لاکھ بیس ہزار فوج جمع کی تھی جیسا کہ سیف ابن عمر اسدی نے نقل کیا ہے۔ یہی مؤرخ لکھتا ہے کہ ایران کی باقاعدہ فوج اس وقت دو لاکھ سے کچھ زیادہ تھی۔ اور عائشہؓ و زہری سے منقول ہے کہ ایرانی سپہ سالار رستم کی ساتھی فوج جس سے سعد قادسیہ میں معرکہ آرا ہوئے، ساٹھ ہزار تھی۔ اس کے علاوہ اگر بنی اسرائیل اس کثرت و تعداد کو پہنچ گئے ہوتے تو ان کی سلطنت بھی ضرور دور تک پھیلتی اور وسیع ہو جاتی۔ کیونکہ ملک و سلطنت کی وسعت اہلِ ملک اور حامیوں اور فوج کی قلت و کثرت سے زیادہ یا کم ہوتی ہے۔ جیسا کہ ہم کتابِ اوّل کے فصلِ اوّل میں بیان کریں گے بنی اسرائیل کا ملک شام میں فلسطین و اردن سے اور حجاز میں یثرب و خیبر سے کبھی آگے نہیں بڑھا۔ جیسا کہ عام طور سے مشہور ہے۔

## عقلی حیثیت سے تجزیہ

اس کو بھی نظر انداز کرو تو موسیٰ علیہ السلام تک محض چار پشتیں ہوتی ہیں جیسا کہ محققین نے بیان کیا ہے کہ موسیٰ عمران (ابن یصہر ابن قاہث ابن لاوی ابن یعقوب) کے بیٹے تھے۔ یہی یعقوب علیہ السلام اسرائیل کے نام سے مشہور ہیں۔ یہ نسب نامہ توریت میں لکھا ہوا ہے اور موسیٰ و یعقوب علیہما السلام کے درمیان کا زمانہ اُس وقت سے لے کر جبکہ حضرت یعقوب علیہ السلام اپنے بیٹوں اور پوتوں سمیت ستر آدمی لے کر یوسف علیہ السلام کے پاس مصر میں تشریف لائے۔ حتیٰ کہ سب موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تیہ بنی اسرائیل میں پہنچے۔ کل دوسو برس بیان کیا ہے اور اس دوران یہ لوگ اور ان کی نسلیں مصائب کا شکار ہی رہیں اور یہ بھی کہ اس زمانہ میں مصر کے فرعونی حکمران اپنے اپنے دور میں ان پر ظلم کرتے رہے اور ان کو موقع نہ دیا کہ وہاں سے نکل ہی جائیں۔ یہ بات بعید از قیاس ہے کہ چار ہی پشت میں بنی اسرائیل کا شمار اس درجہ تک پہنچ جائے۔ اگر مؤرخین کا یہ گمان کہ لشکر بنی اسرائیل کی یہ تعداد حضرت سلیمان کے زمانہ حکومت یا اس کے کچھ بعد ہوئی تو یہ بھی مشکل ہے کیونکہ سلیمان و اسرائیل کے درمیان کل گیارہ پشتیں ہیں۔ یعنی سلیمان ابن داوٗد ابن ایشا ابن عوفیذ یا (عوفذ) ابن باغر۔ یا (بوغذ) ابن سلمون۔ ابن نحسون۔ ابن عمینا ذاب۔ ابن رم۔ ابن حصرون یا (حسرون) ابن یارس۔ ابن یعقوب اور گیارہ پشتوں میں نسل و اولاد کی تعداد اس حد تک نہیں پہنچ سکتی جو مؤرخین نے اپنے زعم و گمان میں سمجھ رکھا ہے۔ زیادہ سے زیادہ سینکڑوں اور ہزاروں تک پہنچ سکتا ہے اور پہنچتا بھی ہے۔ لیکن یہ کہ ہزاروں سے گزر کر لاکھوں تک نوبت آئے ہرگز ذہن میں نہیں آ سکتا۔ اگر مشاہدہ کا خیال کریں اور آس پاس کی باتوں کا اعتبار تو صاف طور سے ان کا زعم باطل اور جھوٹی روایت معلوم ہوتی ہے۔

## معاصرین پر تنقید

بنی اسرائیل کی کتابوں سے جو کچھ معلوم ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا لشکر صرف بارہ ہزار تھا۔ اور ایک ہزار کنیزیں۔ اور چار سو گھوڑے ہر وقت آپ کے دروازے کے سامنے بندھے رہتے تھے۔ یہ روایت البتہ ان کے صحیح صحیح حالات کا پتہ دیتی ہے۔ رہے قصے کہانیاں،

تو وہ توجہ والتفات کے قابل نہیں اور یہ بھی ظاہر ہے کہ سلیمان علیہ السلام کے زمانہ میں بنی اسرائیل کی حکومت اور وسعتِ مملکت اپنے مکمل عروج پر تھی۔ خیر یہ تو دور کے زمانہ کی باتیں ہیں۔ ہم اپنے معاصرین سے اکثر کو دیکھتے ہیں کہ جب انہوں نے اپنے زمانہ کی یا اس سے قریب کی کسی سلطنت کی فوج وسپاہ کا ذکر کیا ہے یا سلطنت کے محصول اور دولت مندوں کے اسراف اور اغنیا کی ثروت کی کیفیت بیان کی ہے تو بہت مبالغہ کر گئے ہیں اور عادت و معمول کی حد تک سے نکل کر عجیب وسوسوں کے پھندوں میں گرفتار ہو گئے ہیں۔ اگر ہم فوج کا واقعی حال دیوان ودفاتر سے دریافت کریں اور امرا کی دولت وثروت کا اندازہ قرائن سے لگائیں اور دولت مندوں کی حقیقتِ حال کی مکمل تحقیق کریں۔ تو جو کچھ انہوں نے بیان کیا ہے اس کا دسواں حصہ بھی نہ پائیں گے۔ حقیقت یہ ہے کہ انسان کی طبیعت عجائبات اور مافوق العادت باتوں کی شوقین ہے اور زبان سے کچھ کہہ دینا آسان ہے۔ اس لیے لوگ اس قسم کی باتیں کہہ گزرتے ہیں۔ یہ غلطی تحقیق وتنقید کرنے والوں کی ہے کہ نہ بالا رادہ غلطی اور اتفاقی غلطی میں فرق کرتے ہیں نہ روایات میں واسطہ کی پروا۔ نہ تعدیل وتنقیح سے کام لیتے ہیں نہ بحث وجستجو سے۔ خود بھی بے مہار بن جاتے ہیں اور زبان کو جھوٹ سے آلود کرتے ہیں۔ اور آیات اللہ کو کھیل سمجھتے اور بیہودہ روایتوں کو اختیار کر لیتے ہیں کہ گمراہ ہو جائیں۔ مؤرخین کے قصے کہانیوں میں سے اسی قسم کی وہ روایت ہے کہ عرب ویمن کے تبابعی حکمرانوں کے حالات میں لکھتے ہیں کہ وہ اپنے ملک سے نکل کر افریقہ، امریکہ و بربر تک غزوات و حملے کیا کرتے تھے اور آفریقیش ابن قیس ابن صیفی ان کے قدیم بہادر بادشاہوں میں سے موسیٰ علیہ السلام کے مبارک عہد میں یا اس سے کچھ پہلے ہوا ہے۔ جس نے افریقہ پر حملہ اور بربر کو مسخر کیا۔ اور اسی کے برمحل الفاظ سے ان لوگوں کا یہ نام پڑ گیا۔ کیوں کہ جب ان سے ایک دن ان کی بھدی اور وحشیانہ گفتگو سنی تو کہنے لگا۔ ماھذاہ البرابرۃ (یہ کیا بربراتی ہیں)۔ لوگوں نے اس کے اس فقرہ سے بربر کا لفظ لیا۔ اور ان کو اس نام سے پکارنے لگے اور جب یہ بادشاہ مغرب سے لوٹا تو حمیر کے بعض قبیلے بیماری کی وجہ سے وہیں رہ گئے۔ اور زمانہ گزرنے پر اہلِ مغرب میں مل جل گئے۔ صنہاجہ وکتامہ جو اس وقت مغرب میں آباد ہیں۔ اسی قبیلہ کی یادگار ہیں۔ طبری۔ جرجانی۔ بیلی۔ مسعودی ابن الکلی بھی ان دونوں قبیلوں کو حمیر ہی کی شاخ شمار کرتے ہیں۔ لیکن بربر کے نساب اس سے انکاری ہیں اور ان کا انکار صحیح ہے۔ مسعودی یہ بھی کہتا ہے کہ ذوالاذعار تبع نے افریقیش سے بھی پہلے حضرت سلیمان علیہ السلام کے زمانہ میں مغرب پر حملہ کیا اور اس کو فتح کیا تھا۔ اور اس کے بعد اس کے بیٹے یاسر نے بھی افریقہ پر چڑھائی کی اور مغرب میں وادی الرمل تک پہنچا۔ لیکن جب ریت اور دلدل کی زیادتی سے راستہ آگے بڑھنے کو نہ ملا تو مجبوراً لوٹ آیا۔

## سعد ابوکرب کے حالات

اسی قسم کے حالات سعد ابوکرب تبع کی نسبت بھی جو گشتاسپ کیانی کا ہم عصر تھا، بیان کئے ہیں کہ اس نے موصل وآذربائیجان کو فتح کیا اور ترکوں سے لڑا اور ان کو شکست دے کر ان پر مکمل فتح حاصل کی اور اس کے بعد بھی متعدد جنگیں لڑیں اور اس کے مرجانے پر اس کے تینوں بیٹوں نے روم وفارس پر اور ماوراء النہر تک ترکستانی علاقوں پر چڑھائی کی۔ ایک بلادِ سمرقند پر قبضہ کرنے کے بعد لق ودق بیابانوں کو طے کرتا ہوا چین جا نکلا۔ اور وہاں اپنے اس بھائی سے ملا جس نے اس سے پہلے سمرقند پر حملہ کیا تھا۔ پھر دونوں نے مل کر چین کو فتح کیا اور بے حد وحساب مالِ غنیمت لے کر واپس آئے۔ اور چین میں حمیر کے کچھ قبیلے چھوڑ آئے جو اب تک وہاں آباد ہیں۔ تیسرے بھائی نے قسطنطنیہ کا رخ کیا اور اس کو مفتوح ومغلوب کر کے واپس لوٹا۔

## خود ساختہ ہونے کے دلائل

یہ تمام روایتیں سراسر غلط اور تصوراتی اور موضوع قصے معلوم ہوتے ہیں۔ کیوں کہ تبابع عرب میں رہتے تھے۔ اور ان کا دارالسلطنت یمن تھا اور عرب کو تین طرف سے سمندر گھیرے ہوئے ہے۔ جنوب کی طرف بحر ہند ہے اور مشرق کی طرف بحر فارس بصرہ تک پھیلا ہوا ہے۔ اور مغرب کی جانب بحر سویز سویز تک چلا گیا ہے جیسا کہ جغرافیہ کے نقشوں سے معلوم ہوتا ہے۔ اس لیے یمن سے مغرب کی طرف جانے کے لئے سوائے سویز

اور کوئی راستہ نہیں ہے اور بحرِ سویز و بحرِ شام کا درمیانی فاصلہ کل دو منزل ہے اور یہ بالکل ناممکن ہے کہ ایک زبردست بادشاہ بھاری فوج لے کر راستہ سے نکل جائے اور یہ سرزمین اس کی حکومت میں شامل و داخل نہ ہو۔ اور اس بات کا کہیں پتہ نہیں لگتا کہ تبابعہ اس ملک سے لڑے اور انہوں نے اس زمین کے کسی حصہ پر بھی قبضہ پایا۔ اگر سمندر کے راستہ کو دیکھتے ہیں تو مغرب تک بہت دوری اور فاصلہ ہوتا ہے اور لشکر کے لیے بہت سا سامانِ سفر اور خوراک درکار ہے۔ اس لیے اگر وہ اس راستہ سے گئے۔ تو جب غیر ملک میں پہنچے ہوں گے تو ضرور اس ملک کی زراعت اور جانوروں کو لوٹتے گزرے ہوں گے۔ اور یہ بھی عادتاً سامانِ سفر اور خوراک کے لیے کافی نہیں ہوسکتا ہے اگر یہ کہا جائے کہ ضروری اشیا اپنے ہی ملک سے کافی تعداد میں لے گئے ہوں گے تو اس کے لادنے کے لیے اتنے جانور کہاں سے پائے اس لیے اب اس کے سوا کوئی چارہ نہیں ہے کہ وہ اپنا تمام سفر اسی زمین میں ہو کر طے کریں۔ جس کو وہ فتح کرتے اور مالک ہوتے جائیں تاکہ ضروریات اور سامانِ رسد وہاں سے حاصل ہوتا جائے۔ اور اگر یہ فرض کریں کہ فوج اس ملک و زمین کے رہنے والوں سے چھیڑ چھاڑ کیے بغیر صلح و امن کے ساتھ اپنا ضروری سامان حاصل کرتی ہوئی نکل گئی تو یہ بات اور بھی زیادہ ناممکن اور خلافِ عقل ہے۔ پس ان باتوں سے معلوم ہوا کہ یہ روایتیں بالکل لغو اور خود ساختہ ہیں۔

## حکایت وادی الرص کی حقیقت

اور وادی الرص کا جو یہ لوگ اکثر ذکر کرتے ہیں۔ آج تک مغرب میں نہیں سنا گیا۔ حالانکہ بکثرت لوگ آتے جاتے ہیں اور ہر طرف اور ہر زمانہ میں اونٹوں پر سوار ہو کر اور پانی کے ذخیروں پر ٹھہرتے ہوئے سفر طے کرتے رہے ہیں۔ حقیقت میں چونکہ یہ حکایت عجیب و غریب ہے، جوشِ طبیعت نے لوگوں کو اس کے نقل کرنے پر مجبور کیا۔ رہا بلادِ ترک اور مشرقی علاقوں پر ان کا حملہ کرنا۔ سو اگرچہ یہ راستہ سویز کے راستہ سے فراخ و وسیع ہے لیکن فاصلہ اور سفر بہت ہے اور فارس و روم کی سلطنتیں اور قومیں ممالک ترک کے درمیان حائل تھیں اور تاریخ میں کہیں اس بات کا ذکر نہیں کہ تبابعہ نے فارس و روم پر کبھی قبضہ کیا ہو۔ وہ اگر فارس سے لڑے بھی تو حدودِ عراق و بحرین و حیرہ (جزیرہ) کے آس پاس دجلہ و فرات کے دوآبہ اور ان کے درمیان والی سرزمین میں لڑے اور یہ لڑائیاں ذوالاذغار (تبع اکبر) و کیکاؤس میں۔ اور ابو کرب (تبع اصغر) و گشتاسپ میں یا کیانیوں اور ساسانیوں کے بعد ملوک طوائف اور دیگر تبابعہ میں ممالک فارس کی حدودِ عرب سے ملی ہوئی ہونے کی وجہ سے ہوئیں اور ترک و تبت پر حملہ کرنا بالکل محال اور بعید از قیاس ہے۔ کیوں کہ روم و فارس کی قومیں سامنے پڑتی تھیں۔ اور بہت سے سامانِ سفر اور خوراک کی ضرورت فاصلے کے علاوہ تھی۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ روایتیں بالکل لغو اور موضوع ہیں۔ اگر ان کی نقل و روایت صحیح بھی ہوتی تو مذکورہ بالا باتیں ان کی تردید کرنے کے لیے کافی تھیں۔ اب تو وہ صحیح النقل بھی نہیں ہیں۔ ابن اسحٰق جو یثرب و اوس و خزرج کے بیان میں لکھتا ہے کہ تبع نے مشرق کی طرف فوج کشی کی۔ اس بیان میں اس نے مشرق سے مراد عراق و فارس لیا ہے نہ کہ ترک و تبت پر حملہ کرنے کا دعوٰی کیا ہے۔ پس ظاہر ہے کہ مذکورہ بالا وجوہ سے ترک و تبت پر ان کا حملہ کرنا کسی طرح صحیح نہیں ہوسکتا۔ اس لیے جب کبھی خبر و روایت سامنے آئے تو فوراً اس کا یقین نہ کرنا چاہیے بلکہ ان میں غور و تامل اور ان کو قوانینِ صحیحہ پر پیش کرنا اور جانچنا چاہیے۔ تاکہ حقیقتِ حال مکمل طور پر ظاہر ہو جائے۔ واللّٰہ یھدی الی الصواب۔

فصل: ۱

## جنتِ شدّاد کا قصّہ

جو کچھ ہم اُوپر بیان کر چکے ہیں اس سے بھی زیادہ مکمل طور پر واہم و غلط وہ حکایت ہے جو مفسرین نے سورۃ والفجر کی آیۃ اَلَمْ تَرَ كَیْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ کی تفسیر میں بیان کی ہے کہ ارم ایک شہر کا نام اور ذات العماد (ستونوں والا) اس کی صفت ہے جو شداد نے بنایا تھا۔ شداد و شدید عاد کے دو بیٹے تھے۔ عاد کے بعد شدید بھی مر گیا۔ اور شداد تمام ملک و سلطنت کا حکمران بنا۔ اور تمام بادشاہوں نے اس

کے سامنے سر اطاعت خم کیا۔ شداد نے جب جنت کی تعریف سنی تو کہا کہ میں بھی ایک ایسی ہی جنت بناؤں گا۔ اس ارادے کے بعد اس نے عدن نے جنت میں تین سو برس تک کام جاری رکھ کر شہر ارم بنایا۔ کہتے ہیں کہ نو سو برس تک زندہ رہا اور ارم بہت بڑا شہر تھا۔ اس میں تمام قصر و محل سونے کے اور ستون زبرجد کے تھے اور یاقوت کے بے شمار شجر لگے ہوئے تھے اور ہر طرف نہریں پڑی بہتی تھیں۔ جب یہ جنت مثال شہر مکمل طور پر تیار ہو چکا تو شداد ملک کے معززین کو لے کر اس طرف روانہ ہوا۔ ابھی ایک دن کا راستہ درمیان تھا کہ اللہ تعالیٰ کا عذاب ایک ہولناک آواز بن کر ان پر آ پہنچا اور سب کو ہلاک کر دیا۔ مفسرین میں سے طبری۔ ثعالبی۔ زمخشری وغیرہ نے اس حکایت کا تذکرہ کیا ہے اور عبداللہ بن قلابہ صحابی سے نقل کرتے ہیں کہ ایک دفعہ ان کا اونٹ گم ہو گیا۔ وہ اس کو تلاش کرتے کرتے اس سرزمین میں جا پہنچے اور جس قدر ہو سکا وہاں سے زر و جواہر اٹھا لائے۔ جب یہ خبر امیر معاویہ کو پہنچی تو اپنے پاس بلوایا۔ عبداللہ نے حاضر ہو کر سارا واقعہ بیان کیا۔ امیر نے کعب ابن احبار سے اس کے متعلق گفتگو کی تو اس نے کہا کہ وہ شہر ارم ذات العماد ہے اور تمہارے زمانہ میں ایک مسلمان سرخ رنگ پستہ قد وہاں پہنچے گا اور اس کے ابرو و گردن پر ایک ایک نشان ہو گا اور وہ اپنے گم شدہ اونٹ کی تلاش میں نکلے گا۔ کعب اسی قدر بیان کرنے پایا تھا کہ دفعتہً منہ پھرا اور نظر ابن قلابہ پر جا پڑی۔ کہا واللہ وہ شخص یہی تو ہے۔

## حکایت کا تجزیہ

لیکن اس شہر کا حال دنیا بھر میں آج تک کہیں نہیں سنا گیا۔ حالانکہ صحرائے عدن جہاں وہ شہر بتایا جاتا ہے یمن کے وسط میں ہے اور وہاں کی چپہ چپہ زمین ایک خلقت طے کر چکی ہے اور راستہ جانے والے اس کی ہر سمت کا حال بیان کرتے ہیں لیکن اس شہر کی خبر اب تک کسی نے نہیں دی۔ اگر مفسرین یہ بھی کہہ دیتے کہ زمانۂ قدیم کے دیگر آثار کی طرح اب وہ عمارت اور اس کی بنیاد بھی ملیامیٹ ہو گئی تو خیر کسی قدر بات مانی جا سکتی تھی۔ مگر ان کے کلام سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ شہر اب تک موجود ہے۔ بعض کا یہ خیال ہے کہ ارم کا نام اس زمانہ میں دمشق ہو گیا ہے۔ غالباً یہ گمان اس وجہ سے ہو گا کہ قوم عاد نے ایک زمانہ میں اس کو فتح کر کے اس پر اپنا قبضہ جما لیا تھا۔ اور بعض لوگوں کی جہالت تو اس درجہ تک پہنچ گئی ہے کہ کہتے ہیں کہ ارم غائب ہے۔ اور صاحب کشف اور ساحر اس تک پہنچ سکتے ہیں۔ حقیقت میں یہ تمام تصورات و خیالات بالکل لغو ہیں۔ مفسرین کو یہ مبالغہ ذات العماد کے اعراب سے پیدا ہوا ہے کہ اس کو ارم کی صفت سمجھے اور عماد کے معنی لیے ستون۔ اب مجبوراً ارم کو شہر ماننا پڑا۔ ان کا یہ گمان ابن الزبیر کی قرأت سے کچھ اور مضبوط ہو گیا اور ان کی قرأت میں عادِ ارم بدون تنوین اضافت کے ساتھ ہے۔ ادھر مفسرین کو یہ خیال ہوا کہ ادھر وہ سراپا بے بنیاد اور مضحکہ خیز وضعی حکایتیں ان تک پہنچ گئیں۔ اب کیا تھا۔ فوراً قصہ گھڑ لیا گیا ورنہ عماد کے معنی یہاں خیمہ کی لکڑیاں ہیں اور اگر عماد سے ستون مکان ہی مراد لیے جائیں۔ تب بھی ان لوگوں کو ستون والے محل کا مالک کہنا کوئی عجیب و غریب بات نہیں ہے کیونکہ اس کی مشہور شوکت و قوت سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے بڑے بڑے قصر و محل ہوں گے۔ نہ یہ کہ ارم۔ ایک شہر خاص اور معین مقام میں تھا۔ اور اگر عاد ارم میں قرأت ابن الزبیر کو ہی تسلیم کیا جائے تو اس حالت میں عادِ ارم کی اضافت کو اضافتِ فصلیہ (توضیحی) کہنا چاہیے۔ جیسے قریش، کنانہ، الیاس، مضر، ربیعہ، نزار اور سچ پوچھیے تو ان محال بعید کی ضرورت ہی کیا ہے کہ بے بنیاد حکایات کے لیے خواہ مخواہ ایسی تاویلیں کی جائیں جن سے کتاب اللہ پاک اور صاف ہے۔ کیونکہ یہ حکایتیں صحت سے بالکل خالی ہیں۔

## عباسہ اور جعفر برمکی کی داستان

مؤرخین کی اسی قسم کی وضع کی گئی نامعتبر حکایتوں میں سے عباسہ ہارون کی بہن و جعفر ابن یحییٰ برمکی کا وہ قصہ ہے جو برامکہ پر ہارون رشید کی زیادتی اور جعفر کو قتل کرانے کا سبب بیان کرنے کے لیے اپنے پاس سے تراش کر لکھتے ہیں کہ ہارون کی دلی آرزو تھی کہ جعفر و عباسہ دونوں اس کی مجلسِ شراب میں موجود و جمع ہو سکیں ایک دفعہ جوشِ طبیعت سے مجبور ہو کر اس نے اس کو نکاح کی اجازت دے دی اور تنہائی میں ملنے جلنے سے منع کر دیا۔ مگر جب عباسہ جعفر کی محبت میں بیتاب ہوئی اور ضبط نہ کر سکی تو تنہائی کے لیے کوئی بہانہ نکال لیا اور خلوت کی بدمستی میں دونوں ہم بستر ہو گئے اور عباسہ

حاملہ۔ جب یہ خبر ہارون رشید کو پہنچی تو غضب وطیش میں آ گیا اور برامکہ پر قہر وغضب کا آسمان ٹوٹ پڑا۔

## داستان کا تحقیقی جائزہ

لیکن یہ سب باتیں عباسہ کے مرتبہ سے بہت دور ہیں۔ وہ خود دیندار، ایسے باپ کی بیٹی عزت وجلال والی اور یہ باتیں! کبھی یقین نہیں آ سکتا۔ وہ عبداللہ ابن عباس کی پوتی تھی اور اس جلیل القدر برادرِ رسولؐ سے عباسہ تک فقط چار پشتیں گذری تھیں اور اس کے وہ چاروں باپ دادا دین کے سردار اور امت کے رکنِ رکین تھے۔ یعنی عباسہ مہدی ابن ابی جعفر (منصور) ابن محمد السجاد ابن علی (ابوالخلفاء) ابن عبداللہ (ترجمان القرآن) ابن عباس (عم النبی صلی اللہ علیہ وسلم) کی بیٹی تھی۔ وہ ایک خلیفہ کی بیٹی تھی، ایک کی بہن ہے، سلطنت کی عزت، نبی کی خلافت، رسول کی صحبت اور اس کی قرابت، مذہب کی امامت، وحی کا نور۔ ملائکہ کا نزول یہ سب باتیں چاروں طرف سے اس کو گھیرے ہوئے ہیں۔ وہ دین کی سادگی اور مضبوطی۔ اور عرب کی بدولت سے قریب العہد اور عادت ناز ونعمت اور ایسے منکرات وفواحش سے پاک ہے۔ جب عفت وعظمت اسی میں نہ ہو تو پھر کس میں ہوگی۔ اور جب ایسے گھر سے طہارت وپاکی ختم ہو جائے تو پھر اور کہاں مل سکتی ہے اور کیوں کر ہو سکتا ہے کہ اس کا نسب جعفر ابن یحییٰ سے قرابت کا تقاضا کرے اور کس طرح اس کی عربی شرافت ایک ایسے عجمی غلام کے جوڑ سے آلودہ وناپاک ہو سکتی ہے جس کا دادا ایک پارسی غلام تھا۔ اور اس کو عباسہ کے دادا کے ساتھ اس لیے ایک آزاد غلام کی سی نسبت تھی کہ وہ عم رسول ہونے کا فخر اور قریشیت کا اعزاز رکھتا تھا۔ یہ کیا کچھ کم ہے کہ دولتِ عباسیہ نے اس کی اور اس کے باپ کی مدد کی اور بندگی وغلامی سے نکال کر اشراف کے مراتب پر پہنچا دیا۔ اس کے علاوہ رشید اپنی علوی ہمت اور اپنے آباؤ اجداد کی عظمت وبزرگی پر خاک ڈال کر ایک عجمی غلام کے ساتھ اپنی عزیز بہن کا نکاح کرنے پر کیوں کر آمادہ ہو سکتا تھا۔ اگر اس معاملے کو ذرا انصاف وغور سے دیکھا جائے اور عباسہ کو محض ایک جلیل القدر شہزادی ہی تصور کر لیا جائے تب بھی اس سے انکار ہی کرنا پڑے گا کہ اس قدر ومنزلت کی حالت میں وہ اپنے کسی غلام کے ساتھ ایسا کر گزرے اور مکمل طور پر اس امرِ شرمناک کی نفی اور تکذیب کی جائے گی۔ پھر عباسہ ورشید کا مرتبہ تو ایسے بادشاہ اور شاہزادی سے کہیں بالاتر ہے۔

## برامکہ کی تباہی کے اسباب

برامکہ کو خود ان کی خودسرانہ حکومت اور خزانہ وسلطنت پر ناجائز تصرف نے یہ بُرے دن دکھلائے۔ ان کی خودسری اس حد تک پہنچ گئی تھی کہ اگر ہارون بھی ان سے تھوڑا بہت روپیہ مانگتا تھا تو اس کو نہیں ملتا تھا۔ یہ لوگ اس کی حکومت پر غالب اور سلطنت میں شریک ہو گئے تھے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ حکومت کے معاملات اور نظامِ مہام میں خلیفہ کو ان کے کیے دھرے میں دخل دینے تک کی مجال نہ تھی۔ ان کی عظمت حد سے زیادہ بڑھ گئی تھی اور دور دوران کا شہرہ پہنچ گیا تھا۔ حکومت کے تمام صوبے، عمال، محکمے ان سے اور ان کے آدمیوں سے بھرے نظر آتے تھے۔ وزیر، کاتب، سپہ سالار، حاجب، سیف وقلم کے مالک بلاشرکتِ غیرے وہی لوگ بنے ہوئے تھے۔ یہاں تک کہ بیان کیا جاتا ہے کہ خاص یحییٰ کی اولاد میں سے پچیس رئیس جو صاحب سیف وقلم تھے ہر وقت ہارون کے گھر میں موجود رہتے تھے اور اہلِ دولت اور خلیفہ کے رشتہ داروں کے ساتھ شانہ بشانہ بیٹھتے اور ان کو آہستہ آہستہ کاروبارِ سلطنت سے الگ کرتے جاتے تھے کیوں کہ ان کا باپ یحییٰ ولی عہدی سے ہارون کی خلافت تک بلکہ سلطنت کے زمانہ میں بھی اس کا اتالیق رہا۔ ہارون نے اس کی گود میں پرورش پائی اور تربیتِ کمال حاصل کرنے کے بعد اس کی گرفت سے نکلا اور اس پر غالب آیا۔ کہتے ہیں کہ ہارون یحییٰ کو ہمیشہ یا ابت (اے باپ) کہہ کر پکارتا تھا۔ غرضیکہ جب خلیفہ کی طرف سے برامکہ کے حال پر عنایت وتوجہ ہوئی اور ان کی عظمت وشان میں اضافہ ہوا تو لوگوں کی نگاہیں ان پر پڑنے لگیں اور بڑے بڑے سرداروں کی گردنیں ان کے سامنے جھکنے لگیں۔ عوام وخواص کی ضروریات انہی کے ہاتھوں سے پورا ہونے کی نوبت آ گئی اور دور دور سے امرا کی نذریں اور بادشاہوں کے تحفے اور ہدیے ان کے پاس آنے لگے۔ اور طرح طرح کے حربے اختیار کر کے خزانۂ سلطنت سے انہوں نے اپنا گھر بھرنا شروع کیا اور اپنے گروہ کے آدمیوں اور قرابت والوں کو بیدریغ

ہے۔ اور حصہ کے آخر میں مشرق کی طرف دینور ہے۔ اور دوسرے چھوٹے حصہ میں جو اس دوسرے پہاڑ کی وجہ سے پیدا ہوا آمینیہ کا کچھ حصہ ہے۔ جس میں مراغہ حاکم نشین شہر ہے۔ اور جو عراق کے مقابل ہے۔ وہ باریا کہلاتا ہے۔ اور کردوں کی سرزمین ہے اور صغیر وزاب کبیر جو دجلہ پر واقع ہیں اس کوہستان کے پچھلے حصہ میں ہیں۔ اور مشرق کی طرف اسی قطعہ کے آخیر میں آذربائجان ہے۔ جس میں تبریز و بیلقان مشہور ہیں۔ اور اس چھٹے حصہ کے شمال و مشرق کو زاویہ میں بحر بنطش کا ایک ٹکڑا آ گیا ہے۔ جس کو بحر خضر کہتے ہیں۔

## ساتویں حصے کی تفصیلات

ساتویں حصہ کے جنوب مغرب میں سرزمین معلوس کا بڑا حصہ ہے۔ جس میں ہمدان وقزوین واقع ہیں۔ اور معلوس کی باقی زمین خطۂ سوم میں ہے۔ جہاں اس میں اصفہان ہے۔ اور جنوب کی طرف سے اس زمین کو وہ کوہستانی سلسلہ محیط ہے جو اس کے مغرب سے نکلتا۔ اور اقلیم سوم میں پہنچتا ہے اور پھر اُس کے چھٹے حصہ سے جو چوتھے خطے کی طرف مڑ کر جبلِ عراق سے مل گیا ہے۔ جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں کہ وہ قطعہ شرقیہ میں ولایت معلوس کو محیط ہے۔ اور یہ اصفہان کو احاطہ کرنے والا سلسلہ خطۂ سوم سے شمال کی طرف اتر آیا ہے۔ اور اس ساتویں حصہ میں پہنچ کر مشرق کی طرف سے بلاد دہلوس کو گھیر لیا ہے اور کاشان وقم اس کے نیچے واقع ہیں۔ یہ پہاڑ تقریباً آدھی راہ طے کرنے کے بعد کسی قدر مغرب کی طرف مڑتا ہوا دائرہ کی صورت پکڑتا ہے۔ اور پھر مڑ کر بشمال مشرق کی طرف سے اقلیم پنجم میں پہنچتا ہے۔ اسی موڑ اور گولائی میں رے ہے۔ اور یہیں سے ایک اور سلسلہ شروع ہو کر اس حصہ کے آخر تک چلا گیا ہے۔ اس کے جنوب میں قزوین ہے اور قزوین کے شمال اور کوہستان رے سے اس حصہ کے وسط تک اور وہاں سے اقلیم پنجم تک علاقہ طبرستان ان پہاڑوں اور بحر طبرستان کے ایک قطعہ کے درمیان واقع ہے۔ یعنی طبرستان اقلیم پنجم سے شروع ہو کر اس حصہ میں تا بہ نصف مغرب سے مشرق تک واقع ہوا ہے۔ اور جہاں سے کہ یہ اصفہانی سلسلہ مغرب کی طرف مڑتا ہے۔ کوہستانِ خراسان کے نزدیک اس سے متصل ہی ایک اور پہاڑ ہے۔ جو مشرق کی طرف پھیلا ہوا ہے۔ اور کسی قدر جنوب کو جھکتا ہوا آٹھویں حصہ میں مغرب کی طرف سے داخل ہوتا ہے۔ انہیں دونوں پہاڑوں کے درمیان کے آغاز کے ساتھ علاقہ جرجان ہے۔ جس میں بسطام ایک مشہور شہر ہے اور اس آخر الذکر پہاڑ کے پیچھے کی طرف اس حصہ میں فارس وخراسان کے درمیانی جنگل کاشان کے مشرق میں واقع ہیں۔ اور ان جنگلوں کی انتہا اور اس پہاڑ کے نزدیک استرآباد ہے۔ اور مشرق کی طرف سے اس پہاڑ کے دامن پر آخر حصہ تک نیشاپور خراسان کا صوبہ ہے اور پہاڑ کے جنوب اور ان جنگلوں کے مشرق میں نیشاپور اور مردشاہجہان آخر حصہ میں واقع ہیں اور جرجان کے مشرق کی طرف مہرجان، خازرون طوس، آخر حصہ میں مشرق کی طرف پہاڑ کے نیچے ہیں اور ان سے شمال کی جانب علاقہ نیشاپور ہے جس کو شمال و مشرقی زاویہ کی طرف سے بے آب وگیاہ دشت و بیابان گھیرے ہوئے ہے۔

## آٹھویں حصے کی تفصیلات

آٹھویں حصہ میں مغرب کی طرف دریائے جیحون ہے۔ جو جنوب سے شمال کو بہتا ہے اس کے مغربی ساحل پر رم وائل من عمل خراسان اور ظاہر یہ جرجانیہ خوارزم کے دو شہر واقع ہیں۔ اور اس حصہ کے گوشۂ جنوب و مغرب کو کوہ استرآباد محیط ہے۔ جس کا بیان ساتویں حصہ میں بھی ہو چکا ہے۔ یہ پہاڑ اس آٹھویں حصہ میں مغرب کی طرف سے نکلتا اور گوشہ جنوب مغرب کو گھیر لیتا ہے۔ اسی گوشہ میں باقی علاقہ ہرات ہے۔ اور ہرات وجرجان کے درمیان ہی سے یہ پہاڑ بڑھتا ہوا جبل تیم سے جا ملتا ہے جیسا کہ بیان ہو چکا ہے۔ اور نہ جیحون کے مشرق کی طرف ملک بخارا ہے۔ اور پھر ریاست صغد جس کا دارالحکومت سمرقند ہے۔ اور ریاست صغد کے بعد علاقہ اسروشنہ ہے۔ جس میں خجند مشرق کی طرف آخر حصہ میں واقع ہے۔ اور سمرقند و اسروشنہ سے شمال کی طرف ولایت ایلاق ہے۔ اور ایلاق سے شمال کی طرف آخر حصہ تک چاچ واقع ہے۔ اور اس حصہ کے جنوب کی طرف سے آگے نکل کر نویں حصہ میں کچھ دور تک زمین فرغانہ ہے۔ نویں حصہ کی اس زمین میں سے نہر چاچ نکلتی ہے۔ اور آٹھویں حصہ میں بہتی ہوئی جیحون میں اس جگہ گر جاتی ہے۔ جہاں سے کہ وہ آٹھویں حصہ کے شمال کی طرف سے پانچویں خطے کو جاتا ہے۔ اور نہر چاچ میں ایک نہر تیسری اقلیم کے نویں حصہ اور سرحد تبت سے آ کر زمین ایلاق (تاشقند کے قریب) میں شامل ہوتی ہے۔ اور قبل اس کے کہ یہ نہر (چاچ) نویں حصہ سے باہر نکلے۔ نہر

فرغانہ اس میں اورمل جاتی ہے۔اور نہر چاچ کی طرف ہی کوہ جبراغوں ہے۔جو پانچویں اقلیم سے شروع ہوتا ہے۔اور جنوب کی طرف مڑتا اور مشرق کو لوٹتا ہوا بڑھا چلا گیا یہاں تک کہ نویں حصہ میں پہنچ کر صوبہ چاچ (تاشقند) کو محیط ہو جاتا ہے۔پھر نویں حصہ میں بھی تھوڑا سا گھماؤ کھا گیا ہے۔اور شہر چاچ کا احاطہ کرلیا ہے۔یہاں سے فرغانہ جنوب کو رہ جاتا ہے پھر یہ سلسلہ تیسری اقلیم میں پہنچتا ہے۔نہر چاچ اور پہاڑ کے کنارے کے درمیان اس حصۂ اقلیم کے وسط میں بلاد فاراب ہے۔اور فاراب اور بخارا وخوارزم کے درمیان جنگل اور ریگستان ہیں۔اور گوشۂ شمال ومشرق کی طرف اس حصہ میں ولایت نجند ہے۔جس میں سنجاب وطراز مشہور شہر ہیں۔

## نویں حصّے کی تفصیلات

نویں حصہ کے مغرب کی طرف فرغانہ وچاچ کے بعد ان کے جنوب میں ولایت خزلجیہ ہے۔اور ارض خلچیہ شمال میں اور مشرقی تمام حصہ میں قوم کیماک آباد ہے اور دسویں حصہ میں بھی جبل قوقیا (کوہ قاف) تک جو انتہائی حصہ اور بحرِ محیط تک پھیلا ہوا ہے۔یہی قوم رہتی اور یہی کوہ قاف جبلِ یاجوج وماجوج ہے اور قومیں ترک کی شاخیں ہیں۔

# خطۂ پنجم

## حصہّ اوّل کی تفصیلات

اس خطّے کا پہلا حصہ زیادہ تر پانی میں ڈوبا ہوا ہے۔البتہ جنوب ومشرق میں کسی قدر زمین نکلی ہوئی ہے۔کیوں کہ بحرِ محیط اس کی مغربی سمت سے اقلیم پنجم وششم وہفتم میں داخل ہوتا ہے۔اس اقلیم کا پہلا حصہ جو پانی سے جنوب میں کھلا ہوا ہے۔وہ اندلس سے متصل بشکل مثلث ہے۔جس پر قبضۂ اندلس ہے۔اس حصۂ زمین کو دو طرف سے سمندر گھیرے ہوئے ہے۔گویا سمندر دونوں طرف سے مثلث کا ایک زاویہ بنانے والے دو ضلعوں کی صورت پر ہے۔اس قطعۂ مثلث نما میں مغربی اندلس کا مشہور شہر سعیور سمندر کے اوپر جنوبی ومغربی زمین کی ابتدا میں ہے۔اور اس شہر سے مشرق کی طرف سلمنکہ ہے اور بیچ میں سمورہ (گاگ میگاگ) اور سلمنکہ سے مشرق میں جنوبی سرے کے آخر حصہ پر ایلہ ہے۔اور ایلہ سے مشرق میں قشتالیہ (زمورہ کاسٹیل) اور ضلع قشتالیہ میں شہر سقونیہ مشہور ہے اور سقونیہ کے شمال میں اضلاع لیون (فرانس کا دوسرے درجہ کا شہر) نہ برغشت (برگوش) میں اور ان کے پیچھے شمال میں زاویہ زمین کی طرف قطعۂ حلیقیہ (گیلیشا) ہے جس میں بحرِ محیط کے ساحل اور ضلع مغربی کے آخر میں شنشیاقو (سینٹ یاگو، شہر یعقوب) ہے اور اس حصہ میں شرقی اندلس کا شہر شطلیہ حصہ کے انتہا اور قشتالیہ سے مشرق کی طرف واقع ہے۔اور قشتالیہ کے شمال ومشرق میں وشقہ ہے اس کے ۱۲ اور بنبلونہ بھی اسی طرف ہے۔اور بنبلونہ کے مغرب میں قسطالہ اور تاجرہ ۱۲ تورتوزہ قسطالہ و برغشت کے درمیان اور اس قطعہ کے وسط میں ایک بڑا پہاڑ ہے۔جو سمندر اور شمال مشرقی ضلع کا متوازی اور قریب ہے۔اور اس ضلع اور سمندر سے نبلونہ کے پاس مل جاتا ہے اور اس کے بعد اقلیم چہارم میں بحرِ روم سے بھی جنوب کی طرف ملتا اور مشرق کی طرف سے اندلس کی آڑ بنتا ہے۔اس پہاڑ کے درے اور گھاٹیاں غشکونیہ (گیس کنی) کی طرف نکل گئے ہیں جو فرنگ کی زمین ہے۔اور برشلونہ (بارسیلونا) دار بونہ اربون بحرِ روم کے ساحل پر اور خریدہ قرقسونہ ان دونوں کے پیچھے شمال کی طرف چوتھی اقلیم میں۔اور طلوشہ (لولوسی) خریدہ سے شمال کی طرف پانچویں اقلیم میں یہ سب ممالک یورپ میں ہیں۔اور اس حصہ کا مشرقی قطعۂ زمین جو پانی سے بچا ہوا ہے۔وہ بھی ایک لمبی تکون کی صورت پر ہے۔جس کا زاویہ حادہ مشرق کی طرف کوہ برنات کے پیچھے ہے۔اس قطعہ میں بحرِ محیط کے ساحل جبل برنات کے پیچھے شہر نیونہ ہے۔اور اس قطعہ کے آخر اور اصل حصہ کے شمال ومشرق کی طرف آخر میں فرنگ کی ولایت بنطو ہے۔

## حصہ دوم کی تفصیلات

اقلیم کے دوسرے حصہ میں مغرب کی طرف غشکونیہ کا ملک ہے۔اس کے شمال میں بنطو ہے۔اور برغشت کی زمین ہے۔اور غشکونیہ کے

مشرقی حصہ کے شمال کی طرف سے بحرِ روم کا ایک ٹکڑا نکل کر اس حصہ میں کسی قدر مشرق کو جھکتا ہوا آ گیا اور غشکونیہ اس کے مغرب کی طرف خلیج میں جا پڑتا ہے۔ اور اس قطعہ کے سرے پر شمال کی طرف جنیوہ (جنوآ) ہے۔ اور اسی کے پاس شمال میں کوہ نبت جون ہے۔ اور اس کے شمال میں برغونہ (برگنڈی) ہے اور جنیوہ کے اس پہلو کے مشرق کی طرف جو بحرِ روم سے نکلتا اور باہر کو واقع ہے۔ ایک اور زمین کا حصہ اس سے نکلا ہوا ہے۔ ان دونوں کے درمیان ایک چھوٹی سی خلیج ہے جس کے مغرب میں بیش ہے۔ اور مشرق میں شہر رومۃ الکبریٰ مسیحی سلطنت کا دارالحکومت ہے۔ اسی شہر میں ان کا پوپ بطریق اعظم رہتا ہے۔ یہاں کی بڑی بڑی عمارتوں اور عالی شان گرجاؤں اور دیگر معمولی معابد کے حالات و واقعات عام طور سے مشہور ہیں۔ یہاں کے عجائبات میں سے ایک دریا ہے۔ جو روم کے بیچ میں ہو کر مغرب سے مشرق کو بہتا ہے جس کی سطح میں تانبے کا فرش ہے۔ اور رومۃ الکبریٰ ہی میں پطرس و پولوس حواریوں کا کلیسا ہے اور اسی میں وہ دفن ہیں۔ اور رومۃ الکبریٰ سے شمال کی طرف ملک افرنصیصہ (فرانس) ہے جو آخر حصہ تک چلا گیا ہے۔ اور سمندر (جس کے جنوب میں رومہ ہے) کی اسی طرف ملک تابل ہے۔ جس کا مشرقی حصہ شہر فلوریہ سے ملا ہوا ہے۔ اور اس سے شمال کی طرف خلیج بنادقہ کا ایک حصہ ہے۔ یہ خلیج اس حصہ میں تیسرے حصہ سے مغرب کی جانب بڑھتی اور اس حصہ کے شمالی پہلو کے متوازی ہو کر داخل ہوتی ہے۔ اور تہائی مسافت اس حصہ کی طے کرنے کے بعد ختم ہو جاتی ہے اس خلیج کے ساحل پر اس حصہ میں بنادقہ کے بہت سے شہر ہیں جو اس حصہ اور بحرِ محیط کے درمیان جنوب سے شروع ہوتے ہیں۔ اور اس خلیج کے شمال کی طرف ولایت انکلایا چھٹے خطے میں ہے۔

## حصہ سوم کی تفصیلات

اس اقلیم کے تیسرے حصہ میں بلاد قلوریہ خلیج بنادقہ و بحرِ روم کے درمیان ہے۔ بحرِ روم اس کو اپنے مشرق کی طرف سے گھیرے ہوئے ہے اور بلادِ قلوریہ کے مشرق میں بلاد انکبرہ، خلیج بنادقہ و بحرِ روم کے درمیان ایک چھوٹی سی خلیج میں واقع ہے۔۔۔۔۔۔ اس حصہ کی کچھ زمین ایک خلیج میں واقع ہے جو چوتھی اقلیم اور بحرِ روم میں ہے۔ اور اس زمین کو خلیج بنادقہ (از بحرِ روم) مشرق کی طرف سے محیط اور شمال کی طرف بڑھتی چلی گئی ہے۔ اور پھر انتہائی شمالی حصے کے متوازی ہو کر مغرب کو مڑ گئی ہے اور اس خلیج کی طرف بھی اس کا متوازی چوتھی اقلیم میں ایک پہاڑ ہے۔ جو اس کے ساتھ ساتھ شمال کو پھیلا ہوا ہے۔ اور پھر اس کے ساتھ ہی مغرب کو مڑ گیا ہے۔ اور چھٹی اقلیم میں پہنچ کر خلیج کے ساتھ ہی ارض انکلایا میں ختم ہو جاتا ہے۔ اور خلیج اور اس کے پہاڑ کے درمیان جہاں تک کہ وہ دونوں شمال کی طرف بڑھتے چلے گئے ہیں، بلاد بنادقہ ہے۔ اور جہاں دونوں مغرب کی طرف مڑتے ہیں۔ اس جگہ ان دونوں کے درمیان میں حروایا ہے۔ اور خلیج کے کنارہ پر المانیہ۔

## حصہ چہارم کی تفصیلات

اس اقلیم کے چوتھے حصہ میں بحرِ روم کا ایک ٹکڑا ہے۔ جو اس حصہ میں بحرِ روم سے بالکل الگ ہو کر دور تک نکل آیا ہے۔ اور پھر اس سے ایک اور آبنائے شمال کی طرف کو نکل گیا ہے۔ اور ان دونوں آبی ٹکڑوں کے درمیان ایک چھوٹی سی خلیج ہے۔ اور اس حصہ کے آخر میں مشرق کی طرف بحر سمندر ہے۔ جس سے شمال کی طرف کو خلیج قسطنطنیہ نکلتی ہے۔ یہ خلیج شمال کی طرف کو بڑھتی ہوئی اقلیم ششم میں داخل ہو جاتی ہے اور وہاں سے مشرق کی طرف مڑ کر بحرِ بنطش سے جا ملتی ہے۔ جو اس اقلیم کے پانچویں حصہ میں ہے۔ اس خلیج کے مشرق کی طرف سے آخری حصہ پر شہر قسطنطنیہ ہے یہ شہر بہت بڑا ہے۔ اور مدتوں قیصرانِ روم کا دارالحکومت رہا ہے۔ اور اس کی عظیم الشان عمارات اور آثارِ قدیمہ کی روایتیں بہت مشہور ہیں۔ اور جو قطعۂ زمین کہ اس حصہ میں بحرِ روم اور خلیج قسطنطنیہ کے درمیان ہے۔ اس میں ریاست مقدونیہ ہے۔ جو مدتوں یونانیوں کے قبضے میں رہی اور وہیں سے ان کی سلطنت کا آغاز ہوا۔ اور خلیج قسطنطنیہ کے مشرق میں صوبہ باطوس ہے جہاں آج کل ترکمان رہتے ہیں۔ اور خاندان عثمانی اس پر حکمران ہے۔ باطوس کا دارالحکومت بروصہ ہے پہلے یہ ملک روم کے قبضہ میں تھا۔ اور بہت سی تبدیلیوں کے بعد اب ترکمان کے قبضہ میں آ گیا ہے۔

## حصہ پنجم کی تفصیلات

پانچویں حصہ میں بھی جنوب اور مغرب کی طرف صوبہ باطوس ہے۔ اور اس سے شمال کی طرف عموریہ۔ عموریہ کے مشرق میں نہر قباقب ہے جو

جنوب کی طرف بڑھتی ہوئی اسی حصہ میں قبل اس کے کہ فرات خطہ چہارم میں پہنچے۔ فرات میں گر جاتی ہے۔ اور جہاں نہر قباقب فرات میں گرتی ہے۔ اس سے مغرب کی طرف انتہائی حصہ سے دریائے سیحون نکلتا ہے اور اس کے مغرب سے جیحون جس کا ذکر ہم کر چکے ہیں فرات کے مشرق میں اسی حصہ سے دجلہ نکل کر اس کے متوازی بہتا ہوا چلا جاتا ہے اور بغداد کے نزدیک اس سے مل جاتا ہے اور اس حصہ کے جنوبی مشرقی زاویہ میں اس پہاڑ کے پیچھے جو نہر دجلہ سے شروع ہوتا ہے۔ میافارقین ہے اور نہر قباقب جس کا ہم ذکر کر چکے ہیں یہ اس حصہ کے دو ٹکڑے کر دیتی ہے۔ ایک جنوب مغربی ہے جس میں ارض باطوس ہے۔ باطوس کا حصہ زیریں اس ٹکڑے میں شمال کی طرف اخیر تک پھیل جاتا ہے۔ اور جبل قباقب کے پیچھے عموریہ ہے۔ دوسرا ٹکڑا شمالیہ شرقیہ ہے۔ جنوب کی طرف سے تہائی مسافت طے کرنے کے بعد اسی قطعہ میں دجلہ و فرات کا سرچشمہ ہے۔ اور عموریہ سے متصل ہی شمال کی طرف جبلِ قباقب کے پیچھے بلقان کی زمین دور تک پھیلی ہوئی ہے۔ اور فرات کے سرچشمہ کے پاس ہی شہر خرشنہ ہے۔ اور شمال و مشرقی زاویہ میں بحرِ نطش کا کچھ حصہ آ گیا ہے جس کو خلیج قسطنطنیہ بڑھاتی ہے۔

## حصہ ششم کی تفصیلات

چھٹے حصہ کے جنوب مغرب میں صوبہ آرمینیہ ہے۔ جس نے مشرق کی طرف آدھے حصہ کو گھیر رکھا ہے۔ اور آرمینیا کے جنوب و مغرب میں اردن اور اس کے شمال میں تفلیس و دبیل اور اردن کے مشرق میں خلاط بُرذعہ ہے۔ اور بروعہ کے جنوب میں کسی قدر مشرق کو جھکتا ہوا شہر آرمینیا ہے۔ اسی مشرقی سمت سے ریاست آرمینیہ کی زمین چوتھی اقلیم میں نکل گئی ہے۔ جہاں سرسبز علاقۂ کردستان کے کوہستانی سلسلہ (یاری) سے مشرق کی طرف بحرِ طبرستان کے ایک قطعہ پر اردبیل ہے۔ بحرِ طبرستان کا یہ ٹکڑا اس حصہ میں مشرق کی طرف ساتویں حصہ سے آتا ہے۔ اور بحرِ طبرستان کہلاتا ہے۔ بحرِ طبرستان کے شمالی ساحل پر اس حصہ میں بلادِ خزر کا کچھ حصہ واقع ہے جو ترکوں سے آباد ہے۔ اس قطعۂ آب کے آخر سے شمال کی طرف ایک کوہستان شروع ہو کر مغرب کی جانب پانچویں حصہ کو نکل گیا ہے۔ اور وہاں سے مرتا اور میافارقین کو احاطہ کرتا ہوا آمد کے نزدیک چوتھی اقلیم میں پہنچتا ہے اور ملک شام کے زیریں حصہ میں جبل سلسلہ سے ملنے کے بعد جبلِ لکام سے جاملتا ہے۔ اور اسی شمالی پہاڑوں کے سلسلہ میں یہاں اس حصہ میں بہت سے درے ہیں جو شمال سے جنوب کی طرف نکل گئے ہیں۔ ان کے جنوب میں بحرِ طبرستان تک بلاد باب الابواب (صوبہ دربند) ہے اور ارض ابواب کا جنوبی حصہ مغرب کی طرف آرمینیہ سے ملا ہوا ہے۔ اور مشرق میں آرمینیہ و باب الابواب اور جنوبی آذربائیجان کے بحرِ طبرستان سے متصل ارض الزاب ہے۔ اور کوہستان کے شمال میں اس کا ایک ٹکڑا ہے۔ جس کے مغربی و شمالی زاویہ میں مملکت سریر ہے اور اس حصہ کے ایک کونہ میں بحرِ نطش ہے۔ جس کے گرداگرد سریر کا ملک ہے۔ اور اس کا مشہور شہر اطرابریدہ ساحل پر آباد ہے۔ ریاست سریر جبل الابواب سے شروع ہو کر اس حصہ میں شمال کی طرف دور تک پھیلی ہوئی ہے، مشرق کی طرف اس کوہستان پر پہنچ کر ختم ہو جاتی ہے۔ جو مملکت سریر و ارض خزر کے درمیان حدِ فاصل ہے شہر صول ریاست سریر کا آخری شہر اسی پہاڑ کے نزدیک واقع ہے۔ اور اس پہاڑ کے پیچھے کی طرف خزر کی کچھ زمین ہے۔ جو اس حصہ کے شمال و مشرقی زاویہ تک جو بحرِ طبرستان سے ملتا ہے۔ اور شمال میں انتہائی حصہ تک۔

## حصہ ہفتم کی تفصیلات

اس خطے کا ساتواں حصہ مغرب کی طرف سے پورے کا پورا بحرِ طبرستان میں ڈوبا ہوا ہے۔ اور بحرِ طبرستان کے جنوب کی طرف سے ایک قطعۂ آب چوتھے خطے کو نکل گیا ہے اسی کے اوپر ارضِ طبرستان، کوہِ دیلم، تا بہ قزوین واقع ہیں اور اس قطعۂ آب کے مغرب میں اس سے متصل ہی وہ دوسرا قطعہ ہے۔ جو اقلیم چہارم کے حصہ ششم میں واقع ہے اور اس کے شمالی پہلو سے وہ قطعۂ آب بھی مل جاتا ہے جو چوتھے حصہ میں مشرق کی طرف ہے۔ اس لئے اس حصہ میں زاویہ شمال و مغرب کی طرف زمین کا ایک ٹکڑا کھلا رہ جاتا ہے۔ جس میں ہو کر دریائے اَتل بہتا اور بحرِ طبرستان میں گرتا ہے۔ اور اس حصہ میں مشرق کی طرف بھی کچھ زمین نکلتی ہوئی ہے۔ جس میں خانہ بدوش اتراک غز رہتے ہیں۔ اس زمین کو جس میں ترکوں کی یہ قوم رہتی ہے۔ جنوب کی طرف سے ایک پہاڑ گھیرے ہوئے ہے جو آٹھویں حصہ سے اس حصہ میں آتا ہے اور آدھے حصے کی مسافت سے کچھ کم دور

تک مغرب کی طرف پھیلا ہوا ہے۔اور پھر شمال کی طرف مڑ کر طبرستان سے جاملتا ہے۔اور بحرِ طبرستان کے ساتھ اس کو احاطہ کرتا ہوا اقلیم ششم میں جا نکلا ہے اور پھر اس میں مڑتا ہوا وہاں سے الگ ہو جاتا ہے۔اور کوہِ سیاہ کے نام سے مشہور ہے اس کے بعد خطۂ ششم کے چھٹے حصہ تک مغرب کی طرف بڑھتا چلا گیا ہے۔اور پھر جنوب کی طرف خطۂ پنجم کے چھٹے حصہ میں واپس آجاتا ہے یہی اس کا وہ کنارا ہے۔جو ملک سریر اور ارض خزر میں حد فاصل بیان ہو چکا ہے۔اور ارض خزر چھٹے اور ساتویں حصہ میں اس پہاڑ کے نیچے واقع ہے۔جس کا نام ابھی کوہ سیاہ بتا چکے ہیں۔

## حصہ ہشتم کی تفصیلات

آٹھواں حصہ مکمل طور پر غز ترکوں کا علاقہ ہے اس حصہ کی جنوب مغربی سمت میں بحر خوارزم ہے۔جس کا چکر تین سو میل ہے اس سمندر میں دریائے جیحون اور زمین غز کی اور بہت سی نہریں آکر گرتی ہیں۔اس حصہ کے شمال و مشرق میں بحرِ عرعون ہے۔اس کا چکر چار سو میل ہے۔اور پانی میٹھا اور اس حصہ کے شمال کی طرف جبل مرغار یعنی برف کا پہاڑ ہے۔جس کا برف کبھی نہیں پگھلتا۔بحرِ عرعون کے جنوب میں سرتاپا سنگ خارہ کوہِ عرعون ہے۔جس میں ایک قسم کی گھاس عرعون اُگتی ہے۔اسی عرعون کی نسبت کی وجہ سے بحرِ عرعون کہلاتا ہے۔کوہ عرعون و کوہ مرغار سے بہت سی ندیاں نکل کر اس بحیرہ میں دونوں طرف گرتی ہیں۔

## حصہ نہم کی تفصیلات

نویں حصہ میں بلادِ غز کے مغرب اور بلادِ کیماک (ترکوں کی ایک قوم) کے مشرق میں ریاست آرکس ہے۔مشرق کی طرف اس کے گرداگرد کوہ قاف ہے جو بلادِ یاجوج و ماجوج کو محیط کو گھیرے ہوئے ہے۔اس حصہ میں یہ پہاڑ جنوب سے شمال تک پھیلا ہوا ہے اور دسویں حصّہ سے داخل ہوتے ہی مڑ جاتا ہے اور اس دسویں حصّے میں یہ پہاڑ خطۂ چہارم کے دسویں حصّہ سے داخل ہوتا ہے۔جہاں وہ بحرِ محیط کے گرداگرد گھرا ہے۔خط چہارم کے دسویں حصہ کے ابتدا سے مغرب کی طرف آدھے حصہ تک مڑتا چلا آیا ہے۔اور اپنے ابتدا سے لے کر یہاں تک بلادِ کیماک کو محیط ہے۔اور پھر خط پنجم کے دسویں حصہ میں پہنچ کر اور پھر اس کے آخر تک مغرب کی طرف چلا گیا ہے۔وہاں اس کے جنوب میں ایک مستطیل قطعہ جو مغرب کی طرف بلادِ کیماک سے پہلے ختم ہو جاتا ہے۔اس سے بچا ہوا رہ گیا ہے۔پھر یہ سلسلہ نویں حصہ کے مشرق اور اس کی بلند زمین میں پہنچتا ہے۔اور تھوڑی ہی دور سے شمال کی طرف مڑتا ہے اور پھر اپنے رُخ کو بڑھتا ہوا خطِ ششم کے نویں حصہ میں جا نکلتا ہے۔اسی حصہ میں دیوار یاجوج و ماجوج ہے۔چنانچہ ہم چھٹی اقلیم میں بیان کریں گے۔اب اس نویں حصہ میں سے جنوب کی طرف ایک مستطیل قطعہ اور ہے۔جس کو کوہ قاف شرقی شمالی زاویہ کی طرف سے محیط ہے۔یہ قطعہ یاجوج و ماجوج میں شمار ہوتا ہے۔دسویں حصہ میں اس سرے سے اس سرے تک قوم یاجوج و ماجوج آباد ہے۔البتہ اس کا کچھ مشرقی حصہ جنوب سے شمال تک بحرِ محیط میں ڈوبا ہوا ہے۔ورنہ تمام زمین جس میں کوہ قاف حائل و فاصل ہے۔مسکن یاجوج ماجوج ہی ہے۔

# خطۂ ششم

## پہلے حصّے کی تفصیلات

اس خطہ کا پہلا حصہ آدھے سے زیادہ پانی میں ڈوبا ہوا ہے۔اور سمندر اس کے شمال کی طرف سے مشرق کی جانب کو گھوم گیا ہے اور پھر مشرق سے جنوب کی طرف نکل آیا ہے۔لیکن جنوب کی طرف تھوڑی دور پر ختم ہو جاتا ہے۔اس لیے سمندر کی دونوں طرفوں کے درمیان اور سمندر سے جنوب و مشرقی گوشہ میں جو یہاں خلیج کی صورت پر ہے۔اور طولاً و عرضاً بہت پھیلا ہوا ہے کچھ زمین کھلی ہوئی رہ گئی ہے۔یہ سب برطانیہ کی زمین ہے۔اور برطانیہ کے شروع ہی میں سمندر کی دونوں طرفوں کے درمیان اور اس حصہ کے جنوب مشرقی گوشہ میں بلادِ صاقس ہے۔جو بلادِ نبطوا (جس کا

ذکر ہم اقلیم پنجم کے حصہ اول و دوم میں بیان کر چکے ہیں) سے ملا ہوا ہے۔

## دوسرے حصّے کی تفصیلات

دوسرے حصہ میں بھی شمال اور مغرب کی طرف پھر سمندر ہے۔ مغربی قطعہ شمالی سے بڑا ہے جو برطانیہ کے مشرق میں واقع ہے۔ اور اس میں شمال کی طرف ایک اور سمندر کا ٹکڑا ال گیا ہے۔ جس کی وجہ سے یہ قطعہ نصف مغربی حصہ میں پھیلا ہوا ہے۔ اس میں جزیرہ انگلینڈ ہے یہ جزیرہ بہت وسیع ہے۔ اور اس میں ایک زبردست بادشاہ اور بہت سے شہر ہیں۔ یہ جزیرہ اسی اقلیم میں ختم نہیں ہوتا بلکہ اس کا بہت سا حصہ اقلیم ہفتم میں بھی ہے اور اسی مغربی قطعۂ آب اور اس کے جزیرہ (انگلینڈ) کے جنوب میں بلادِ آرمندیہ و بلادِ فلادش بایک دیگر متصل ہیں۔ اور اس حصہ کے جنوب و مغرب میں ملک فرانس برغونیہ اس سے مشرق میں ہے۔ مزکورہ بالا ریاستیں سب قومِ فرنگ کی ہیں۔ اور نصف مشرقی حصہ میں بلاد المان (جرمن) ہے۔ اور المان کے جنوب میں انکلایا آباد ہے۔ اور شمال کی طرف برغونیہ اور لہویکہ اور شطونیہ کی زمین ہے۔ اور بحرِ محیط کے اوپر شمال و مشرق گوشہ میں افریزہ ہے۔ ان تمام مقامات میں قوم المان رہتی ہے۔

## تیسرے حصّے کی تفصیلات

تیسرے حصّے میں مغرب کی طرف جنوب میں بلاد مراتیہ ہے اور شمال میں شطونیہ اور مشرقی زمین میں جنوب کی طرف بلاد انکونیہ ہے اور شمال میں بلاد بلونیہ کے درمیان کوہ بلاط ہے جو چوتھے حصہ سے یہاں پہنچ کر مڑ کر شمال مغرب کی طرف چلا گیا ہے۔ اور نصف مغربی حصہ کے انتہا پر بلاد شطونیہ پر ختم ہو جاتا ہے۔ چوتھے حصہ میں جنوب کی طرف ارض جثولیہ اور اس کے نیچے شمال کی طرف روس ہے۔ اور ان دونوں کے درمیان ابتدائی حصہ میں کوہ بلواط مغرب کی طرف سے شروع ہو کر بڑھتا چلا گیا ہے۔ اور نصف شرقی قطعہ میں پہنچ کر ختم ہو جاتا ہے۔ اور جثولیہ کے مشرق میں جرمانیہ ہے اور جنوب و مشرق گوشہ میں قسطنطنیہ اور اس کا علاقہ ہے۔ قسطنطنیہ خلیج (قسطنطنیہ) کے آخری کنارا پر" جہاں وہ بحرِ نبطش میں گرتی ہے: واقع ہے۔ اور بحرِ نبطش کا ایک حصہ خطہ کی بالائی زمین میں ہے۔ اور یہ خلیج اس میں شامل ہو کر اس کو بڑھاتی ہے اور جرمانیہ و قسطنطنیہ کے درمیان بلاد مسیناہ ہے۔

چوتھے حصے کے جنوب میں خلیج بحرِ نبطش سے بڑھتی ہوئی پانچویں حصے میں پہنچتی ہے اور چھٹے حصے میں بھی کسی قدر زمین کو ڈھانکے ہوئے ہے۔ اور اپنے آغاز سے ایک ہزار تین سو (۱۳۰۰) طے کرنے کے بعد ۶۰۰ سو عرض پر ختم ہو گئی ہے۔ اس سمندر کے پیچھے اس پانچویں حصے کے جنوب کی طرف خشکی کا ایک مستطیل قطعہ ہے۔ اس قطعہ کے مغرب میں بحرِ نبطش کے ساحل پر ارض بیلقان سے متصل جو خطہ پنجم میں ہے حریہ ہے اور اس کے مشرق میں بلاد لان طان کا دارالحکومت بحرِ نبطش کے ساحل پر شہر سوتلی ہے۔ اور بحرِ نبطش کے شمال کی طرف اس حصہ میں مغرب کی طرف ترخان اور مشرق کی طرف دور تک ساحل پر ملک روس ہے۔ اور ملک روس بلاد ترخان کو اس حصہ میں مشرق کی طرف سے اور خطہ ہفتم کے پانچویں حصہ میں اور چھٹے خطہ کے چوتھے حصہ میں مغرب کی طرف سے گھیرے ہوئے ہے۔

## چھٹے حصّے کی تفصیلات

چھٹے حصہ کے مغرب کی طرف باقی ماندہ بحرِ نبطش ہے۔ جو کسی قدر شمال کو مڑ گیا ہے جہاں اس پر آخری حصہ کے درمیان شمال کی طرف بلاد قبانیہ ہے۔ اور بحرِ نبطش کے جنوب میں شمال کی طرف دور تک ارض لان ہے۔ جس کا آخری جنوبی کنارا پانچویں حصہ میں آچکا ہے اس حصہ کے نواحِ مشرق میں ارضِ خزر ہے۔ اور اس کے مشرق میں ارض برطاوس اور شمال و مشرقی گوشہ میں بلغار اور زاویہ جنوبی مشرق میں ارضِ ہنگری ہے۔ جہاں ہو کر کوہ سیاہ کا ایک سلسلہ گذرتا ہے۔ جو بحرِ خزر کے ساتھ ساتھ اس حصہ کے بعد ساتویں حصہ کی طرف مڑ جاتا ہے۔ اور بحرِ خزر سے الگ ہونے کے بعد مغرب کو نکلتا ہوا اس حصہ میں آتا ہے۔ اور پھر خطۂ پنجم کے پانچویں حصہ میں پہنچ کر کوہ ابواب سے جا ملتا ہے۔ جہاں اس کے اوپر کچھ بلاد خزر

واقع ہے۔

## ساتویں حصے کی تفصیلات

ساتواں حصہ جہاں تک کہ کوہ سیاہ بحرِ طبرستان سے الگ ہوکر اس حصہ سے گزرتا ہے وہ سب نواح جنوب ہے اور اس میں مغرب کی طرف تک بلادِ خزر اس زمین کے مشرق میں بحرِ طبرستان کا وہ حصہ ہے جس کے شمال و مشرق سے ہوکر کوہ سیاہ گذرتا ہے اور کوہ سیاہ کے پیچھے شمال و مغرب میں ارض برطاس ہے۔ اور اس حصہ کے مشرقی نواح میں سحرب و بجناک ترکوں کی آبادیاں ہیں۔

## آٹھویں حصّے کی تفصیلات

آٹھویں حصہ میں اور اس کے جنوبی نواح میں قوم جورلخ رہتی ہے جو اُن ترکوں کی ایک شاخ ہے کہ نواح شمال کے مغرب اور ارض منتنہ اور زمین کے مشرق میں رہتے ہیں۔ جس کو قومِ یاجوج و ماجوج نے دیوار بننے سے پہلے ویران و تباہ کیا تھا۔ اسی ارض منتنہ سے دریائے اتل نکلتا ہے۔ یہ دریا دنیا کے بڑے دریاؤں میں مانا گیا ہے۔ اور اپنے بہاؤ میں بہت سے موڑ کھاتا ہے۔ یعنی ارض منتنہ کے پہاڑوں میں سے چشمے نکل کر ایک نہر میں جمع ہوتے ہیں۔ یہ نہر اس خطہ کے ساتویں حصہ تک قریب قریب سیدھی بہتی ہے۔ پھر خطۂ ہفتم کے ساتویں حصہ کی طرف شمال کو مڑ جاتی ہے اور اس مین جنوب و مغرب کو بہتی ہوئی خطۂ ہفتم کے حصہ ششم میں پہنچتی ہے اور تھوڑی دور مغرب کو بہہ کر دوبارہ مڑتی ہے۔ اور پھر لوٹ کر اقلیم ششم کے اس حصہ میں آتی ہے۔ یہاں اس سے ایک نہر نکلتی اور مغرب کو بہتی ہوئی بحرِ بنطش میں گرتی ہے۔ اور اصل دریا بلغار میں شمال و مشرق کے درمیان بہتا ہے اور اقلیم ششم کے ساتویں حصہ میں پہنچتا ہے۔ اور پھر تیسری مرتبہ جنوب کی طرف مڑ کر کوہ سیاہ کے نیچے نیچے بلادِ خزر میں بہنے لگتا ہے۔ اور خطۂ پنجم کے ساتویں حصہ میں جانکلتا ہے اور اسی حصہ کے اس قطعہ میں بہہ کر جو جنوب و مغرب میں ہے۔ بحرِ طبرستان میں گرتا ہے۔

## نویں اور دسویں حصّے کی تفصیلات

نویں حصہ کے مغرب میں خفچاق اور ترکس ترکوں کے ملک ہیں۔ اور ترکس کے مشرق میں بلادِ یاجوج ہے۔ ترکس و بلادِ یاوج کے درمیان کوہ قاف حدِ فاصل ہے۔ کوہ قاف کی نسبت ہم بیان کر چکے ہیں۔ کہ چوتھے خطہ کے مشرق میں بحرِ محیط سے شروع ہوتا ہے اور بحرِ محیط کے ساتھ ساتھ شمال کی طرف اس خطہ کے آخر تک چلا گیا ہے۔ اور پھر مغرب کی طرف سے بڑے سمندر بحرِ محیط کو چھوڑ کر شمال کو مڑ کر بڑھتا ہوا خطۂ پنجم کے نویں حصہ میں پہنچتا ہے۔ اور پھر اپنی پہلی سمت میں بڑھتا ہے۔ یہاں تک کہ خطۂ ہفتم کے نویں حصہ میں جنوب سے شمال کی طرف منحرف بمغرب داخل ہوتا ہے۔ اسی مقام پر اس کے وسط میں دیوارِ سکندری ہے۔ اس کے بعد یہ سلسلہ جنوب کو پھیلتا ہوا شمال کی طرف بڑے سمندر سے جاملا ہے۔ پھر بحرِ محیط کے ساتھ مغرب کو مڑتا ہے۔ اور اقلیم ہفتم کے پانچویں حصہ میں آکر بحرِ محیط سے جو اس کے مغرب کی طرف ہے، مل گیا ہے۔ نویں حصہ کے وسط ہی میں سدِ سکندری ہے۔ چنانچہ ہم ابھی بیان کر چکے ہیں۔ اور اس کی صحیح خبر قرآن مجید میں مذکورہ ہے۔ اور عبداللہ ابن خرداذبہ نے اپنے جغرافیہ میں لکھا ہے کہ واثق باللہ نے خواب میں دیکھا کہ یہ دیوار اچانک ٹوٹ گئی ہے۔ یہ حالت دیکھ کر کچھ ایسا گھبرایا کہ جاگ پڑا۔ اور سلام ترجمان کو دریافت حال کے لیے روانہ کیا۔ وہ وہاں گیا اور خبر لایا اور حقیقت حال ایک طولانی حکایت میں بیان کی۔ جس کو اس کتاب کی غرض سے کچھ تعلق نہیں ہے۔ اس لیے ہم اس کو چھوڑتے ہیں۔

دسویں حصہ میں بلادِ یاجوج و ماجوج ہے۔ اور بحرِ محیط تک پھیلتا چلا گیا ہے جس کا طول شمال کی طرف اور عرض جو بہت ہی کم ہے، مشرق کی جانب ہے۔

# خطۂ ہفتم

## پہلا اور دوسرا حصّہ

یہ خطہ عموماً شمال کی طرف سے پانچویں حصہ کے وسط تک جہاں اس میں کوہ قاف ہے بحر محیط میں ڈوبا ہوا ہے۔اس لیے پہلا اور دوسرا حصہ سب سمندر میں واقع ہے۔البتہ جزیرۂ انگلینڈ کی زمین کسی قدر نکلی ہوئی ہے۔اس جزیرہ کا زیادہ تر حصہ دوسرے حصہ میں ہے اور پہلے حصہ میں جو زمین ہے۔وہ شمال کی طرف پھری ہوئی ہے۔اور باقی جزیرہ سمندر کے ایک گول قطعہ کے ساتھ خطۂ ششم کے دوسرے حصہ میں ہے۔جیسا کہ ہم خطۂ ششم میں بیان کر چکے ہیں۔اور اس جزیرہ سے براعظم کی طرف کو راستہ اس قطعۂ بحر میں بارہ میل چوڑا ہے۔اور اس جزیرہ کے پیچھے حصہ دوم کے شمال کی طرف جزیرہ آئس لینڈ ہے۔جس کا طول مغرب سے مشرق کی جانب سمجھنا چاہیے۔

## تیسرا حصّہ

تیسرا حصہ بھی اس خطہ کا زیادہ تر سمندر میں ہے۔البتہ جنوب میں ایک مستطیل قطعۂ زمین ہے۔جو مشرق کی طرف کچھ وسیع ہے۔اس قطعہ میں ارض فلونیہ ہے۔جس کا ذکر ہم خطۂ ششم کے دوسرے حصہ میں کر آئے ہیں۔ارض فلونیہ اس حصہ کے شمال میں اُس قطعۂ آب پر ہے جس نے اس حصہ کو ڈھانپ لیا ہے۔اور اس (قطعۂ آب) کے مغرب میں فلونیہ کی زمین گول اور بہت بڑی ہے۔اور جو جنوب کی طرف ایک خاکنائے کے ذریعہ خشکی سے پیوستہ ہے اور فلونیہ کے شمال میں جزیرہ لوقاعہ (ریگا دو واقع جرمن) ہے۔جو مغرب سے مشرق کی طرف طول میں پھیلا ہوا ہے۔

## چوتھا حصّہ

چوتھے حصہ کی تمام شمالی زمین مشرق سے مغرب تک سمندر میں ڈوبی ہوئی ہے اور جنوبی کھلی ہوئی اس کے مغرب میں ارض قیمازک ہے جو ترکوں کا مسکن ہے۔اور مشرق میں بلاد طست اور پھر آئس لینڈ مشرق کی طرف آخر حصہ تک پھیلا ہوا ہے۔یہاں ہمیشہ برف جمی رہتی ہے۔اور بہت ہی کم آباد ہے اور روس کے اس حصہ میں ملا ہوا ہے جو خطۂ ششم کے چوتھے اور پانچویں حصہ میں واقع ہے۔

## پانچواں حصّہ

پانچویں حصہ کے مغرب کی طرف روس ہے۔جو شمال کی طرف بحر محیط پر متصل کوہ قاف پر ختم ہوا ہے۔اور مشرق کی طرف قمانیہ (ہنگری) جو خطۂ ششم کے چھٹے حصہ میں بحر بنطش کے اوپر واقع ہے، کی باقی زمین ہے کہ بحیرۂ طرمی پر ختم ہوتی ہے۔اس بحیرہ کا پانی شیریں ہے۔اور اس میں جنوب و شمال کی طرف سے پہاڑوں سے نکل کر بہت ندیاں آکر گرتی ہیں۔اس حصہ کے مشرقی زمین کے شمال میں تا آخر تتاری ترک رہتے ہیں۔

## چھٹا حصّہ

چھٹے حصہ کے جنوب و مغرب میں بلاد قمانیہ کا باقی حصہ ہے۔اور اسی زمین کے بیچ میں بحیرہ عشور ہے۔اس کا پانی بھی میٹھا ہے۔اور نواحِ مشرق کے پہاڑوں سے بہت سی ندیاں آکر اس میں گرتی ہیں۔یہ بحیرہ تقریباً ہمیشہ سردی کی زیادتی سے جما رہتا ہے۔گرمیوں میں کچھ دنوں کے لیے اس کا پانی پگھلنے لگتا ہے۔بلاد قمانیہ کے مشرق میں روس ہے۔جو خطۂ ششم کے شمال و مشرقی نواح میں پانچویں حصہ سے شروع ہوتا ہے۔اور اس حصے کے جنوب و مشرقی گوشہ میں باقی ارض بلغار ہے جو خطۂ ششم سے شروع ہوتی ہے۔اور اسی حصہ کے شمال و مشرقی نواح اور ارض بلغار کے وسط میں دریائے اتل جنوب کی طرف مڑتا ہے جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں اور انتہائی چھٹے حصے کے شمال کی طرف کوہ قاف ہے جو مغرب سے مشرق

تک چلا گیا ہے۔

## ساتواں حصّہ

ساتویں حصہ میں مغرب کی طرف پھر ترک سینجاک آباد ہیں۔ اس قوم کی آبادیاں چھٹے حصے کے شمال و مشرق میں بھی بہت سی ہیں جو مسلسل اس حصے تک پہنچتی ہیں۔ اور پھر اس حصہ سے چھٹے خطہ کی طرف نکل گئی ہیں۔ اور اس حصہ کے نواحِ مشرق میں باقی ارض بحرب ہے۔ اور پھر آخر حصہ تک بجانب مشرق منتنہ (یورپی مشرقی روس) ہے اور شمال کی طرف انتہائی حصہ میں کوہ قاف ہے۔ جو مغرب سے مشرق تک پھیلا ہوا ہے۔

آٹھویں حصہ کے جنوب و مغرب میں پھر ارض منتنہ ہے جو پہلے حصہ سے ملی ہوئی ہے اور اس کے مشرق میں ارض محفورہ ہے۔ جو مجملہ اور عجائبات عالم کے ہے کہ یہ زمین میں ایک نہایت گہرا اور بڑے رقبہ کا غار ہے۔ اور اس کی گہرائی و پستی تک پہنچنا بہت مشکل ہے۔ چوں کہ دن کو اس سے دھواں اٹھتا نظر آتا ہے۔ اور رات کو آگ سے اجالا ہو کر پھر اندھیرا ہو جاتا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ زمین آباد ہے۔ اور کبھی کبھی جب اس کا مطلع صاف ہوتا ہے تو اس زمین میں ایک نہر بھی جو جنوب سے شمال کی طرف بہتی ہے دکھائی دیتی ہے۔ اس حصہ کے نواحِ مشرق میں ایک تباہ و برباد ملک کے آثار ملتے ہیں۔ جو دیوار یاجوج و ماجوج سے ملا ہوا ہے۔ اور شمال کی طرف کوہ قاف ہے۔

## نواں حصّہ

نویں حصہ میں اس کے مغرب کی جانب بلاد خفچاق ہے۔ اور کوہ قاف اس سرزمین میں ہو کر گزرتا ہے۔ جب یہ سلسلہ شمال سے بحرِ محیط کے پاس مڑتا اور وسط خفچاق میں ہو کر مائل بمشرق جنوب کی طرف بڑھتا ہے۔ تو خطۂ ششم کے نویں حصہ میں جا نکلتا ہے اور اس میں آڑا ہو کر گذرتا ہے۔ اور وہیں اس کے بیچ میں دیوار یاجوج و ماجوج ہے۔ اور اس حصہ کے مشرق میں کوہ قاف کے پیچھے سمندر کے اوپر ارضِ یاجوج و ماجوج ہے۔ جو کم چوڑا اور زیادہ لمبا ہے۔ سمند شمال کی طرف سے اُسے محیط ہے۔ اور دسواں حصہ مکمل سمندر میں ڈوبا ہوا ہے۔

### مقدمہ سوم

# معتدل اور غیر معتدل خطے اور وہاں کی آبادیوں کی شکل وصورت پر ہوا کی تاثیر

## معتدل خطّہ کی خصوصیت

ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ پر رونق آباد زمین میں سے گرم تر حصہ جنوب کی طرف اور سرد و تر شمال کی جانب واقع ہے۔ اور چونکہ یہ جنوبی و شمالی سرزمین گرمی و سردی میں سے ہر ایک دونوں طرف سے درجہ بدرجہ گھٹتے گھٹتے وسطی و درمیانی حد پر پہنچے۔ پس جن مقامات میں گرمی و سردی اعتدال کے درجہ پر آتی ہے۔ وہی اقلیم معتدل ہے۔ اور چونکہ زمین سات مساوی العرض خطوں میں منقسم ہے۔ اس لیے چوتھا خطہ تمام خطوں سے معتدل تر ہے۔ اور تیسرے اور پانچویں خطے کے وہ حصے کہ شمال و جنوب کی طرف چوتھے خطے سے ملے ہوئے ہیں۔ قریباً معتدل ہیں۔ اور دوسرے اور چھٹے خطے اعتدال سے ہٹ کر ہیں جبکہ پہلا اور ساتواں اعتدال سے بہت دور ہیں۔ لہذا خطۂ معتدل کے علوم و فنون، صنعت و حرفت، مکان و لباس، میوہ و طعام، بلکہ حیوانات اور وہاں کی تمام پیداوار بھی مخصوص باعتدال ہیں اور وہاں کی قومیں ڈیل ڈول رنگ، روپ، اخلاق و آداب یہاں تک کہ نبوت و رسالت میں بھی تمام خطوں سے خاص طور پر ممتاز ہیں۔ جس قدر کہ انبیاء و مرسلین پیدا ہوئے، انہی تینوں اقلیموں کی خاک پاک

سے ہوئے۔ آج تک انتہائی شمال وجنوب میں کوئی بعثت نہیں ہوئی۔ کیونکہ انبیاء ورسل انہی قوموں میں پیدا ہوتے ہیں جو اپنی خلق میں کامل ہوں۔ چنانچہ خدائے تعالیٰ فرماتا ہے۔ کنتم خیرامة اخرجت اللناس۔ "حکمت اس میں یہ ہے کہ جو حکم وشریعت انبیا خدا کی طرف سے ان کے پاس لائیں۔ اس کو قبولیت مکمل اور عام ہو۔ اور انہیں تینوں خطوں کے باشندے آب وہوا اور وسائل کے اعتدال کی وجہ سے افضل واکمل ہیں۔ دیکھ لو۔ کہ ان کے لباس، مکان، ایجاد واغذیہ ہر چیز میں کافی اعتدال ہے۔ پتھروں سے بلند بلند عمارتیں اٹھاتے اور اس میں گونا گوں نقش ونگار بناتے ہیں اور آلات واسباب کے تہذیب ودرستی کے درپے ہو کر اس میں پورا کمال پیدا کرتے ہیں۔ اعلیٰ درجہ کی معدنیات سونا، چاندی، لوہا، تانبا، قلعی، جست، سب کچھ ان کے پاس ہے۔ اور معاملات خرید وفروخت میں ان کے یہاں سونا، چاندی چلتا ہے۔ اور عموماً وہ تمام باتوں میں انحراف سے دور ہیں۔ مغرب وشام، حجاز ویمن، عراق وہند، چین وسندھ، اندلس وفرنگ، یونان اور ان کے آس پاس کی معتدل اقلیموں میں یہ قومیں آباد ہیں۔ اور انسان کامل تر اصناف وانواع میں شمار ہوتے ہیں اور چونکہ عراق وشام تمام اطراف وجہات سے وسط میں واقع ہوئے ہیں اس لیے یہ ملک نسبتاً اور معتدل مقامات سے بھی معتدل تر ہیں۔

## غیر معتدل علاقوں کی خصوصیات

بخلاف اس کے پہلے اور دوسرے، چھٹے اور ساتویں خطے کے رہنے والوں کی ہر ایک بات اعتدال سے بعید اور بعید تر ہے۔ گھر مٹی سرکنڈے اور بانس سے بناتے ہیں۔ معمولی ساگ پات سے اپنا پیٹ بھرتے اور پتوں اور کھال سے ستر پوشی کرتے ہیں۔ اکثر برہنہ ہی پھرتے ہیں۔ ان کے ملکوں کا میوہ بھی عجیب ہے۔ اور ان کے کھانے ایسے بُرے کہ ہرگز کھانے کے قابل نہیں ہوتے۔ چاندی سونے کو چھوڑ کر ان کا لین دین بھی عموماً تانبے اور لوہے اور ان کے سکوں سے ہوتا ہے۔ اکثر کھال وغیرہ سے باہمی تبادلہ اشیا کرتے ہیں۔ اخلاق واطوار میں بھی ان کو حیوانات پر کچھ ترجیح نہیں ہے۔ سوڈانیوں کی نسبت مشہور ہے کہ گھروں کی بجائے غاروں اور گڑھوں میں رہتے ہیں۔ گھاس پات کھاتے ہیں۔ بجائے الفت واُنس ان کے مزاجوں پر وحشت غالب ہے۔ کبھی کبھی ایک دوسرے کو مار کر کھا جاتے ہیں۔ انتہائے شمال میں بھی صقالیہ جیسی اقوام کا یہی حال ہے اس کی وجہ یہی ہے کہ اعتدال سے بعید ودور واقع ہونے کی وجہ سے ان کے اخلاق واطوار حیوانات کے عادات واطوار سے قریب تر ہیں۔ اور جس قدر کہ وہ حیوانات سے قریب ہیں، انسانیت سے اسی قدر دور پڑے ہوئے ہیں۔ یہی حال ان کے دین ومذہب کا ہے۔ نہ وہ نبی ونبوت کو جانتے ہیں۔ نہ کسی شریعت کے پابند ہیں۔ البتہ ان میں سے جو قومیں معتدل مقامات سے متصل رہتی ہیں۔ وہ کچھ کچھ کسی مذہب کی پابند ہیں۔ لیکن ایسی قومیں بہت ہی کم ہیں۔

مثلاً حبشی قومیں نصرانی المذہب یمن کی ہمسائیگی میں تا زمانہ اسلام نصرانی رہیں اور پھر مسلمان ہو گئیں۔ یا جزائر مالی وتکرور وکوکو کے باشندے، مغرب کے مسلمانوں کی پڑوس میں ہونے سے مسلمان ہیں۔ کہتے ہیں کہ یہ جزیرے ساتویں صدی ہجری میں مسلمان ہوئے ہیں۔ اور صقالیہ وفرنگ وترک وغیرہ شمالی قومیں اگرچہ نصرانی ہیں۔ لیکن حقیقۃً وہ لوگ مذہب نہیں جانتے۔ اور عقل وعلم کا ان میں نشان تک نہیں ہے۔ ان کے تمام طور طریق آدمیت سے دور اور حیوانات سے بہت نزدیک ہیں۔ ہمارے اس بیان پر یمن، حضرموت، احقاف وحجاز ویمامہ اور اس کے قرب وجوار کا پہلے اور دوسرے خطے میں واقع ہونے سے کچھ تنقید نہیں ہو سکتی کیونکہ جزیرہ نمائے عرب کو تین طرف سے سمندر نے گھیر رکھا ہے۔ سمندر کی رطوبت وہاں کی ہوا میں اثر کرتی ہے۔ اور اس کی خشکی سے ہٹ کر حرارت کو کم کرتی اور اسے قریب قریب اعتدال پر لے آتی ہے۔

## حام بن نوح کا قصہ

جو نساب کائنات کی طبیعت وخواص سے واقف نہیں خیال کرتے ہیں کہ زنگی قومیں حام بن نوحؑ کی اولاد میں سے ہیں۔ اور حام اور اس کی اولاد کی سیاہ فامی کے پہلے یہ دل خوش کن توجیہ نکالتے ہیں کہ جناب نوح علیٰ نبینا علیہ السلام نے حام کے حق میں بددعا کی تھی اس کے اثر سے حام کا رنگ سیاہ ہو گیا اور خدا نے اس کی اولاد کو غلامی کی ذلت وخواری میں مبتلا کیا۔ یہ لوگ اپنے بیان کی درستی کے لیے ایک بے بنیاد قصہ لکھتے ہیں جو کہ

طرح قابل اعتبار نہیں۔ ہاں توریت میں ذکر ہے کہ نوح علیٰ نبینا علیہ السلام نے حام کے حق میں بددعا کی۔ لیکن دعا سے حام کے سیاہ فام ہونے کا کہیں پتا تک نہیں ہے۔ بے شک یہ بددعا کی تھی کہ اس کی (حام کی) اولاد اس کے بھائیوں کی اولاد کی غلام ہو نہ کہ اوروں کی۔ اور سیاہ رنگ کو حام کی طرف منسوب کرنا ظاہر کرتا ہے کہ ان لوگوں نے نہ سمجھا کہ گرمی و سردی کی طبیعت کیا ہے۔ اور ہوا پر اور جو حیوانات ہوا سے وجود میں آتے ہیں ان پر گرمی اور سردی کا اثر کیا ہوتا ہے کہ پہلے اور دوسرے خطے والوں کا رنگ شدت حرارت سے سیاہ ہو گیا ہے۔ کیوں کہ آفتاب سال بھر میں دو دفعہ کچھ کچھ زمانے کے بعد ہی ان کی سر کی سیدھ میں آجاتا ہے۔ اور عموماً تمام موسموں میں آفتاب سر کی سیدھ میں آس پاس ہی رہتا ہے۔ اس لیے شعاعیں زیادہ اور طاقت ور ہوتی ہیں اور تیز دھوپ کی جلن اور گرمی ان کو برداشت کرنا پڑتی ہے اس لیے ان کی جلد بھی سیاہ پڑ گئی ہے۔

## شمالی علاقوں کی کیفیت

شمال کی طرف سردی کی زیادتی سے خطہ ششم و ہفتم کا حال بالکل اس کے خلاف ہے یعنی کثرت سردی سے اس طرف کے رہنے والے بالکل سفید رنگ ہو گئے ہیں۔ کیونکہ آفتاب اس زمین کے افق پر دائرۂ نگاہ سے زیادہ بلند نہیں ہوتا۔ اور کبھی سمت الراس یا اس کے آس پاس تک نہیں پہنچتا۔ اس لیے وہاں حرارت بہت ہی کم ہے اور سردی ہر موسم میں غالب۔ یہی وجہ ہے کہ وہاں کی قوموں کے رنگ سفید ہیں اور بدن پر بال کم۔ اور سردی کی کثرت کے دیگر نتائج و مقتضیات بھی موجود ہیں۔ یعنی آنکھیں نیلی۔ جلد سفید اور بال بھورے مائل بسرخی اور شمالی و جنوبی شدید سرد اور کثیر گرم خطوں کے درمیان تیسرے، چوتھے، پانچویں خطے کا بھی قریب قریب یہی حال ہے۔ اگرچہ پورا توسط ان کو حاصل نہیں۔ کیوں کہ تیسرا خطہ گرم تر جنوب کی طرف واقع ہے۔ اور پانچواں سرد تر شمال کی طرف۔ لیکن پھر بھی ان میں انحراف کلی نہیں۔ باقی چار خطے منحرف و غیر معتدل ہیں۔ یعنی پہلا اور دوسرا خطہ سیاہ فامی اور حدِ حرارت کے لیے مخصوص ہیں۔ اور ساتواں اور چھٹا سفیدی و سردی کے ساتھ۔ پہلے اور دوسرے خطے کے باشندے حبشی زنگی سوڈانی کہلاتے ہیں۔ اور یہ تینوں لفظ تقریباً ہم معنی ہیں کہ سیاہ فام قوموں کے لیے بولے جاتے ہیں۔ اگرچہ حبشی خاص اس قوم کے آدمیوں کو کہتے ہیں جو مکہ و یمن کے سامنے کو رہتی ہے۔ اور زنگی اس قوم کو جو بحرِ ہند کے محاذ میں آباد ہے۔

## علاقہ بدلنے سے رنگ پر اثر

مذکورہ بالا اسماء کچھ اس لیے ان قوموں کے نہیں رکھے گئے کہ وہ کسی سیاہ فام آدمی یا حام وغیرہ کسی خاص شخص کی نسل سے ہیں۔ کیونکہ ہم سوڈانیوں کو دیکھتے ہیں کہ چوتھے معتدل اور ساتویں غیر معتدل خطے میں آکر رہے اور وہاں ان کو رہتے رہتے زمانہ گذرنے پر ان کی نسلیں گوری چٹی بنتی جاتی ہیں۔ اسی طرح چوتھے اور ساتویں خطے کے جو لوگ جنوب میں جا رہے ہیں، ان کی نسلیں کالی پڑتی جاتی ہیں۔ پس یہ امر اس بات کی کافی دلیل ہے۔ کہ آدمی کا رنگ آب و ہوا کے تابع ہے۔ چنانچہ ابن سینا کہتا ہے۔

بالـزنـج حـر غيـر الاجسـادا ۔۔۔ حتـیٰ کسـا جـلـودهـا سـوادا

والصـقلـب اکتسب البياضا ۔۔۔ حتـیٰ عـلـت جلودهـا بياضـا

یعنی اقوام جنوب کا نام تو رنگ کی نسبت سے سودان و زنگی پڑ گیا ہے۔ لیکن اہلِ شمال کا کوئی نام رنگ کے لحاظ سے نہیں ہے۔ کیونکہ یہ لوگ خود جنہوں نے اہلِ جنوب کا نام سودان وغیرہ رکھا گورے چٹے تھے۔ اس لیے بیاض و سفیدی میں کوئی ایسی عجیب بات نہ تھی کہ ان کے نام میں اس کا لحاظ و اعتبار ہوتا۔ ہم دیکھتے ہیں کہ شمالی خطوں کے رہنے والے یعنی ترک و صقالیہ و تغزغز خزر لان اور اکثر فرنگ و یاجوج و ماجوج قومیں مختلف ناموں سے مشہور ہیں۔ اور ان کے متعدد قبیلے ہیں۔ انہیں خطۂ متوسط کے رہنے والے ان کی صورت شکل موزوں، سیرۃ و عادت پسندیدہ ہے۔ اور طریقۂ معاشرت و طرزِ تمدن، علم و صنعت، مملکت و ریاست ہر بات میں اعتدال و توسط پایا جاتا ہے۔ انہیں میں انبیا علیہم السلام پیدا ہوئے۔ اور سلطنتیں قائم ہوئیں۔ علم و شریعت کا آغاز و کمال ہوا۔ انہیں خطوں میں بڑے بڑے شہر اور عالی شان عمارتیں بنیں، وہیں علم و صنعت کا رواج ہوا اور رہے۔ وہاں کی ہر بات میں حسن و خوبی جھلکتی اور اعتدال پایا جاتا ہے۔ اور انہیں اقلیم والوں نے ہم کو اپنے اور دوسری قوموں کے حالات سے واقف و آگاہ کیا ہے۔

عرب وروم وفارس ویونان وہند وسندھ وچین کے رہنے والے اور بنی اسرائیل سب اسی تہذیب یافتہ طبقہ میں ہیں۔

## نسابوں کی غلط فہمی

جب نسابوں نے دیکھا کہ اقوام دنیا کے طور طریق، صورت وشکل وضع قطع بہت کچھ مختلف ہیں تو انہوں نے خیال کیا کہ اس کی علت یہی ہے کہ ان اقلیموں کے رہنے والے مختلف نسلوں سے ہیں۔ اس لیے تمام جنوب کے سودان کو حام کی نسل سے کہہ گئے اور ان کے رنگ وروپ سے دھوکا کھایا۔ اور ایک بے بنیاد حکایت کو اس کی علت اور وجہ بیان کر دی۔ اور اکثر تمام شمالی قوموں کو یافث ابن نوحؑ کی اولاد قرار دے گئے۔ اور اقلیم معتدلہ کی رہنے والی قوموں کو جو علم وہنر، دین ومذہب اور طریقۂ حکومت وسیاحت میں عموماً ممتاز ہیں، سام کی اولاد مانا۔ ماہرین نسب کا یہ زعم اگرچہ نسب میں بنیادی طور پر درست ہی کیوں نہ ہوا استقرائے نام نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ نسب تو واقفیت کا بیان ہے۔ پھر یہ کیوں کر مانا جاسکتا ہے کہ اہل جنوب کو حبشی وسوڈان اس لیے کہتے ہیں۔ کہ وہ حام سیاہ فام کی اولاد ہیں۔

## امتیاز کے اسباب

نساب کو یہ مغالطہ اس لیے واقع ہوا کہ وہ سمجھتے رہے کہ قوموں میں جو کچھ تمیز وفرق ہوتا ہے۔ وہ فقط نسب ونسل ہی سے ہوتا ہے حالانکہ یہ امر فی الحقیقت غلط ہے کیونکہ بعض قوموں میں تو نسب ہی سے بایک دیگر تمیز ہوتی ہے۔ جیسا کہ عرب وبنی اسرائیل واقوام فارس کا حال ہے۔ کبھی سمت وطرف کا لحاظ ہوتا ہے جیسے کہ زنگی وحبشی اور صقالیہ وسوڈان ہیں۔ اور کبھی عادت واطوار ملت ومذہب سے جیسے کہ عرب ہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی بہت سی باتیں ہیں جن کے ساتھ ایک قوم دوسری قوم سے الگ وممتاز ہوتی ہے۔ اس حالت میں یہ کہنا کہ شمال یا جنوب کے باشندے سب کے سب فلاں مشہور شخص کی نسل سے ہیں اور اس کی یہ دلیل پیش کرنا کہ ان لوگوں کا بھی وہی مذہب اور رنگ ہے۔ جو فلاں شخص کا تھا اور رہتے بھی اسی سمت اور سرزمین میں ہیں، جہاں وہ شخص رہا کرتا تھا۔ بالکل لغو پوچ بات ہے۔ اور غالباً یہ غلطی طبیعت کائنات اور زمین اور ملکی آثار کے نہ جاننے سے واقع ہوئی۔ کیونکہ مذکورہ بالا حالات جن کو وہ نسب کی علت ووجہ قرار دینے میں زمانہ گذرنے سے بدلتے رہتے ہیں۔ اور کچھ ضروری نہیں ہے۔ کہ وہ ہمیشہ ایک ہی اصول پر رہیں۔ سنة الله التي في عباده ولن تجد لسنة الله تبديلا۔

## مقدمۂ چہارم

# ہوا انسانی اخلاق پر اثر انداز ہوتی ہے

## انسانی مزاج پر حرارت کا اثر

ہم نے دیکھا ہے کہ سوڈانی وزنگی علی العموم کم ظرف سراور عقل سے بیگانہ ہوتے ہیں اور ناچ گانا ان کی طبیعتوں پر غالب ہے۔ بات بات میں ناچنے اور اچھلنے کودنے لگتے ہیں۔ تمام دنیا ان کو احمق نادان سمجھتی ہے۔ اس کا واقعی سبب یہ ہے کہ آرام وآسائش سے روح حیوانی بکھرتی اور پھیلتی ہے۔ اور غم واندوہ کے وقت سرور کے خلاف روح حیوانی کو افسردگی وتنگی ہوتی ہے۔ اور یہی معلوم ہوتا ہے کہ حرارت ہوا و بخار کو پھیلاتی اور اس کی مقدار میں فساد پیدا کرتی ہے۔ اسی وجہ سے نشہ باز منشیات سے اس قسم کا سرور پاتے ہیں کہ اس کو بیان نہیں کرسکتے۔ کیونکہ شراب وغیرہ منشیات کی حرارت وحرکت حرارت غریزیہ کو بھڑکا کر مزاج روح میں ہلچل مچا دیتی ہے اور بخارات روح دل میں داخل ہوتے ہیں۔ یہی روحانی خوشی ہے۔ اور اسی کو فرحت وسرور کہتے ہیں۔ حمام میں نہانے والوں کا بھی حرارت ہوا کے اثر سے یہی حال ہوجاتا ہے۔ کیونکہ جب گرم ہوا میں وہ سانس لیتے ہیں اور ہوا کی حرارت ان کی روح تک پہنچتی اور اس میں سرایت کرتی ہے تو روح کے گرمی پانے اور اس کی جھومنے کی کیفیت سے ان کو ایک قسم کا سرور

حاصل ہوتا ہے۔ اور جو لوگ کہ گانا سننے سے خوش ہوتے ہیں، ان کی روح بھی گانے سے جھومنے لگتی ہے۔ پس چونکہ سوڈانی خطہ گرم میں رہتے ہیں اور حرارت ان کی مزاج و اصل طبیعت پر غالب ہے۔ اور جیسے کہ ان کے بدن اور اقلیم میں حرارت زیادہ ہوتی ہے اس طرح سے ان کی روح پر بھی حرارت کا غلبہ ہوتا ہے۔ اور اقلیم چہارم کے رہنے والوں کی روح حیوانی سے حرارت کا اثر کہیں زیادہ ہوتا ہے۔ اس لیے روحانی تحلیل کی زیادتی سے وہ لوگ جلد تر طرب میں آجاتے اور بہت جلد عقل و ہوش سے بیگانہ ہو جاتے ہیں۔

بلادِ بحریہ کے لوگ

بلادِ بحریہ کے رہنے والوں کا بھی تقریباً یہی حال ہے۔ کیونکہ وہاں کی ہوا بھی گرمی سے کافی اثرات قبول کرتی ہے۔ اس لیے کہ ان ملکوں میں ان شعاعوں کے سوا جو اس زمین پر پڑتی ہیں،۔ سمندر سے منعکس ہو کر آنے والی شعاعیں اپنے ساتھ اور حرارت لاتی ہیں اور وہاں کی ہوائیں اس قدر گرمی پیدا کر دیتی ہیں جو سرد پہاڑوں اور بلند مقامات سے کہیں زیادہ ہوتی ہے۔ یہی گرمیِ ہوا وہاں کے باشندوں میں فرحت و سرور کا مادہ زیادہ کر دیتی ہے۔ اسی طرح کچھ کچھ حماقت، کمینگی و نادانی تیسرے خطے کے جزیرے کے رہنے والوں میں گرمیِ ہوا کی وجہ سے پائی جاتی ہے۔ کیونکہ یہ مقامات فی الجملہ جنوب میں واقع ہیں۔ اس لئے وہاں کی ہوا میں شاداب و بلند مقامات کی نسبت گرمی زیادہ ہے۔ اہلِ مصر کا بھی قریب قریب یہی حال ہے۔ کیونکہ مصر بھی جزیرے ہی کے عرض البلد پر واقع ہے یا اس کے آس پاس۔ ان کی طبیعتوں پر کچھ ایسی عیش و آرام و نادانی غالب ہے کہ نتائج و انجام پر کبھی ان کی نظر ہی نہیں پڑتی۔ وقت بے وقت کے لیے کبھی ذخیرہ جمع نہیں کرتے۔ روزانہ ہر چیز بازار سے لاتے اور کھاتے ہیں۔

## اہلِ فارس

اور چونکہ اہلِ فارس مغرب کے رہنے والے مصریوں کے برخلاف سرد و بلند مقامات میں رہتے ہیں۔ ہر وقت فکر و تردد میں مبتلا ہیں۔ جب دیکھیے گردن جھکی ہوئی ہے۔ بات بات کو سوچتے۔ کبھی انجام کار سے غافل نہیں ہوتے۔ ہر ایک آدمی دو دو برس کا غلہ گھر میں بھر لیتا ہے۔ اور پھر بھی صبح کو روزانہ غلہ اور سامان خوراک بازار ہی سے لاتا ہے۔ اور کہیں اس کے ذخیرہ میں سے کچھ کم نہ ہو جائے۔ غرضکہ تمام اقلیم و ممالک کے حالات و آثار میں غور کیا جائے تو کچھ نہ کچھ آب و ہوا کا اثر اخلاق پر ضرور نظر آئے گا۔

مسعودی نے بھی سوڈان کی کم عقلی و نادانی اور عیش پرستی کے متعلق کچھ بیان کیا ہے۔ اور علت بھی لکھی ہے۔ لیکن اس سے زیادہ بیان نہ کر سکا کہ جالینوس و اسحٰق کندی کا یہ قول نقل کر دیا کہ ان کے دماغ کمزور اور عقلیں ضعیف ہیں مگر اس موقع پر یہ قول بالکل بے معنی سا ہے۔ اور نہ اس کی کوئی دلیل ہے۔ واللہ یھدی من یشاء۔

مقدمۂ پنجم

# قحط و ارزانی کا ملک کی حالت اور انسانی اخلاق پر اثر

## اقلیم معتدلی اور اشیائے ضرورت

یہ سمجھنا چاہیے کہ اقلیم معتدلہ میں ہر جگہ اور ہمیشہ اشیا کم قیمت اور سستی رہتی ہیں۔ اور وہاں کے باشندے سب کے سب خوش حال ہیں۔ بلکہ ان اقلیموں میں کچھ مقامات ایسے ہیں کہ جہاں کھیتوں کی عمدگی اور اچھی مٹی ہونے کی وجہ سے غلہ و میوہ اور دیگر خوردنی اشیا بکثرت و عمدہ ہوتی ہیں۔ ان مقامات کے باشندے عیش و آرام سے زندگی بسر کرتے ہیں۔

## گرم علاقے اور اشیائے ضرورت

اور انہی اقلیموں میں بعض ایسی گرم آتشی زمینیں ہیں جن میں زراعت تو کیا گھاس تک نہیں جمتی۔ اس لیے ایسے مقامات کے رہنے والے

بیچارے تنگی سے دن کاٹتے ہیں۔ حجاز و جنوبی یمن والے اور ملثمین صنہاجہ کے صحرائے مغرب اور بربر دسودان مغرب کے درمیان ریگستانوں میں رہتے ہیں۔ بہت تنگ حالی میں بسر کرتے ہیں۔ کیوں کہ ان مقامات میں غلہ اور وہ چیزیں جن سے سالن بنایا جا سکتا ہے گویا ہوتی ہی نہیں۔ دودھ اور گوشت ان لوگوں کی غذا ہے۔ عرب کے بدوؤں کا بھی یہی حال ہے۔ اگر چہ یہ لوگ غلہ اور روٹی کا سامان آس پاس سے بہم پہنچا لیتے ہیں۔ لیکن گاہے بے گاہے نہ ہمیشہ اور وہ بھی اپنے حامی و مددگار کی محکومی اور غلامی میں اور جو کچھ جس طرح بھی حاصل کر لیتے ہیں وہ مقدار میں کم ہوتا ہے اس لیے کہ ان کے پاس دولت و ثروت نہیں کہ اشیائے ضرورت بکثرت مہیا کر سکیں جو کچھ ملتا ہے وہ ان کی احتیاج وضرورت کے لیے کافی نہیں ہوتا۔ افراط و فراوانی کا تو ذکر ہی کیا ہے بلکہ بعض اوقات تو بے چاروں کو نہ دودھ ہی ملتا ہے نہ خاطر خواہ اس سے غلہ ہی بدلا سکتے ہیں۔

## بدوں کی اخلاقی برتری

مگر باوجود ان تمام باتوں کے کہ کھانے کو کافی غلہ ملتا ہے نہ رہنے کو اچھا مکان۔ ادھر اُدھر جنگلوں میں پڑے پھرتے ہیں، عادات واخلاق میں ان لوگوں سے اچھے ہیں جو شاداب وسیر حاصل مقامات میں رہتے اور خوش عیشی میں بسر کرتے ہیں۔ ان کے رنگ کھلے ہوئے۔ بدن چھیلے۔ ناک نقشہ اچھا۔ چہرے وجیہہ اور عادات واطوار پسندیدہ ہوتے ہیں۔ ان کے ذہن وعلم معرفت کی پوری صلاحیت وقابلیت رکھتے ہیں۔ چنانچہ تجربہ ہمارے بیان کا گواہ ہے۔

## کثرتِ غذا کے نقصانات

اسی تنگی وخوش گذرانی کی وجہ سے عرب و بربر اور ملثمین اور بلند وشاداب مقامات کے رہنے والوں میں بہت بڑا فرق ہے۔ جو آزمائش وتجربہ ہی سے اچھی طرح معلوم ہو سکتا ہے۔ اس کا سبب غالباً یہ ہے کہ کثرتِ غذا اور اس کی رطوبت جسم میں ردی مادے زیادہ پیدا کرتی ہے اور متعفن فاسد مواد بڑھ جاتے ہیں۔ جن سے رنگ میلا اور صورتیں گوشت بڑھ جانے سے بے ڈھنگی سی ہو جاتی ہیں اور دماغ کی جانب ردی بخارات کے چڑھنے سے رطوبتیں قوائے دماغ وفکر کو دبا لیتی ہیں اور سستی و کاہلی طبیعت پر غالب آجاتی ہے۔

## خوش خوراکی اور کم خوراکی کا تقابلی جائزہ

بیابان اور خشک جنگلوں کے حیوانات ہرن، شتر مرغ، زرافہ، خچر وغیرہ کا مقابلہ مرغزار اور شاداب مقامات کے رہنے حیوانات سے کرو اور دیکھو کہ ان کے رنگ روپ، صورت شکل تناسب اعضاء، تیزی، احساس میں کس قدر بین فرق ہے حالانکہ ہرن اور بکرا، گورخر اور گدھا، نیل گائے اور بیل۔ ایک ایک جنس کے جانور ہیں۔ باعثِ فرق صرف یہی ہے کہ شاداب مقام کی پرخواری نے وہاں کے جانوروں کے بدن میں ردی مواد و اخلاط فاسدہ پیدا کر کے انہیں بدصورت اور بھدا اور سست کر دیا ہے۔ اور جنگل کے جانوروں میں چستی چالاکی اور تناسبِ اعضا وہاں کی کم خوری کی وجہ سے بحال ہے۔ یہی حال آدمیوں کا ہے کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ جن ممالک میں ارزانی رہتی ہے اور کھانے پینے کی اشیا کثرت سے ہوتی ہے۔ وہاں کے آدمی بھی کم فہم اور بے ڈول ہوتے ہیں۔ خوش گذران بربروں اور جو جوار سے پیٹ پالنے والے مصامدہ اور غمارہ وسوس کے رہنے والوں کا ذرا آپس میں مقابلہ کرو تو معلوم ہو جائے گا کہ آخر الذکر تو میں عقلاً اور جسماً بربروں سے احسن وافضل ہیں۔ یہی حال خوش خوراک اہلِ مغرب اور اندلس والوں کا ہے کہ تقریباً گھی دودھ ملک میں مفقود ہے اور بیچارے زیادہ تر جوار پر بسر کرتے ہیں۔ اس لیے ان کے بدن بھی چھریرے اور خوب صورت ہوتے ہیں۔ فہم وحرارت کا مادہ ان میں اس قدر ہے کہ اہل مغرب میں اس کا عشر عشیر بھی نہیں۔

## معتدل خوراک کا اثر

یہ کیفیت مغرب کی صحرانشین قوموں اور شہریوں کی ہے۔ اگر چہ شہری سالن کے بغیر نوالہ نہیں توڑتے اور خوش خوری وخوش عیشی میں گذارتے

ہیں۔ لیکن گوشت و سالن کی اصلاح کر لیتے ہیں۔ کھانے میں کوئی مضرِ صحت اثر باقی نہیں رہتا اور مزاج اعتدال پر آجاتا ہے اور گوشت بھی زیادہ تر مرغ و بکری کا کھاتے ہیں اور کمیابی کی وجہ سے اس میں گھی نہیں ڈالتے۔ ان رعایتوں سے ان کی غذا میں رطوبت کم ہو جاتی ہے اور جو چیزیں فاسد مادے پیدا کرتی ہیں، وہ بھی نہیں رہتیں۔ اس وجہ سے یہ شہری نسبتہً ان دیہاتیوں سے جو تنگ عیش میں گذارتے اور جو کچھ مل جاتا ہے کھا لیتے ہیں۔ وجیہہ وخوبصورت اور ان کے بدن بھی مقابلتاً سڈول ہوتے ہیں۔ اور جو غریب و دیہاتی اکثر بھوک اور فاقہ کی مصیبت جھیلتے رہتے ہیں ان کے جسم میں غلیظ ولطیف مادے ہی نہیں ہوتے۔

## ارزانی کا دین داری پر اثر

جاننا چاہیے کہ ارزانی و فراخ دستی کا اثر فقط بدن پر ہی نہیں ہوتا بلکہ طاعت و مذہب میں بھی اس سے بہت کچھ نتائج مرتب ہوتے ہیں۔ چنانچہ جو دیہاتی و شہری تنگ حال رہتے اور بھوک کی تکلیف اور ریاضت کی زحمت اٹھاتے ہیں، وہ عیش وعشرت کے عادی لوگوں سے زیادہ دین دار و عبادت گزار ہوتے ہیں۔ بلکہ شہروں میں تو دین و مذہب کے پابند بہت کم پائے جاتے ہیں کیونکہ گونا گوں نعمتیں کھا کھا کر شہریوں کے دلوں پر سختی و غفلت چھا جاتی ہے۔ اس لیے زاہد و عابد بھی دیہات وقریے کے کم خوراک مسکینوں میں عموماً زیادہ ہوتے ہیں۔

## خوش خوراکی اور قحط

اور تازہ فرق جو شہریوں اور دیہاتیوں میں ہے ایک ہی شہر کے رہنے والوں میں بھی امیری و غریبی کے ساتھ ساتھ موجود رہتا ہے اور یہ بھی دیکھنے میں آیا ہے کہ جب عشرت پسند شہر و دیہات پر دفعۃً قحط و گرانی کی بلا نازل ہوتی ہے اور لوگوں کو فاقے کرنے پڑتے ہیں تو یہی خوش خوراک غریبوں کی نسبت زیادہ اور جلد تر مرتے ہیں جیسے کہ ہمارے زمانہ کے قحطوں میں مغرب کے بربر اور مصر و فاس کے رہنے والے زیادہ تر لقمہ اجل ہوئے۔ نہ صحرائے عرب اور بلادِ نخل کی قوموں پر یہ تباہی و ہلاکت آئی کہ جو غریب چھوہاروں سے پیٹ پالتے ہیں۔ نہ اہل افریقیہ ہی پر یہ اثر ہوا کہ جن کی خوراک زیادہ تر جو اور زیتون تھی۔ نہ اہل اندلس ہی اس قدر مرے کھپے جو جوار و زیتون پر گذارا کرتے ہیں۔ قحط کی مصیبت آخر الذکر تینوں قوموں کو بھی جھیلنی پڑی۔ لیکن بھوک اور قحط نے ان کے ساتھ جلاد کی طرح سلوک نہ کیا۔ جو مصر وغیرہ کے ساتھ بلکہ یہ لوگ بھوک سے شاذ و نادر ہی مرے۔ اس کا سبب غالباً یہی ہے کہ جو لوگ عیش وعشرت میں رہتے۔ اور تر نوالہ کھاتے ہیں ان کی انتڑیوں میں رطوبت اعتدال سے زیادہ ہو جاتی ہے اور جب دفعتاً کھانے کو نہیں ملتا۔ اور غذا نصیب نہیں ہوتی اور روکھی سوکھی وقت بے وقت تھوڑی بہت کھانے کو ملتی ہے تو یک بارگی خشکی بڑھ جانے سے ان کی انتڑیاں سکڑ جاتی ہیں اور انتڑیاں ہوتی ہیں نازک اس تغیر عظیم کی برداشت نہیں کر سکتیں۔ فوراً مرض لاحق اور اچانک موت انجام ہوتا ہے۔ کیونکہ انتڑیوں کے امراض اکثر مہلک ہوتے ہیں۔ گویا زیادہ تر قحط میں جو لوگ بھوک سے مرتے ہیں وہ اپنی سابقہ پرخوری کا شکار بنتے ہیں نہ کہ اس بھوک کا۔ اور جو لوگ کہ زیادہ خوراک اور روغنی غذاؤں کے عادی نہیں ہوتے ان کے اعضا کی رطوبت سدا قائم رہتی اور ہر طرح کی غذا کو برداشت کر سکتی ہے۔ اس لیے ان کے معدہ میں غذا کے بدلنے سے کوئی خاص تبدیلی نہیں ہوتی۔ اور اکثر ایسی موت سے وہ لوگ بچ جاتے ہیں۔ جو خوش خوراک اور پُرخوروں کو نہیں چھوڑتی۔

## خوراک پر عادت کا اثر

جاننا چاہیے کہ کسی شے کی رغبت یا اس سے نفرت عادت پر منحصر ہے۔ جب آدمی کھاتے کھاتے کسی غذائے خاص کا عادی ہو جاتا ہے تو وہ اسے اس قدر پسندیدہ ہو جاتی ہے۔ کہ اس کا ترک فی نفسہٖ ایک مرض بن جاتا ہے۔ بشرطیکہ اس کی اختیار کردہ غذا زہریلی چیزوں کی مانند غذائیت سے خارج نہ ہو۔ اور جو چیزیں کہ فی الجملہ غذائیت تو رکھتی ہیں لیکن غذا کے اصل مزاج سے بہت کچھ ہٹی ہوئی ہیں۔ وہ بھی عادت پڑ جانے سے غذائے مرغوب بن جاتی ہیں۔ مثلاً اگر کوئی گیہوں کی جگہ۔ جو چاول اور سبزیاں کھانے لگے تو عادت پڑ جانے سے اس کے لئے یہی چیزیں غذا ہو جاتی

ہیں۔ اور گیہوں وغیرہ کی اس کو مطلق پروا نہیں ہوتی۔

اسی طرح اگر کوئی اپنی بھوک کو مارے اور غذا کو ترک کر دے۔ تو یہ بھی اس کی عادت ہو جاتی ہے۔ جیسے فقرائے مرتاض کے بارے میں اس قسم کی بہت سی روایتیں مشہور ہیں۔ ہم نے ترک غذا کی نسبت ایسی عجیب عجیب حکایتیں سنی ہیں کہ جو لوگ واقف نہیں ہیں وہ ضرور انکار ہی کریں گے۔ اس ترکِ غذا کا سبب بھی وہی عادت ہے۔ کیونکہ جب نفس انسانی کسی چیز کا پابند و گرویدہ ہو جاتا ہے۔ تو اس کی رغبت و خواہش طبیعت میں پختہ ہو جاتی ہے اس لئے کہ نفس بہت آہستہ آہستہ تبدیلی قبول کرنے والا ہے۔ کوئی تدریج و ریاضت کے ساتھ بھوکا رہنے کا عادی بننا چاہے تو یہی عادت طبیعت ہو جائے گی۔ اطباء کا یہ قول کہ بھوک ہلاک کر دیتی ہے زیادہ اعتنا کے قابل نہیں کیونکہ اگر غذا دفعتاً ترک کر دی جائے اور طبیعت پر ایک ہی بار بوجھ آ پڑے تو اس صورت میں انتڑیاں خشک ہو کر امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔ اور اندیشہ ہلاکت ہے لیکن جب غذا کو ریاضت و تدریج کے ساتھ کم کیا جائے جیسا کہ صوفیا کرتے ہیں تو اس میں جان کا خطرہ نہیں اور جیسے کہ ترکِ غذا کے لیے تدریج ضروری ہے اسی طرح بعد ترک اختیار کرنے میں بھی ضروری ہے۔ کیونکہ اگر دفعتاً پوری غذا کر دی جائے تو اس میں بھی وہی موت کا سامنا ہے۔ غذا کو چھوڑ دینے کے بعد پھر شروع کرنے کے وقت بھی وہی آہستہ آہستہ قائم رہنا چاہیے۔ جو ترک غذا ضروری ہے۔ ہم نے بچشم خود وہ لوگ دیکھے ہیں جو لگاتار چالیس پینتالیس دن تک کچھ کھائے پئے بغیر رہ سکتے ہیں۔

## دو عورتوں کا قصہ

ایک مرتبہ ہمارے شیوخ سلطان ابی الحسن کے دربار میں آئے۔ انہی دنوں میں جزیرہ خضر اور ندہ کی دو عورتیں سلطان کے سامنے پیش کی گئیں۔ جنہوں نے کئی برس سے کھانا چھوڑ دیا تھا۔ جب یہ خبر مشہور ہوئی تو تحقیق و تفتیش کی گئی۔ معلوم ہوا کہ واقعی ان عورتوں نے کھانا چھوڑ ہی دیا ہے۔ اس کے بعد بھی وہ ایک مدت تک زندہ رہیں۔ یہاں تک کہ اجلِ طبعی کا وقت آیا۔ اس کے علاوہ ہم نے اپنے رفقا میں سے بھی اکثر کو دیکھا ہے کہ وہ دن میں کسی وقت یا شام کو تھوڑا سا بکری کا دودھ تھنوں سے منہ لگا کر پی لیتے ہیں۔ اور پندرہ برس سے ان کی فقط یہی غذا رہی ہے۔ غرضیکہ ایسی مثالیں کثرت سے موجود ہیں۔ اس لیے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

## بھوک کا جسم پر اثر

اگر غور سے دیکھا جائے تو بھوک نسبتاً کثرت غذا سے ہر طرح بدن انسان کی مصلح ہے۔ بشرطیکہ کوئی ضبط طبیعت پر قادر ہو۔ یا کم از کم ہی کر ے۔ صفائی عقل و صحت بدن میں قلتِ غذا اور بھوک کو بہت بڑا دخل ہے۔ اور ظاہر ہے کہ جب غذا کے نتائج جسم پر مرتب ہوتے ہیں۔ تو بھوک اور قلت غذا کے نتائج بھی کچھ نہ کچھ ضرور ہی ہوں گے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ جو اشخاص یا قومیں عمدہ اور بڑے بڑے جانوروں کا گوشت کھاتی ہیں۔ ان کی نسلیں بھی تنومند اور قوی ہوتی ہیں۔ شہری اور دیہاتیوں میں جسمانی فرق و تفاوت ہونا ہمارے بیان کا بین ثبوت ہے۔ مثلاً جو لوگ اونٹ کا گوشت کھاتے اور اس کا دودھ پیتے ہیں، وہ انہیں قوی الجثہ بنانے کے علاوہ صبر و تحمل جیسی صفات اور بوجھ اٹھانے کی قوت ان میں پیدا کر دیتا ہے جو خود اس میں موجود ہیں اور ایسے آدمیوں کے پیٹ بھی اونٹ کی طرح سخت اور قوی ہو جاتے ہیں کہ نہ کبھی ان میں ضعف آتا ہے نہ ان کی وہ چیزیں مضر ہوتی ہیں جو دوسروں کے لیے سخت نقصان دہ ہیں۔ حتیٰ کہ وہ معدہ کے تنقید کے لیے بغیر کسی لاگ کے آک کا دودھ پیتے ہیں، بغیر پکائے حنظل تک کھا جاتے ہیں اور کچھ نقصان نہیں ہوتا۔ اگر نازک مزاج شہری جن کے معدے نے غذائے لطیف سے پرورش پائی ہے۔ ان چیزوں کو کھالیں تو زہر سے ہلاک ہو جائیں۔

بدن پر غذا کی تاثیر کی بابت مشہور ہے اور اکثر نے آزمایا ہے کہ اگر مرغ کو دانہ اونٹ کی مینگن میں اُبال کر دیا جائے۔ اور پھر اس مرغ سے انڈے لے کر بچے نکلوائے جائیں تو وہ بچے ان سے کچھ بڑے ہوں گے۔ اور اگر دانہ پکا کر دینے میں کچھ زحمت و دقت ہو تو مرغی بٹھانے کے وقت انڈوں کے نیچے اونٹ کی مینگن بچھا دیں۔ اس طرح بھی جو بچے نکلیں گے۔ وہ قوی اور بڑے ہوں گے۔

خلاصہ یہ کہ جب غذا کا اثر بدن پر ہوتا ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ بھوک کچھ بھی اثر نہ کرے۔ کیونکہ دو متضاد چیزوں کی تاثیر میں ایک نسبت ہوتی ہے۔ پس بھوک کا اثر یہی ہے کہ وہ جسم کو ان فاسد رطوبتوں اور مضر زیادتیوں سے پاک وصاف کرتی ہے۔ جو جسم و عقل کی خرابی و تباہی کا باعث ہیں۔

مقدمۂ ششم

# فطرت یا ریاضت کی بنا پر غیب جاننے والے آدمیوں کی تقسیم اور وحی و خواب کی بحث

## انبیاء علیہم السلام

جاننا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ نے بنی آدم میں سے کچھ نفوس متبرکہ انتخاب فرما کر ان کو اپنے کلام و خطاب خاص کی عزت بخشی۔ اور فطرتاً انہیں اپنی معرفت عطا فرما کر اپنے اور اپنے عام بندوں کے درمیان پیغام پہنچانے والا بنایا ہے تا کہ وہ اس کے بندوں کو ضروری امور سے آگاہ کریں اور ہدایت و بھلائی کی راہ لگا دیں۔ اور امور نقصان اور ہلاکت سے ڈرا کر دوزخ سے بچائیں اور نجات کی راہ بتا کر راہِ نجات پر لے آئیں۔ اور اس گروہ قدسی صفات کے نفوس کو وہ معارف و علوم دلوں میں ڈال دیتے اور ان کے ہاتھ اور زبان سے وہ معجزات اور عالم غیب کے اخبار ظاہر و بیان فرمائے کہ جن کا علم ہونا بغیر اس کے ممکن نہیں کہ خدائے تعالیٰ انہیں کے واسطے اپنے بندوں کو آگاہ و باخبر کرے۔ اور ان نفوس قدسیہ کو بھی ان باتوں کا علم تعلیم الٰہی سے ہوا۔ چنانچہ جناب ختمیت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں۔ الا وانی لا اعلم الا ما علمنی اللہ۔ یعنی ''میرا تمام علم جو کچھ بھی ہے۔ محض تعلیم ربانی سے ہے''۔ جاننا چاہیے کہ انبیاء علیہم السلام عالم غیب کی جو خبر دیں صحت و راستی ان کا خاصہ ہے۔ ہم ''حقیقت نبوت کو بیان کرتے وقت اس خاصیت و ضرورت کے متعلق کافی بحث کریں گے اور بتائیں گے کہ عالم غیب کی دیگر خبروں سے وحی کیوں کر ممتاز ہوتی ہے۔ اور ان مخصوص بندگان خدا کی پہچان یہ ہے کہ نزول وحی کے وقت ان کو اپنے آس پاس کی چیزوں کی بھی خبر نہ رہے۔ گلے سے اضطراری خرخر کی آواز نکلنے لگے۔ غشی اور سکتہ کی سی حالت ہو جائے۔ اگر چہ یہ حالت نہ غشی کی ہوتی ہے نہ سکتہ بلکہ حقیقت میں وہ کسی فرشتے کے دیدار و ملاقات میں اپنے اس عقل و فہم کے ساتھ محو و مشغول ہو جاتے ہیں۔ جو اس روحانی دیدار کے لیے مناسب اور انسانی عقل و فہم سے بالکل بعید ہے۔ اس لقائے روحانی کے بعد نفس مدارک انسانی کی طرف رجوع کرتا ہے۔ اس حالت میں کبھی کلام کی آواز سنائی دیتی ہے اور انبیاء اسے سنتے اور سمجھتے ہیں۔ اور فرشتہ (حامل وحی) ان کے سامنے مشخص و معین صورت میں آ کر خدا کا پیام پہنچاتا ہے۔ اس کے کچھ دیر بعد یہ حالت نہیں رہتی۔ اور پیغام الٰہی (جو دل میں ڈالا جائے) یاد رہ جاتا ہے۔

جب جناب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے وحی کی حقیقت دریافت کی گئی تو آپ نے فرمایا کہ کبھی گھنٹہ کی سی سخت گونج سنائی دیتی اور مجھ کو اس عالم سے الگ کر دیتی ہے اور کبھی وحی بطریق خطاب سنتا ہوں اور کبھی فرشتہ (حاملِ وحی) آدمی کی صورت بن کر مجھ سے کلام کرتا ہے۔ اور جو وہ کہتا ہے، سنتا رہتا ہوں۔

## نزولِ وحی کے وقت کیفیت

نزول وحی کے وقت انبیاء علیہم السلام پر کچھ ایسی بوجھ و سختی طاری ہوتی ہے جو بیان نہیں ہو سکتی۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو نزولِ وحی سے ایک طرح کی صعوبت و زحمت محسوس ہوتی تھی۔ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آنجناب صلی اللہ

علیہ وسلم پر سخت جاڑے میں وحی آتی تھی تو آپ کو مطلق اپنا ہوش نہ رہتا اور پیشانی مبارک سے پسینہ ٹپکنے لگتا تھا۔ اسی شدت وحی کے متعلق قرآن مجید میں جناب باری تعالیٰ فرماتا ہے انا سنلقی علیک قولاً ثقیلاً ۔ نزولِ وحی کے وقت اسی حالتِ بے خودی کو دیکھ کر مشرکین نے علیہم السلام کو جنون سے نسبت دے کر طعنہ زنی کی ہے اور کہتے رہے ہیں کہ ان کو کوئی جن دکھائی دیتا ہے یا کوئی روح تابع ہے۔ لیکن مشرکین نے ظاہری حالات پر یہ قیاس کیا اور حقیقتِ حال ان کی نگاہوں سے پوشیدہ رہی۔ و من یضلل اللہ فمالہ من ھاد۔

دوسری علامت انبیاء علیہم السلام کی یہ ہے کہ وحی آنے سے پہلے نبی فطرۃً نیک اور ذہین ہوتے اور بُری عادات سے پرہیز کرتے ہیں۔ یہی اجتناب فطری پاکیزگی کہلاتا ہے۔ گویا کہ انبیا کے نفوس قدسی از روئے فطرۃ ہی بُری عادات سے نفرت کرنے والے ہوتے ہیں۔ اور ان کی پاک طبیعتیں جملۂ برائیوں سے دور ہوتی ہیں۔ حدیث صحیح ہے۔ کہ جناب ختمیت مآب صلی اللہ علیہ وسلم بچپن میں اپنے چچا عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ کعبہ کی عمارت کے لئے پتھر اٹھاتے۔ اور ازار میں رکھ رکھ کر لے جا رہے تھے۔ دفعتاً آپ کا کچھ بدن کھلا۔ آپ کو فوراً غش آ گیا۔ اور جب بدن ڈھانک دیا گیا تو ہوش آیا۔

اسی طرح ایک دفعہ آں جناب صلی اللہ علیہ وسلم ایک ولیمہ میں مدعو ہوئے جہاں دولہا کے ساتھ کچھ لہو ولعب کا ساز و سامان بھی موجود تھا۔ آپ کو طلوعِ آفتاب تک برابر غشی اور بے ہوشی رہی۔ اور آپ اس کھیل تماشا میں شریک نہ ہوئے۔ گویا کہ خدا تعالیٰ نے آپ کو ان گندے کاموں کے مشاہدے سے پاک صاف رکھا۔ آں جناب صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک میں اجتناب اس درجہ تھا کہ آپ مکروہ کھانوں سے بھی پرہیز فرماتے تھے۔ کبھی پیاز و لہسن کو نہیں چھوا۔ ایک دفعہ اس کی وجہ کسی صحابی نے دریافت کی۔ تو آپ نے فرمایا۔ کہ میں اس سے کلام و مناجات کرتا ہوں جس سے تم نہیں کرتے۔

## حضرت خدیجہؓ کی گواہی

دیکھو جب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلی بار اپنے پاس وحی آنے کا حال خدیجہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا اور خدیجہؓ نے اس بات کی آزمائش کے لیے آپ سے کہا کہ اچھا آپ مجھے اپنی چادر میں لے لیں۔ آپ نے چادر کے اندر لے لیا۔ تو سلسلۂ وحی ٹوٹ گیا۔ خدیجہ رضی اللہ عنہا نے کہا بے شک آپ کے پاس فرشتہ آتا ہے اور ہرگز شیطان نہیں ہے۔ مطلب اس کا یہ تھا کہ فرشتے عورتوں کے نزدیک نہیں آتے۔ پھر خدیجہ رضی اللہ عنہا نے یہ بھی دریافت کیا کہ آپ کو روحانی کون سے رنگ کا لباس پہنے ہوئے نظر آتا ہے۔ فرمایا سفید اور سبز۔ کہنے لگیں وہ ضرور فرشتہ ہے۔ کیونکہ سفید اور سبز اچھا اور روحانیوں کا رنگ ہے اور سیاہ شیطانی اور بُرا رنگ ہے۔

## انبیاء کی دعوت

تیسری پہچان انبیاء علیہ السلام کی یہ ہے کہ ان کی دعوت دین و عبادت، نماز و صدقہ پاک دامنی و پرہیز گاری ہوتا ہے۔ چنانچہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق رسالت خدیجہ و ابوبکر رضی اللہ عنہما نے محض انہی باتوں پر کی اور کسی ایسی دلیل و معجزہ کے طالب و خواہاں نہ ہوئے جو آپ کے عادت و اطوار کے علاوہ ہو۔

## ہرقل کی پیشین گوئی

صحیح بخاری میں ہے کہ جب تبلیغ اسلام کی بابت آپ کا خط ہرقل کے پاس پہنچا۔ تو اس نے قریشیوں کو جو برائے تجارت وہاں گئے ہوئے تھے اپنے پاس بلایا تاکہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا حال دریافت کرے۔ ابوسفیان بھی انہی لوگوں میں تھے اور اس وقت تک ایمان نہ لائے تھے۔ ہرقل نے دریافت کیا کہ تمہارا رسول تمہیں کیا حکم دیتا ہے۔ ابوسفیان نے کہا کہ نماز و عبادت اور صلۂ رحم و عفت کا۔ اس کے بعد اس نے اور باتیں بھی دریافت کیں۔ ابوسفیان جواب دیتے رہے۔ آخر میں ہرقل نے کہا کہ جو کچھ تم بیان کرتے ہو اگر صحیح ہے تو بے شک وہ شخص خدا کا

رسول ہے۔ اور عنقریب میرے ملک وسلطنت کا مالک ہوگا۔ خیال کرنا چاہیے کہ ہرقل نے کیوں کر محض عفت وعبادت کی طرف دعوت کرنے سے صحت نبوت کو باور کر لیا اور معجزہ کی دریافت تک کی حاجت نہ ہوئی۔ اس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ مذکورہ بالا امور کی دعوت ہی نبی کی علامت ہے۔

## نبی کا صاحب نسب ہونا

چوتھی علامت نبوت کی یہ ہے کہ نبیؐ اپنی قوم میں صاحب حسب ہو۔ چنانچہ حدیث صحیح ہے کہ مابعث الله نبیا الا فی منعته من قومه اج فی ثروة من قومه۔ یعنی "اللہ تعالیٰ ہر ایک نبی کو اسی قوم میں پیدا کرتا ہے جو اس کی حمایت واعانت کر سکے"۔ ہرقل نے اپنے سوالوں میں ابوسفیان سے یہ بھی دریافت کیا تھا کہ تمہارا نبی نسب کے لحاظ سے کیسا ہے۔ تو ابوسفیان نے جواب دیا تھا کہ صاحبِ حسب ہے۔ ہرقل بولا۔ ہاں انبیاء ہوتے بھی صاحب حسب ہی ہیں۔ اس میں جناب باری تعالیٰ کی یہ حکمت ومصلحت ہے کہ قومی شوکت وگروہی حشمت انبیا کی مددگار ہو۔ اور ایذائے کفار سے ان کو بچا سکے۔ تاکہ رسالت کی تبلیغ باحسن وجوہ ہو اور اس کی مرضی کے موافق دین وملت کمال پائے۔

## معجزات کا ظہور

انبیا کا پانچواں خاصہ کرامت اور معجزہ ہے۔ جو صداقتِ رسالت پر گواہی دے۔ جاننا چاہیے کہ خارقِ عادت وہ فعل ہے کہ انسانی قوت اس کے ظاہر کرنے سے عاجز اور وہ انسانی بساط سے خارج ہو۔ اسی لیے اس فعل کو معجزہ کہتے ہیں اور اس کا ظہور بھی ایسے ہی موقعہ پر ہوتا ہے جہاں انسانی قدرت اس کے کرنے سے عاجزی کا اعتراف کرے۔ اس امر میں کچھ اختلاف ہے کہ معجزہ کیوں کر ظاہر ہوتا اور کس طرح انبیاء علیہم السلام کی تصدیق پر دلالت کرتا ہے۔ ماہرین علمِ کلام کا مذہب تو یہ ہے کہ معجزہ قدرت الٰہی سے ظاہر ہوتا ہے۔ اور نبی کا اس میں کچھ اختیار نہیں ہے۔ اور معتزلہ اگرچہ لوگوں کے اعمال کو ان کی تحقیق مانتے ہیں لیکن معجزہ کو انسانی قوت سے خارج سمجھتے ہیں۔ غرضکہ تمام متکلمین اس امر پر متفق ہیں کہ معجزہ میں تحدّی کے سوا انبیاء کو کچھ اختیار نہیں ہے۔ تحدی یہ ہے کہ نبی ظہورِ اعجاز سے پہلے اعجاز کے ساتھ اپنے صدق وراستی پر استدلال کرتا ہے اور جب معجزہ واقع ہوتا ہے تو وہی خدا تعالیٰ کی طرف سے نبی کے دعوے کی تصدیق اور اس کے صدق پر بین دلیل ہوتا ہے۔ پس یہ سمجھنا چاہیے کہ معجزہ تحدی اور خارق دونوں کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ اس لیے تحدی معجزہ کا ایک جزو ہے متکلمین کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اصل معجزہ خارق ہی کو سمجھتے ہیں۔ اور تحدی سے معجزہ اور جادو کرامت میں فرق ہوتا ہے۔ کیونکہ جادو وکرامت میں تصدیق کی حاجت نہیں اس لیے ان میں تحدی نہیں ہوتی۔ اگر اتفاقی طور سے واقع ہو جائے تو اور بات ہے اور اگر تحدی کرامت کے ساتھ پائی جائے۔" جیسا کہ علما کا ایک گروہ کرامت کے ساتھ جواز تحدی کا قائل ہے۔" اور مدعی کے صدق پر دلالت کرے تو اس سے تصدیقِ ولایت ہوتی ہے جو نبوت کے علاوہ ہے۔

## شیخ ابواسحٰق اور معتزلہ کا موقف

اسی مشابہت کرامت ونبوت کی وجہ سے شیخ ابواسحٰق وغیرہ نے بطور کرامت خارق کا وقوع ناممکن مانا ہے۔ لیکن کرامت میں تحدی ہونے کے باوجود بھی نبوت وکرامت میں فرق باقی رہتا ہے۔ کیونکہ صاحبِ ولایت کی تحدی ایسے امور کے متعلق ہوتی ہے جو تحدی نبوت سے مغایر وجداگانہ ہو اس حالت میں کسی قسم کا التباس نہیں رہتا اس کے علاوہ علامہ ابواسحٰق کا قول اخبار یمین صحیح النقل بھی نہیں ہے۔ اور صحیح ماننے کی حالت میں بھی۔ اس کی تاویل یوں کر دی گئی ہے کہ ان علما کا انکار اس حالت میں ہے کہ خوارق انبیا بعینہا صاحب ولایت سے ظاہر ہو واقع ہوں نہ اس صورت میں کہ ہر فریق کے خوارق واعجاز جداگانہ ہوں۔ اور معتزلہ اس لیے صاحب ولایت کے خوارق سے انکار کرتے ہیں کہ خوارق افعال عباد تو ہیں نہیں جب انبیا و اولیاء کے افعال واعمال معمولی ہیں اور دونوں فرق سے خوارق ظاہر ہوں گے تو وجہ تفریق باقی نہیں رہے گی۔

## مدعی کاذب اور معجزہ

جھوٹے دعویدار سے معجزے کا ظہور ممکن نہیں۔ مذہب الشعریہ میں اس بنا پر کہ معجزہ کی غرض ہے۔ تصدیق نبوت اور ہدایت۔ کسی کا عمل جب اس کے خلاف ہو تو دلیل شبہ سے اور تصدیق و ہدایت جھوٹ گمراہی سے تبدیل ہوگئی۔ اور حقیقتاً اپنے حال بد کے ہوں اور صفات نفسیہ تبدیل ہو گئیں اور یہ سب باتیں محال ہیں۔ اور جس امر کے فرض کرنے سے کوئی امر محال لازم آئے وہ خود نا ممکن ہے۔

مذہب معتزلہ میں بھی یہ محال ہی ہے۔ اسی وجہ سے کہ دلیل کا شبہ کے واسطے اور ہدایت کا ضلالت کے لیے واقع ہونا بُرا اور ذلیل ہے۔ اس لیے وہ جناب باری تعالیٰ سے صادر نہیں ہوسکتا۔

## حکماء کا موقف

حکماء خارق کو افعالِ نبی ہی میں شمار کرتے ہیں۔ اگر چہ انسانی بساط سے خارج ہی ہو۔ کیونکہ ان کے مذہب میں کرامت و معجزہ نبی کی ذات ہی کی طرف منسوب خیال کیا جاتا ہے۔ نیز یہ کہ واقعات کا بعض دوسرے حوادث سے ظاہر اور واقع ہوتا ایسے مشروط اسباب پر موقوف و منحصر ہے جو بالآخر اللہ تعالیٰ کی ذات سے مستند و معلول ہیں نہ کہ بالاختیار باری تعالیٰ سے واقع نہیں اس لیے وہ خارق کو نبی کی طرف منسوب کرتے اور اس کو اختیاری مانتے ہیں۔

حکماء کے نزدیک ذاتِ انبیا میں کچھ خواصِ ذاتیہ ایسے موجود ہیں جن کی وجہ سے باختیار خود انبیاء سے ظہورِ خوارق واقع ہوتا ہے۔ وہ یہ بھی مانتے ہیں کہ عناصر تکوین انبیاء علیہم السلام کے تابع و فرماں بردار ہوتے ہیں۔ اور وہ (انبیاء) قطرتاً جب چاہیں مادی دنیا میں تبدیلی لا سکتے ہیں۔ کیونکہ خدا تعالیٰ نے ان کو یہ قوت و قدرت عطا فرمائی ہے۔

## معجزہ اور سحر میں فرق

حکماء کی رائے کے موافق خوارق ہمیشہ انبیاء علیہ السلام ہی سے ظاہر ہوتے اور ان کی تصدیق کرتے ہیں۔ خوارق کے ساتھ تحدی ہو یا نہ ہو۔ اس لیے کہ خوارقِ عنصری نبی کے اس تصرف پر دلالت کرتے ہیں۔ جو نفسِ نبوی سے مخصوص ہے۔ وہ (حکما) معجزہ کی دلالت و تصدیق کو قولِ صریح منجانب اللہ کی سی تصدیق نہیں مانتے۔ اسی وجہ سے ان کی رائے و مذہب کی بنا پر معجزہ کی دلالت تصدیقِ بنوت پر قطعی نہیں ہوتی۔ جیسے کہ متکلمین کے مذہب کے موافق۔ اور نہ تحدی معجزہ کا جزو قرار پاتی ہے۔ اور نہ سحر و کرامت اور معجزہ کے درمیان فرق کرنے کا کام دیتی ہے۔ بلکہ معجزہ و جادو میں ان کے نزدیک فرق کرنے والی بات یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے تمام اعمال و افعالِ خیر اور شر و رسے پاک و منزہ ہوتے ہیں اس لیے نبی اپنے خوارق سے کسی خرابی کا باعث نہ ہوگا۔ اور ساحر کے تمام کام نبی کے خلاف قابلِ مذمت و برے ہوئے۔ اور بغرض شرارت ہی کئے جاتے ہیں۔

## معجزہ اور کرامت کا فرق

اور معجزہ و کرامت میں وہ لوگ یہ مانتے ہیں۔ کہ انبیاء کے خوارق مخصوص اور اعلیٰ تر ہیں۔ مثلاً صعود الی السماء۔ نفوذ با جسام کثیفہ۔ احیائے موتیٰ، تکلم بملائک وغیرہ۔ اور ولی کے خوارق نبی سے کم رتبے کے ہوتے۔ مثلاً تھوڑی چیز کو بہت کرنا، حالات آئندہ سے خبر دینا۔ اور ایسے تصرفات جو تصرف نبی سے گھٹ کر ہوں۔ اور نبی ولی کے تمام خوارق ظاہر کرسکتا ہے۔ بخلاف اس کے ولی کے خوارق نبی پر قدرت و دسترس نہیں ہوتی۔ صوفیوں نے بھی اپنے طریقہ کی کتابوں میں اس بات کا اعتراف و اقرار کیا ہے۔

## قرآن مجید بہترین معجزہ

ان تمام باتوں کے سمجھنے کے بعد جاننا چاہیے کہ نبوت پر سب سے بڑا اور واضح معجزہ قرآن مجید کی دلالت و شہادت ہے۔ جو ہمارے پیغمبرؐ

اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوا۔ کیونکہ خوارق پیشتر اس وحیِ ہدایت سے الگ وجداگانہ ہوتے رہے جو کسی نبیؑ پر اتری۔ اور جب ضرورت ہوئی تو خارق واعجاز نے اس کی نبوت ووحی کی تصدیق کی۔ اور پھر معجزے ان کے صدق وحی اور نبوت کا شاہد بنے۔ لیکن قرآنِ مجید بعینہٖ وحیِ مدعی ہے۔ اور وہی خارقِ معجزہ ہے۔ پس قرآن دلیل سمیت معجزہ ہے اور عام معجزات کی طرح کسی دوسری دلیل وشہادت کی اسے حاجت نہیں ہے۔ گویا دلیل و مدلول کے اتحاد کی وجہ سے قرآن مجید صدق نبوت پر واضح ترین شہادت ودلالت ہے۔ مامن نبی من الانبیاء الا و اوتی من الایات مامثلہٗ امن علیہ العشر و انما کالذی اوتیتہ وحیاً اوحی الی فانا ارجوان اکون اکثر ھم تابعا یوم القیامۃ کے یہی معنی ہیں۔ اور اسباب کی طرف اشارہ ہے کہ جب معجزہ اس قدر واضح و مدلل ہو۔ جیسا کہ قرآن ہے۔ ''یعنی معجزہ عین وحی ہو۔'' تو اس کی تصدیق بھی وضاحت کی وجہ سے زیادہ ہوگی۔ اس لیے تصدیق کرنے والے مومن بھی زیادہ ہوں گے۔

# نبوت، کہانت وکرامت کی تشریح وتوضیح

## واقعات کا باہمی ربط

ہم دیکھتے ہیں کہ عالم اور اس کی مخلوقات ایک خاص ترتیب پر ہے۔ سبب و مسبب و یکے بعد دیگرے واقع ہونے اور پیش آنے والے واقعات اور تبدیلی قبول کرنے والی اشیا میں ایک قسم کا ربط وتعلق ہے۔ جس کی عجیب باتیں کبھی ختم ہی نہیں ہوتیں۔ اور نہ کسی حد پر پہنچ کر ختم ہوئی ہیں بلکہ ہمیشہ اس مادی دنیا میں گونا گوں ردّ و بدل اور تغیرات ہوتے رہتے ہیں۔ دیکھو عناصر کس ترتیب سے موجود وقائم ہیں۔ اور صعودی تدریج کے ساتھ ان میں کیونکر تبدیلی ہوتی رہتی ہے پہلے زمین ہے، پھر پانی، پانی کے بعد ہوا ہے۔ اور ہوا کے بعد آگ۔ اور ان میں سے ہر ایک کرہ دوسرے سے ملا ہوا ہے۔ اور ہر کرہ اپنے سے اوپر یا نیچے کی صورت پکڑنے کے لیے کس طرح آمادہ وتیار ہے اور کیونکر وقتاً فوقتاً تغیر ہوتا رہتا ہے۔ اور ان طبقات عناصر سے ہر طبقۂ اعلیٰ اپنے ماتحت سے لطیف تر ہے۔ یہاں تک کہ عالم افلاک اپنے درجہ پر ان سب سے زیادہ لطیف ہے اور اس کے طبقات باہم دگر اس طرح سے متصل ہیں کہ ان کی حرکت محسوس نہیں ہوتی۔ لیکن ان کی ہیئت سے حکماء نے بہت سی اصول ونوامیس کو دریافت کیا ہے۔ اور اس کے بعد وہ ذات ونفوس بھی جن سے افلاک میں یہ آثار ظاہر ہوتے ہیں، تحقیق کیے۔

## جمادات، نباتات اور حیوانات میں ربط

عناصر کے بعد عالمِ ہستی پر غور کرو گے تو جمادات، نباتات وحیوانات میں تدریج کا ایک عجیب سلسلہ نظر آئے گا۔ جمادات کا اعلیٰ طبقہ نباتات کے ادنیٰ درجہ۔ (ادنیٰ درجہ گھاس پات اور بے تخم روئیدگی) سے قریب ہے۔ اور نباتات کا افق اعلیٰ جس میں نخل وانگور جیسے درخت ہیں، حیوان کے ادنیٰ درجہ سے ملا ہوا ہے۔ جس میں گھونگا سیپ وغیرہ وہ جاندار شامل ہیں جن میں محض چھونے کی حس ہی پائی جاتی ہے۔ ہمارے اس بیان میں طبقاتِ مخلوقات کے درمیانی تعلق کے معنی یہ ہیں کہ موالید میں سے ہر طبقہ کی کامل ترقسم اپنے خواص واستعداد کے لحاظ سے اس قابل ہوتی ہے کہ اپنے طبقہ کے اعلیٰ تر طبقہ کے ادنیٰ افراد میں شامل ہوسکے۔

## انسان۔ صاحبِ فکرورویت

عالم جمادات ونباتات کے بعد عالمِ حیوان شروع ہوتا ہے۔ جس میں گونا گوں اور اقسام ان میں بھی بڑی وسعت ہے۔ سلسلۂ تدریج وترقی عالم حیوانی طبقہ میں بلند ہوتا ہوا صاحب فکر ورویت انسان کے قریب پہنچتا ہے۔ اور یہ فکر وردیت حیوان کو اس عالم اعلیٰ سے ملے ہیں۔ جس میں حواسِ ادراک موجود وجمع ہیں۔ لیکن ان اعلیٰ حیوانوں میں یہ فکر ورویت بالفعل نہیں ہوتی۔ اور یہی وہ مرتبہ ہے جو حیوانات کے بعد انسان کو عالم انسانی کی ابتدائی افق میں ملتا ہے۔ وہ یہی تدریج ہمارے مشاہدہ کا نتیجہ ہے۔

## عالمِ ملکوت

بعدازیں ہم مختلف عوالم میں علی الاختلاف مرتبہارنگارنگ اسباب وعلامات دیکھتے ہیں۔ایک عالم جس میں افلاک وعناصر کی نیرنگیاں نظر آتی ہیں۔اور عالم کون وہنگامہ میں افزائش فہم کی وہ رنگارنگی دکھائی دیتی ہے۔جواس بات کی پوری اور قوی دلیل ہے کہ اجسام میں کوئی مؤثر اجسام سے الگ چیز وغیر ضرور ہے۔جس کو ہم مغائر از جسم ہونے کی وجہ سے روحانی کہتے ہیں۔اور وہ مخلوقات میں عوالمِ جسمانی وروحانی کے باہمی اتصال کی وجہ سے آگیا ہے۔یہی مؤثر روحانی نفسِ محرکہ نفسِ فہم مدرکہ ہے۔اور ضرور ہے کہ اس عالم حرکت وادراک سے بھی اوپر کوئی اور عالم ہو۔جواس عالم کوادراک وحرکت کی قوتیں دیتا ہے۔اور اس سے ملحق واقع ہوا ہے اور اس میں عقل وفہم محض کے سوا کچھ بھی نہیں۔یہی عالم عالمِ ملکوت ہے۔ہماری اس تمام گفتگو سے لازم آتا ہے کہ نفسِ انسانی میں عالمِ بشریت سے آگے بڑھ کر عالمِ ملکوت میں پہنچنے کی قوت ہونی چاہیے۔تاکہ انسان اس قوت کے ذریعہ سے کسی نہ کسی وقت جنسِ ملائک میں داخل وشامل ہو سکے۔یہ مرتبہ انسان کو اسی وقت حاصل ہوسکتا ہے کہ اس کی روحانیت عملی طور پر ہو جائے۔جیسا کہ ہم آگے بیان کریں گے۔اور اپنے مافوق عالم کے افق میں جاملے کہ یہی عالم موجودات مرتبہ کی شان ہے جو ہم بیان کر چکے ہیں۔

## حواسِ انسان کی توضیح

ہمارے اس بیان سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ عالم انسانی میں بھی ادنیٰ واعلیٰ دو پہلو ہیں۔یعنی افق زیریں اس کا متصل بجسم ہے۔اور جسم ہی کے واسطہ سے انسان ان مدارک حسیہ کو دریافت وحاصل کرتا ہے۔جن سے آگے بڑھ کر اس میں بالفعل تعقل کی قابلیت واستعداد پیدا ہوتی ہے۔اور عالمِ انسانی کے افق بالائی افقِ ملکوت سے متصل ہے اور اسی عالمِ اتصال کی وجہ سے مدارک علمیہ وغیبیہ پر انسان کو دسترس ہوتی ہے۔کیوں کہ حوادث ماضیہ وآتیہ بتمامہا ملائک کے علم وتعقل میں بدون قیدِ زمان موجود ہیں۔عالمِ انسانی وعالمِ ملکوت کے اتصال کی وجہ ظاہر ہے کہ ہدایت وموجودات میں ایک محکم ترتیب اس طور سے پائی جاتی ہے کہ ایک مرتبہ کے اعضا اور قوائے دوسرے مرتبہ کے اعضاء وقوائے سے متصل ہیں اس کے بعد ہم یہ بھی دیکھتے ہیں کہ اگرچہ نفسِ انسانی غیر مرئی ہے لیکن اس کے آثار بدن میں موجود ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جسم اور اس کے تمام اجزا مجموع ہوں یا متفرق۔نفس وقوائے نفس کے آلات واذوات ہیں مثلاً قوتِ عملی کا کام پورا کرنے کے لیے چند اعضا ہیں۔ہاتھ روک اور حملے کے لیے ہے،پاؤں چلنے کے لیے،زبان بولنے کے لیے اور حرکتِ کلیتہً کا کام تمام جسم دیتا ہے۔اس طرح قوتِ مدرکہ مدارجِ ترقی طے کرتے ہوئے بالآخر بولنے کی صلاحیت پر پہنچ جاتی ہیں۔اس لئے کہ حواسِ ظاہر یہ اپنے آلاتِ سمع وبصر وغیرہ سے محسوسات کا علم حاصل کرتے ہوئے اعضائے پوشیدہ سے متصل ہیں۔جن میں سے پہلی قوت حسِ مشترک ہے۔جو اصوات واشیاء وغیرہ کو ایک ہی وقت میں سمجھ لیتی ہے۔اور اپنے اسی خاصہ کے ساتھ حواس ظاہر یہ سے جدا اور ممتاز ہے۔کیونکہ حواسِ ظاہری میں دفعتاً متعدد محسوسات کی گنجائش اور برداشت کی طاقت نہیں۔جب محسوسات حسِ مشترک میں پہنچ چکتے ہیں تو حسِ مشترک ان کو خیال کے حوالہ کر دیتا ہے اور خیال ان محسوسات کی مثالی صورتیں جو مواد خارجی سے مجرد ہوتی ہیں نفس میں منتقش کرتا ہے۔یہ دونوں قوتیں (حسِ مشترک وخیال) دماغ کے بطنِ اول کے خانۂ اول ودوم میں یکے بعد دیگرے علی الترتیب واقع ہوئی ہیں۔اس تدریجی سلسلہ میں خیال کے بعد واہمہ وحافظہ کی باری آتی ہے۔اور واہمہ جزئیات وشخصیات کا ادراک کرتا ہے۔مثلاً زید کی عداوت،عمرو کی صداقت،باپ کی شفقت،درندے کی خون خواری سب قوتِ واہمہ ہی کے افعال ہیں۔اور حافظہ متخیلہ وغیر متخیلہ حواس کی نگہداشت وحفاظت کرتا ہے۔گویا وہ وہم وخیال کا خزانہ ہے۔جو ان کی معلومات کو وقتِ حاجت کے لیے اپنے پاس رکھ چھوڑتا ہے۔دماغ کے بطنِ آخر کے دونوں خانے ترتیب وار ان دونوں قوتوں کے تصرف میں ہیں۔پھر یہ سب قوتیں ترقی کر کے متفکرہ تک پہنچتی ہیں۔جس کا مرکز دماغ کا بطنِ اوسط ہے اور یہی وہ قوت ہے۔جس سے حرکتِ فکریہ اور تعقل کی جانب توجہ واقع ہوتی ہے۔نفسِ انسانی بھی اسی قوت کے ساتھ دائمی حرکت کرتا رہتا ہے کیونکہ وہ فطرۃً استعدادِ بشری وادراک قوائے سے رہائی پانے کا مشتاق وآرزومند ہے۔اور اسی تحریک کی حالت میں حرکتِ فکریہ کے ساتھ تعقل بالفعل کرنے لگتا اور ملائے اعلیٰ سے مشابہ ہو جاتا ہے اور بغیر آلاتِ جسمانی ادراک کرنے سے روحانیات کی جانب توجہ برابر لگی رہتی ہے۔اور بعض اوقات بشریت اور اس کی

روحانیت سے بلند تر ہو کر عالمِ ملکوت کے افق اعلیٰ میں داخل و شامل ہو جاتا ہے۔ لیکن یہ مرتبہ انسان کو اکتساب سے حاصل نہیں ہو سکتا۔ بلکہ مشیت الٰہی پر منحصر و موقوف ہے۔

## نفوسِ بشریہ کے تین طبقے

کمال و نقصان کے لحاظ سے نفوس بشریہ کے تین طبقے ہیں۔ پہلا طبقہ بالطبع روحانی ادراک سے عاجز و قاصر ہے۔ اس لیے اس طبقہ کے نفوس سوچنے کے وقت حسی و وہمی مدارک کی طرف رخ کرتے ہیں اور صور حافظ و معانیِ واہمہ کو قانون خاص سے ترکیب دے کر تصوری و تصدیقی علوم حاصل کرتے ہیں۔ اس طبقہ کے علوم خیالی و محدود ہوتے ہیں۔ کیونکہ یہ علوم اپنی ابتدا سے واضح امور پر ختم ہوتے جاتے ہیں۔ اور ان سے تجاوز نہیں کرتے۔ اگر ان واضح امور میں کوئی خرابی واقع ہو جائے تو یہ علوم بھی درہم برہم ہو جائیں گے۔ غالباً انسان کے جسمانی ادراک کی یہی حد ہے۔ عام علما کے بدرکات و علوم اسی حد پر ختم ہوتے ہیں اور اسی پر ان کے قدم جمتے ہیں۔

## دوسرا طبقہ

نفوسِ انسانی کا دوسرا طبقہ سوچنے کے ساتھ روحانی تعقل کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور ان کو ادراک کے لیے آلاتِ بدنیہ کی حاجت باقی نہیں رہتی۔ کیونکہ خدائے تعالیٰ نے اس طبقہ کو آلات جسمانیہ کی مدد کے بغیر ادراک و تعقل کی قوت عنایت فرمائی ہے۔ اسی لیے اس طبقہ کے ادراک و علم کا دائرہ بہت وسیع ہے اور ظاہری امور سے گذر کر وجدان کے طریقہ پر عالمِ معنی کے مشاہدات۔ جس کی ابتدا اور انتہا مقرر نہیں۔ پیش نظر ہوتے ہیں۔ یہ مرتبہ علوم دینی و معرفتِ ربانی کے جاننے والے علما اور اولیا کا حصہ ہے۔ اور اہلِ سعادت کو موت کے بعد عالمِ برزخ میں ملتا ہے۔

## تیسرا طبقہ

تیسرا طبقہ بشری جسمانیت و روحانیت سے بالکل علیحدہ اور ملائک کے افقِ اعلیٰ میں پہنچنے کی فطری قابلیت رکھتا ہے۔ تا کہ فی وقت من الاوقاف ملک بالفعل بن جائے اور خاص عالمِ ملکوت میں ملائک کا مشاہدہ کرنے والے کا مرتبہ پائے۔ اور کلامِ نفسانی و خطاب رحمانی اس مبارک وقت میں سن سکے۔ یہ مرتبہ انبیاء و مرسلین صلوات اللہ علیہم اجمعین کا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو خاص وقت میں بشریت سے علیحدہ ہو جانے کی قوت فطرتاً عطا کی ہے۔ یہی انسلاخی حالت وحی ہے اور وہ فطرت ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی سرشت میں مرتکز فرمائی ہے۔ اور جسم کے تعلق کے باوجود ان کو نقائصِ بدنی و خرابیِ جسمانی سے پاک و برتر پیدا کیا ہے۔ کیونکہ ان کے نفوسِ مقدسہ میں فطرۃً و قصداً استقامت ودیعت ہے جس کے ساتھ وہ ملکوت سے متصل ہو جاتے ہیں اور ان کی پاک طبیعتوں میں عبادت کی وہ رغبت و محویت ہے۔ جو ملکوت کو ان پر ظاہر و منکشف کر کے انہیں اسی عالم میں پہنچا دیتی ہے۔ غرضیکہ انبیاء علیہم السلام اپنی فطرت اور محویت کی وجہ سے بغیر کسب و تحصیل انسانی مرتبہ سے نکل کر جب چاہتے ہیں ملاء العلیٰ میں پہنچ جاتے ہیں۔ اور اس حالت میں جو کچھ ملاء العلیٰ سے القاء و الہام ہوتا ہے اس کو ساتھ لے کر پھر مدارک بشریہ کی طرف جو اپنی اپنی قوتوں میں موجود ہوتے ہیں، رجوع کرتے ہیں۔ کہ بندگانِ خدا کو اس القاء و الہام کی تبلیغ کر سکیں۔

## نزولِ وحی کی مختلف صورتیں

وحی و القاء کے وقت کبھی آواز کا ایک سناٹا سا سنائی دیتا ہے۔ جس کو رمزاً کلام و خطاب کہا جاتا ہے۔ انبیا اسی آواز سے القاء و الہام کے معنی کو سمجھتے ہیں اور یہ آواز بھی منقطع نہیں ہونے پاتی کہ وہ اس کو اچھی طرح سن کر سمجھ لیتے ہیں۔ اور بعض وقت حامل وحی (فرشتہ) کسی آدمی کی صورت میں سامنے آ کر ان سے کلام کرتا ہے اور وہ اسے اچھی طرح سنتے ہیں اور یہ وحی کا حصول اور پھر حالت بشری کی طرف رجوع اور مفہوم وحی کا ادراک گویا ایک طرفۃ العین میں ہو جاتا ہے کیونکہ وحی کا سلسلہ تھوڑی تھوڑی دیر تک نہیں ہوتا رہتا۔ بلکہ تمام وحی دفعتاً نازل ہوتی ہے۔ اس لیے کہ وحی بہت ہی

تیزی سے نازل ہوتی ہے۔ اسی سرعتِ نزول کی وجہ سے اس القاء والہام کو وحی کہتے ہیں۔ کیونکہ وحی کے معنی از روئے لغت سرعت ہی ہیں۔ نیز یہ جاننا چاہیے کہ وحی بطریقِ اول ان نبیوں پر جو رسول نہیں نازل ہوتی ہے۔ یعنی ان کو محض ایک گونج اور سنسناہٹ سنائی دیتی ہے اور حاملِ وحی کا متشخص ہو کر کلام کرنا انبیائے مرسلین سے مخصوص ہے۔ اسی لیے پہلے طریقے سے نسبتاً دوسرے طریق کی وحی کامل و افضل ہے۔

## حرث بن ہشام کی روایت

ایک دن حرث بن ہشام نے جنابِ رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ آپ کے پاس وحی کیوں کر آتی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ کہ کبھی گھنٹہ کی سخت گونج سنتا ہوں۔ اور کچھ دیر میں وہ آواز منقطع ہو جاتی ہے۔ اور میں جو کچھ مجھ سے اس حالت میں کہا جاتا ہے، سمجھ لیتا ہوں اور اکثر اوقات حاملِ وحی کسی آدمی کی صورت میں میرے سامنے آتا ہے اور مجھ سے کچھ کہتا ہے۔ میں اسے سنتا اور سمجھتا ہوں۔ اس حدیثِ نبوی ﷺ سے مراتبِ وحی کا فرق جو ہم نے اوپر بیان کیا ہے، ظاہر و عیاں ہے۔ مذکورہ بالا مراتب میں پہلا درجہ وحی کا اس لیے شدید الاثر ہے کہ نبی کو ابتداءً قوت کے مرتبہ سے نکل کر بالفعل عالمِ ملکوت سے اتصال ہوتا ہے۔ اس نکلنے اور بلندی حاصل کرنے میں ایک قسم کی دشواری و زحمت پیش آتی ہے۔ مگر اس دشواری کی برداشت کے بعد جب نبی ﷺ کو مدارکِ بشری سے اوپر ملکوتی قوت و قدرت حاصل ہو جاتی ہے تو وحی سنائی دینے لگتی ہے۔ اور اس کے ماسوا صورتیں مشکل معلوم ہوتی ہیں۔ مگر جب وحی پے در پے آتی ہے۔ اور بار بار القاء ہونے لگتا ہے۔ تو پھر عالمِ ملکوت کا اتصال جس میں ابتداءً صعوبت محسوس ہوتی تھی سہل و گوارا ہو جاتا ہے۔ اور اختتامِ وحی کے بعد جب حالتِ بشری پر رجوع قرار ہوتا ہے تو معنی وحی تمام بشری مدارک پر خصوصاً واضح ترین اور ادراکِ بصری پر منقش ہو جاتے ہیں اور حاملِ وحی کی صورت آنکھوں کے سامنے ہوتی ہے۔

## فرقِ مراتب بذریعہ حدیث

اس فرقِ مراتب ظاہر کرنے والی حدیث (احیاناً عتینی مثل صلصلة الجرس و هو اشده علی ضفیصم عنی وقد وعیت ما قال احیاناً تمثیل لی الملک جلا فیکلمنی فاعی ما یقول) میں جنابِ رسولِ اکرم ﷺ نے پہلے طریق کی وحی کے لیے وعیت بصیغۂ ماضی اور دوسری اکمل وحی کے واسطے اعی بصیغہ مضارع فرمایا ہے غور سے معلوم ہوتا ہے کہ اس طریقِ بیان میں بلاغت کا ایک باریک نکتہ ہے۔ کیوں کہ وحی کی دونوں حالتوں کو تمثیل سے ظاہر کیا گیا ہے۔ پہلی حالت کو سناٹے اور گونج سے تعبیر کیا ہے جو "عرفاً خارج از کلام" ہے۔ اور خبر دی ہے کہ فہم و سماع انقطاعِ آواز کے بعد واقع ہوتا ہے۔ اس لیے اس انقطاع و انفصال کے بیان کرنے کے لیے وعیت بصیغۂ ماضی فرمایا جو کہ انقطاع و انقضا مناسب ہے۔ اور وحی کی دوسری حالت کو تمثیل میں یوں ادا کیا۔ کہ گویا مجھ سے کوئی کلام کرتا ہے۔ اور عمل سماعت کلام کے ساتھ ساتھ ہوتا ہے۔

اس لیے برعایتِ اقتضا اعی بصیغۂ مضارع (جو مقتضی تجدد ہے) فرمایا۔

## نزولِ وحی کے وقت گرانی محسوس ہونے کی وجہ

جاننا چاہیے کہ وحی کے نزول کے وقت فی الجملہ نبی ﷺ و مرسل کو مشقت و گرانی پیش آتی ہے۔ چنانچہ قرآن مجید میں بھی اس کی طرف اشارہ ہے۔ انا سنلقی علیك قولاً ثقیلا

یعنی "اے محمد ﷺ ہم تجھ پر ایک ثقیل و گراں وحی (قرآن) عنقریب نازل کریں گے"۔ اور جناب عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب طولانی وحی نازل ہوتی تھی تو اس سے جنابِ رسولِ خدا ﷺ کو سختی و صعوبت پیش آتی تھی۔ اور یہ بھی کہ اگر وحی سخت جاڑے میں آتی تھی تو انقطاعِ وحی کے بعد بھی پیشانی مبارک سے پسینہ ٹپکتا رہتا تھا۔ اسی صعوبت و تعب کی وجہ سے نزولِ وحی کے وقت انبیا علیہم السلام کو بے خودی و غشی لاحق ہوتی ہے اور گلے سے بے اختیار آوازِ خرخر نکلنے لگتی ہے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ انبیا نزولِ وحی کے وقت بشریت سے مفارق و علیحدہ ہو کر عالم

ملکوت میں پہنچ جاتے ہیں اور کلامِ نفسانی کا ان پر خاتمہ ہوتا ہے۔ اس لیے یہ مفارقت از بشریت صعوبت اور شدتِ تعب کا باعث ہوتی ہے۔ کیونکہ اس حالت میں گویا نفس اپنی ذات اور افق سے مفارق والگ ہوتا ہے۔ یہی معنی ہیں۔ اس لفظ غط کے کہ آں جناب صلی اللہ علیہ وسلم نے وحی کی ابتدائی حالت کو تعبیر فرماتے ہوئے بیان کیا فغطنی حتی ابلغ من الجهد ثم ارسلنی فقال اقراء فقلت ما انا بقاری ء۔ و کذ اثانیه و ثالثه۔

## مکی اور مدنی سورتوں میں طوالت واختصار کی وجہ

جب وحی پے در پے نازل ہوتی ہے تو تدریجاً پہلی وحی کی نسبت بعد کی وحی میں کسی قدر سہولت ہوتی جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ معظمہ میں تشریف رکھتے تھے، ہجرت کے بعد کے مقابلہ میں چھوٹی سورتیں نازل ہوئی ہیں۔ دیکھو کہ غزوۂ تبوک میں سورت برأت مکمل یا بعض روایت کے مطابق اس کا زیادہ تر حصہ نازل ہوا۔ حالانکہ آپ ناقہ پر سوار چلے جارہے تھے۔ اور جب آپ ﷺ مکہ معظمہ میں تھے تو قصا مفصل کا بھی کچھ حصہ ایک وقت میں نازل ہوتا تھا۔ اور باقی دوسرے وقت میں۔ اور مدینہ منورہ میں آیت الدین طوالت کے باوجود ایک بار نازل ہوئی۔ اور یہی سب سے پچھلی وحی تھی۔ اور مکہ میں سورۂ رحمٰن۔ الذاریت، المدثر۔ الضحیٰ۔ الفلق۔ یا ان جیسی سورتوں کی آیتیں نازل ہوتی تھیں۔ اسی طوالت واختصار سے مکی ومدنی آیتوں اور سورتوں میں باہم فرق وامتیاز کرنا چاہیے کہ ایک بڑی علامت ہے۔

کہانت: نبوت کی بحث ختم کرنے کے بعد اب ہم کہانت کے متعلق کچھ بیان کرتے ہیں۔ جاننا چاہیے کہ کہانت بھی نفس انسانی کا ایک حصہ ہے۔ کیوں کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ نفس انسانی میں بشریت سے علیحدہ ہو کر اپنے سے اوپر عالمِ ارواح میں شامل ہونے کی صلاحیت وقابلیت ہے اور انبیاء علیہم السلام کو فطرۃً کسی خاص وقت میں قلبِ ماہیت اور روحانی بالیدگی کا یہ مرتبہ حاصل ہوتا رہتا ہے اور یہ بھی کہہ چکے ہیں کہ اس مرتبہ پر پہنچنے کے لیے نہ ان کو مشقت ومحنت کی ضرورت ہوتی ہے نہ مدارک وتصورات سے مدد لیتے ہیں۔ نہ کسی قسم کے کلام وحرکت وغیرہ افعالِ بدنی سے مدد کی ضرورت پڑتی ہے۔ بلکہ ان کا اوپر جانا آنکھ جھپکنے میں واقع ہوتا ہے اور چوں کہ انسانی طبیعت میں صلاحیت موجود ہے تو قیاس کا تقاضا ہے۔ کہ نوعِ انسانی میں بعض اشخاص میں یہ قوت انبیاءِ اکرام سے کمتر وناقص بھی پائی جائے جن میں یہ نقص وکمی ایسی ہی ہو جیسی کہ افرادِ ناقص میں نسبتاً صاحبِ کمال سے ہوا کرتی ہے اور اس نظریۂ انسلاخ کی عدم موافقت استغانت کی ضد ہے۔ جو کہ بہت بڑا فرق ہے۔ غرضیکہ نوعِ انسان میں ایک صنف ایسی بھی ہے جو حرکتِ فکریہ کے ذریعے قوت عقلی کو حرکت میں لا کر حسیہ سے الگ اور بالاتر ہو سکتی ہے۔ اگر چہ فطرۃً یہ مرتبہ اس کو حاصل نہ ہو۔ چونکہ فطرت غیر انبیا کی ناقص ہے۔ اس لیے جب ان کو یہ خامی فطرت انسلاخ از بشریت اور اتصالِ ملکوت سے روکتی اور مانع ہوتی ہے۔ اور وہ امورِ جزیہ سے "محسوس ہوں یا متخیلہ" مدد لیتے ہیں۔ کبھی وہ اجسام شفاف اور حیوانوں کی ہڈیوں سے بطریقِ خاص مدد لیتے ہیں۔ اور کبھی شاعرانہ خطاب اور طیور وحیوانات کے افعال وحرکات سے اور یہ احساس وتخیل حصول انسلاخ کے لیے ان کی مدد کرتا ہے۔ جو ان کی خواہش اور ضرورت ہے۔ اور ان میں جو پوری قوت اس قسم کے ادراک کی ہوتی ہے، شاملِ حال (ہمزاد) ہو کر اس کمی کو پورا کر دیتی ہے۔ یہی قوت جو ان لوگوں میں اس کی یہ نسبت کاہن کے نفس میں اس سے زیادہ اور قوی ہوتی ہے کہ خواب دیکھنے والے کو خواب کے متعلق واقعات سے۔ لیکن باوجود اس علم وآگاہی کے وہ لوگ اپنے لیے نبوت کی بیجا حرص وطمع میں گرفتار ہو کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جھٹلاتے اور اس کی نبوت سے انکار کرتے ہیں۔ جیسے امیہ بن الصلت اور ابن الصیاد اور مسیلمہ وغیرہ نے جناب رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں خود نبی بن بیٹھنے کی بے جا خواہش اور بے فائدہ کوشش کی۔ لیکن جب طبیعتوں پر ایمان غالب آیا اور ہواء وہوس سے دل خالی ہوئے تو ایمان لا کر پکے ایمان دار ہو گئے۔ جیسے کہ طلحہ الاسدی اور سواد بن قارب کا واقعہ مشہور ہے۔ اور کہتے ہیں کہ بعد از اسلام ان دونوں صاحبوں سے اسلامی فتوحات میں وہ اعمال وآثار ظاہر ہوئے جو ان کے حسنِ ایمان پر گواہی دیتے ہیں۔

## حقیقت الرؤیا

"رؤیا" (خواب) کی حقیقت یہ ہے کہ نفس ناطقہ کسی خاص وقت میں واقعات کی تصویر اپنی روحانی ذات میں دیکھ لیتا ہے۔ کیونکہ جس وقت

نفسِ روحانیت میں ہوتا ہے تو عام اشیائے روحانیہ کی طرح اس میں بھی واقعات کی صورتیں بالفعل موجود ہوتی ہیں۔ رہا یہ امر کہ نفس کو روحانیت کا یہ مرتبہ کب اور کیوں کر حاصل ہوتا ہے۔ اس کے لیے نفس کا مادہ وحواسِ خمسہ سے تنہا ہونا شرط ہے۔ اور یہ علیحدگی سونے کی حالت میں کبھی لمحہ بھر کے واسطے حاصل ہو جاتی ہے۔ پس جونہی کہ نفس کو قیدِ جسمانی سے خلاصی ملی اس نے اپنی پسندیدہ پیش آنے والی باتوں کو اخذ کر لیا۔ اور اس عمل کے ساتھ اپنے حواسِ خمسہ کی طرف پلٹ آتا ہے۔ اسی عمل کا نام رؤیا یا خواب ہے۔ پھر اگر یہ عمل کمزور رہے اور خیال میں اس کی حکایت ومثال کا طریقہ خلط ملط ہو جانے کی وجہ سے وہ غیر واضح ہے تو اس الجھن کی وجہ سے اس کے سمجھنے کے لیے تعبیر کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور اگر اخذ قوی ہے اور خیال میں اس کے لیے حکایت ومثال کی ضرورت نہیں ہوئی ہے تو مثال وخیال سے الگ تھلگ ہونے کی وجہ سے اس میں تعبیر کی حاجت نہیں پڑتی۔ مواد جسمانی سے نفس کو تنہائی حاصل ہونے کا سبب یہ ہے کہ نفسِ روحانی قوت سے اپنی حد کے اندر اور جسم وحواسِ خمسہ سے کمال کا طالب ہے۔ اس لیے جب بدن سے تعلق محض پیدا کراتا ہے اور اس کا وجود بالفعل کامل ہوتا ہے تو وہ ایک روحانی مدارک بذات بن جاتا ہے۔ البتہ اس کی روحانیت مرتبۂ اعلیٰ کے ان ملائک کی روحانیت سے کم درجہ کی ہوتی ہے۔ جن کو کمال پانے کے لیے مدارکِ بدنی وغیرہ کی حاجت ہی نہیں ہوتی۔ بلکہ وہ بذاتِ خود بغیر کسی دوسرے تعلق ازل سے کامل ہیں۔

## خلاصۂ بحث

الغرض یہ کہ جب تک نفس کو جسم سے تعلق ہے، اس میں ایک ایسی صلاحیت اور قابلیت ہے کہ جس سے وہ امورِ غیب کا کچھ نہ کچھ استفادہ کر لیتا ہے۔ لیکن تمام نفوسِ انسانی میں یہ قوت واستعداد برابر برابر ساتھ نہیں پائی جاتی۔ بعض اشخاص میں زیادہ ہے۔ جیسے اولیائے کرام کے مبارک وپاک نفوس میں اور اکثر میں کم جیسے کہ عوام الناس میں۔ نفوسِ انبیاء علیہم السلام میں بھی یہی قوت واستعداد ہے لیکن رتبہ کے لحاظ سے زیادہ طاقتور۔ کیونکہ انبیا خاص اوقات میں بشریت سے بالاتر ہو کر محض اس لیے اتصالِ روحانی وادراکِ باطنی کے مدد ومعاون بن کر فطری کمی کی کچھ نہ کچھ تلافی کر دیتے ہیں۔

## کہانت ختم ہونے کا نظریہ

بعض علما کا خیال ہے کہ ''کہانت کا سلسلہ زمانہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم آخر الزمان سے منقطع ہو گیا ہے۔ کیونکہ زمانۂ بعثت میں شیاطین سنگسار کر دیے گئے۔ تاکہ آئندہ آسمانی خبریں نہ لاسکیں۔ چنانچہ قرآن مجید میں بھی اس کا مذکور ہے۔ اور کاہن آسمانی خبریں شیاطین کے ذریعہ سے معلوم کرتے ہیں۔ اور شیاطین خبر لانے سے روک دیے گئے۔ اس لیے کہانت ختم ہو گئی۔'' لیکن یہ دلیل ثبوتِ دعویٰ کے لئے کافی نہیں۔ کیونکہ کہانت تو القاءِ شیطانی سے بھی ہوتی ہے اور خود کاہنوں کے نفوس سے بھی۔ جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں اور قرآن مجید سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ محض ایک قسم کی آسمانی خبروں سے جو بعثت سے متعلق تھیں، شیاطین روک دیے گئے نہ کہ دوسرے احتمال واطلاعات کی دریافت سے۔ اس کے علاوہ وہ آسمانی خبریں زمانۂ نبوت ہی میں منقطع ہوئی تھیں۔ اور زمانۂ نبوت کے بعد کہانت پھر پلٹ آئی۔ اور یہ بات ہے بھی ظاہر۔ کیونکہ اس قسم کے تمام مدارک زمانۂ نبوت میں سست وکمزور ہو جاتے ہیں۔ جیسے کہ طلوعِ آفتاب سے ستاروں اور چراغوں کا نور ماند پڑ جاتا ہے۔ اس لیے کہ نبوت وہ زبردست نور ہے۔ جس کے مقابلہ میں تمام نور ناپید ہو جائیں یا ایسے ہی ہو جاتے ہیں۔

## کہانت قریب از نبوت کا نظریہ

بعض حکما کا یہ خیال ہے کہ کہانت کا ظہور زمانۂ نبوت کے قریب ہی ہوتا ہے۔ اور بعد نبوت کہانت باقی نہیں رہتی۔ اور وقتاً فوقتاً انبیا کی بعثت کے زمانہ میں یہی کیفیت ہوتی رہتی ہے۔ کیونکہ بعثت انبیا کے وقت لازم ہے کہ حالات فلکی نبوت کے مقتضی ہوں اور حالات فلکی کے مقامِ کمال پر وہ نبوت کمال کو پہنچتی ہے۔ جس کی وہ وضع فلکی تقاضا کرتی ہے۔ اور جب تک کہ وہ وضع فلکی ناقص رہتی ہے اور بعید از کمال نوعِ انسانی میں بھی اس کے

اثر سے نفوسِ ناقصہ کا ظہور ہوتا ہے، انہیں ناقص طبیعت والوں کو کاہن کہتے ہیں۔ جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں۔ پس قبل اس کے کہ یہ وضعِ فلکی کمال کو پہنچے ناقص رہنے تک ایک یا زیادہ کاہنوں کے وجود کی مقتضی ہوتی ہے اور کاہن پیدا ہوتے ہیں۔ مگر جب یہ وضعِ فلکی کمال پاتی ہے تو وجودِ نبوت کامل ہو جاتا ہے۔ اور وہ وضعِ فلکی بھی زائل ہو جاتی ہے جو ایسے وجود کا باعث ہوئی تھی۔ اور زوال وضع کے بعد اس نوع کا کوئی فرد نہیں پایا جاتا۔ مذکورہ بالا بیان اسی حالت میں قابل اعتبار ہو سکتا ہے جب کہ مان لیا جائے کہ اس وضعِ فلکی کے بعض اجزا و حصص کا وجود بھی جزوی علامات کا مقتضی ہوتا ہے۔ مگر یہ امر خود مسلم ہے کیونکہ ممکن ہے کہ یہ وضع بہیئتِ مخصوص میں کچھ بھی کمی رہنے سے وہ وضع بالکلیہ اس قسم کے آثار کی مقتضی نہ ہو۔ نہ یہ کہ وضعِ ناقص وجودِ ناقص کا سبب ہے جیسا کہ حکما بیان کرتے ہیں۔ کاہن اگر کسی نبی کے ہم عصر ہوتے ہیں تو نبی کی صداقت اور اعجاز کو سمجھتے اور جانتے ہیں۔ کیوں کہ نبوت کی جزوی آگہی و علم ان کو ہوتا ہے۔ جیسے کہ ہر ایک شخص کو اپنے خواب سے معاملات کے متعلق کچھ نہ کچھ آگاہی ہو جاتی ہے۔ بلکہ ایک قسم کے ادراک اور حصول قلب ماہیت کی بنیاد ہی کہانت ہے۔ اور چونکہ اس طبقہ کے نفوس ناقص اور قاصر از کمال پیدا کیے گئے ہیں۔ اس لیے ان کا علم و ادراک کلیات کی نسبت جزئیات میں زیادہ ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کاہنوں کی قوت متخیلہ نہایت قوی ہوتی ہے۔ کیونکہ ادراک کلیات کی نسبت جزئیات میں زیادہ ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کاہنوں کی قوت متخیلہ نہایت قوی ہوتی ہے۔ کیونکہ ادراک جزئیات اسی قوت سے مخصوص ہے۔ پس ان کا خیال سوتے ہوں یا جاگتے جزئیات میں تیرتا رہتا ہے اور جزئیات ہر وقت اس کے سامنے کھڑی رہتی ہیں۔ جن کو آئینہ کی طرح وہ خیال ان کے سامنے حاضر اور پیش کرتا ہے۔ جس میں وہ مصور و منقش ہیں۔ جزئیات سے آگے بڑھ کر کاہن کو ہرگز معلومات سے آگاہی پر قدرت نہیں ہوتی۔ کیونکہ اس کی وحی شیطانی ہے۔

## کہانت میں اعلیٰ درجہ

کہانت میں وہ لوگ کامل تر سمجھے گئے ہیں جو موزوں ہم قافیہ سے مدد لے کر اپنے حواس خمسہ کو معطل کرتے ہیں۔ اور قلب ماہیت اور اتصال کی قوت کو اس تدبیر سے قوی۔ اسی حرکت اتصال اور اجنبی مددگار (کلام موزوں وغیرہ) کے ذریعہ سے ان کے دل میں وہ خطرات گذرتے ہیں۔ جن کو وہ وقتاً فوقتاً بیان کرتے ہیں۔ کبھی ان کا بیان واقعی اور سچ ہوتا ہے اور کبھی غلط اور سراپا جھوٹ۔ کیوں کہ وہ اپنے فطری نقصان کو باطنی حسیات سے پورا کرتے ہیں۔ جو صاحب ادراک سے ناموزوں و غیر مناسب ہونے کی وجہ سے کمی کو کماحقہٗ پورا نہیں کر سکتے اس لیے سچ اور جھوٹ دونوں واقع ہوتے ہیں۔ اور ان کے اقوال پختہ و اعتبار کے قابل نہیں رہتے۔ اور بعض اوقات وہ اپنے زعم میں اپنے ادراک کو کامل سمجھ کر محض گمان اور خیال سے اور کبھی دریافت کرنے والوں کو دھوکا دینے کے لیے غیب کی باتیں بتانے لگتے ہیں غرضیکہ جو لوگ بصیرت کی افزائش کے لیے ہم قافیہ کلام سے مدد لیتے ہیں، کاہن کہلاتے اور اس صنف میں کامل تر شمار ہوتے ہیں۔ اور چوں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی بابت فرمایا تھا۔ هذا من سجع الکهان ۔ اس لیے کلام موزوں بمقتضائے اضافت اور بھی زیادہ ان کے لیے مخصوص ہو گیا۔

## نبوت اور کہانت کا فرق

ایک دفعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابن صیاد (جو مدعیِ نبوت ہوا تھا) سے دریافت کیا۔ کہ تم کو غیب کی خبریں سچی معلوم ہوتی تھیں یا جھوٹی۔ تو اس نے جواب دیا۔ کہ سچی اور جھوٹی دونوں طرح کی خبریں میرے پاس آتی تھیں۔ آپ نے فرمایا کہ پھر تو حقیقت امر خلط ملط ہو جاتی تھی اور نبوت کا خاصہ صدق ہے۔ اور کبھی اس میں خلاف دروغ واقع نہیں ہوتا۔ کیوں کہ نبوت کہتے ہیں اس اتصال روحانیہ کو جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمزاد اور اجنبی کی مدد کے بغیر حاصل ہوا اگر کوئی اپنی فطری کمزوری کی وجہ سے ایسے نامانوس تصورات کی اعانت کا محتاج ہوتا ہے۔ جو اس کے ادراک میں داخل اور اس تعقل سے اشتباہ پیدا کرتے ہیں۔ جس کی طرف وہ متوجہ ہو اس لیے اس کا تعقل خلط ملط ہو جاتا ہے اور اس کے معلومات میں سچ اور جھوٹ شامل ہوتا ہے پس کہانت نبوت کے درجہ پر نہیں پہنچ سکتی۔ کہانت میں ہم نے ہم قافیہ کلام کو بہترین درجہ بتایا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ سجع (قافیہ) کے معنی تمام مرئیات و مسموعات وغیرہ امور اجنبی سے خفیف و سبک ہوتے ہیں۔ اور ملکیت اور اعلیٰ روحانیت کے مرتبہ پر پہنچتے ہیں۔ اور ان

کی یہ صلاحیت نزولِ وحی کے وقت بار بار قوۃ سے فعل میں آتی رہتی ہے۔ اور وحی سے جو علم و وجدان حاصل ہوتا ہے وہ بہت کچھ خواب سے مشابہ ہوتا ہے۔

## خواب جزء نبوت کی روایت

اگرچہ خواب و وحی میں مرتبہ کے لحاظ سے بہت بڑا فرق ہے لیکن چونکہ فی الجملہ مشابہ ہے۔ اس کی رعایت سے جناب شارع علیہ السلام نے فرمایا۔ الرؤیا جزءَ من ستة و اربعین جزء من النبوة دوسری ایک روایت میں ثلاثة و اربعین آیا ہے۔ اور ایک میں تسعین بھی۔ لیکن ان تینوں روایتوں میں سے کسی ایک روایت میں بھی کوئی عدد واقعی مراد نہیں ہے۔ بلکہ کہا گیا ہے کہ خواب و نبوت میں بڑا فرق ہے۔ کیونکہ تسعین عرب کے محاورہ میں کثرت کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ بعض علما نے ستہ و اربعین کی روایت میں یہ مسلک اختیار کیا ہے کہ ابتدائے نبوت میں چھ مہینے تک آں جناب کے پاس وحی خواب میں آتی رہی۔ اور آپ کی نبوت کا تمام زمانہ ۲۳ سال کا ہوا۔ اس سے پہلے چھ مہینہ کی وحی تمام نبوت کی پر چیوں کا چھیالیسواں حصہ ہوگیا۔ لیکن یہ تاویل بعید از تحقیق ہے۔ کیونکہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس چھ مہینہ تک وحی خواب میں آئی تو اس سے یہ کہاں لازم آتا ہے کہ دیگر انبیاء علیہم السلام پر بھی چھ مہینے تک خواب ہی میں وحی آئی۔ اس کے علاوہ مذکورہ بالا توجیہ سے زمانہ رؤیا اور مدتِ نبوت میں نسبت ہوئی۔ نہ کہ رؤیا و نبوت کی حقیقت میں۔ اس لیے قابلِ اطمینان وہی مسلک ہے جو ہم بیان کر چکے کہ حدیث شریف میں جزء من النبوت کے معنی سے وہ نسبت مراد ہے جو عوام الناس کی ابتدائی استعداد کو انبیاء علیہم السلام کی انتہائی استعداد سے ہے۔ چونکہ عموماً نوع انسان میں یہ صلاحیت کمزور و ابتدائی ہے اور وجود بالفعل پانے کے لیے اس کو بہت سے مانعات، رکاوٹیں مثلاً حواس ظاہری کہ قوی تر مشکلات ہیں، درپیش ہیں۔ اس لیے خدائے تعالیٰ نے ایسی فطرت عنایت کی ہے کہ حالتِ خواب میں جو اس کے لیے ضروری ہے۔ حواس کے پردے اٹھ جاتے ہیں۔ اس وقت جس چیز کی طرف نفس کی توجہ ہو جاتی ہے اسی کا علم اسے حاصل ہو جاتا ہے۔ اسی حالت میں کبھی کبھی نفس اپنے مطالب کو بھی دریافت کر لیتا ہے۔ اسی رعایت سے جناب شارح علیہ السلام نے رؤیا کو خوش خبری قرار دیا۔ اور فرمایا کہ لم یبق من النبوة الا المبشرات۔ یعنی ''نبوت ختم ہوئی۔ فقط مبشرات باقی رہ گئے ہیں''۔ لوگوں نے دریافت کیا۔ کہ یا رسول اللہ مبشرات کیا ہیں؟ آپ نے فرمایا۔ اچھے خواب جو مردِ صالح کو نظر آئیں۔

## خواب کیوں نظر آتے ہیں

اب ہمیں یہ اور بیان کرنا ہے کہ حواس کا پردہ نفسِ انسانی سے خواب میں کیوں کر اٹھتا ہے؟ اس کی وجہ یہ ہے کہ انسانی روح کا وجدان اور اس کے کام روحِ حیوانی کے ذریعہ سے ہوتے ہیں۔ جو ایک قسم کا غیر مرئی ہے۔ اور اس کا مرکز و مقام دل کا نچلا حصہ ہے جیسے کہ جالینوس وغیرہ نے اپنی تشریح کی کتابوں میں بیان کیا ہے۔ یہی روحِ حیوانی خون کے ساتھ تمام شریان و عروق میں پھیلتی اور بدن کو حس و حرکت اور تمام بدنی اعمال و افعال کی قوت دیتی ہے۔ اسی بخار لطیف کا کچھ حصہ دماغ کی طرف بھی اوپر چڑھتا ہے اور دماغی ٹھنڈک سے معتدل ہوتا ہے۔ اور دماغی قوائے اس کی مدد سے اپنا کام کرتے ہیں۔ گویا نفسِ ناطقہ بھی اس روح بخاری کی مدد سے سوچتا اور سمجھتا ہے اور اسی سے متعلق ہے۔ کیونکہ لطیف کا تعلق لطیف ہی سے ہو سکتا ہے۔ اور یہی حیوانی روح تمام موادِ بدنی میں لطیف تر ہے اس لیے وہی آپ سے الگ ایک وجود یعنی نفسِ ناطقہ کے آثار کی جلوہ گاہ بھی ہے اور اسی کی بدولت نفسانی علامات بدن پر ظاہر و مرتب ہوتے ہیں۔ ہم بیان کر چکے ہیں کہ نفس کا ادراک دو طرح پر ہوتا ہے یعنی ادراکِ نفس کو اس مافوق روحانی ادراک سے باز رکھتے ہیں۔ جس کی قوت فطرت اس کو کم و بیش دے گئی ہے۔ پس جب حواسِ خمسہ ظاہری لگاتار کام کرتے رہنے سے سست و مضمحل ہو جاتے ہیں۔ اور کثرت عمل سے روح بھی تنگ اور زچ ہو جاتی ہے تو نفس انسانی بحسبِ فطرت اپنی کامل ہیئت پر کسی کی مدد کے بغیر ادراک حاصل کرنے کے لیے آمادہ و تیار ہو جاتا ہے۔ یہ کیفیت عموماً اس وقت ہوتی ہے کہ روح حیوانی حواسِ ظاہری کو چھوڑ کر حواس باطنی کی طرف رجوع کرے۔ اور حواس ظاہری سے روح کے الگ ہونے کے لیے رات کی خنکی و ٹھنڈک جو بدن پر غالب ہوتی ہے، مددگار بن جاتی ہے۔ اس لیے ان کی قدرتی حرارت بھی بدن کے اندرونی حصوں کی طرف رخ کرتی اور اوپر سے اندر چلی جاتی ہے۔ اور روحِ حیوانی بھی حواس کا مرکب

ہے۔ اس کا ساتھ دیتی ہے۔'' یہی وجہ ہے۔ کہ علی الاکثر رات کو نیند آتی ہے۔'' غرضیکہ جب روحِ حیوانی حواسِ ظاہری کو چھوڑ کر باطنی حواس میں پہنچتی ہے۔ اور نفس ظاہری امور سے فارغ اور ان صورتوں کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ جو حافظہ میں محفوظ ہیں تو ترکیباً و تحلیلاً اس سے خیالی صورتیں علی العموم معمولی شکل میں نظر آتی ہیں کیونکہ وہ قریب اور روزمرہ کے مدریحات سے ماخوذ و منتزع ہوتی ہیں اس کے بعد وہ صورتیں حس مشترک میں ''جو جامع حواس ظاہری ہے۔'' میں پہنچتی ہیں۔ وہ حواس ظاہریہ کے طریق پر ان کا فہم کرتا ہے اور بعض اوقات نفس قوائے باطنیہ سے لڑتا بھڑتا دفعتاً اپنی روحانیت کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور اپنی فطری روحانی قوت سے ادراک حاصل کرتا ہے۔ اور ان اشیاء و حقائق کا اقتباس جو اس وقت اس کی ذات و حقیقت سے متعلق ہوں، اس کے بعد ان صورتوں کو خیال اپنے قابو میں کرتا اور حقیقت یا حکایت و تشبیہ کا معمولی لباس پہناتا ہے۔ اور بحالتِ تشبیہ و حکایت ان مدرکات کی تاویل کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور اگر نفس نے حافظہ کی موجودہ صورتوں میں اس سے پہلے تحلیل و ترکیب شروع کردی کہ نفس حواس سے کلیتاً خلاصی پا کر کچھ علم و اقتباس بذا تہا حاصل کرے تو یہی تحلیل و ترکیب اضغاثِ اعلام (بدخوابی) کہلاتی ہے۔

## خواب کی تین اقسام

حدیث شریف میں آیا ہے کہ خواب تین قسم کے ہیں۔ اول من جانب اللہ۔ دوم از طرفِ ملائک۔ تیسری از وسوسۂ شیطانی۔ یہ تفصیل بھی ہمارے بیان کے مطابق ہے۔ یعنی جو خواب صاف اور واضح ہوتے ہیں، وہ اللہ کی طرف سے ہیں۔ اور جن میں تعبیر و تاویل کی ضرورت ہوتی ہے، وہ القائے روحانیہ میں شمار ہوتے ہیں۔ اور بدخوابیاں وسوسۂ شیطانی میں شمار۔ کیوں کہ اس قسم کے خواب سراپا لغو اور باطل ہوتے ہیں۔ اور شیطان ہی لغویت کا منبع و سرچشمہ ہے۔ یہ ہے خواب کی حقیقت اور اس کی علت اور سونے کے وقت پیش آنے کی وجہ جو ہم نے بیان کی۔ اور یہ خاصہ ہے نفسِ انسان کا جو عموماً ہر فرد و بشر میں موجود ہے اور کوئی بھی اس سے خالی نہیں۔ اور ہمیں یقین ہے کہ نفس حالتِ خواب میں بعض مدارکِ غیبی کو دریافت کرتا رہتا ہے۔ پس جب یہ مسلم ہے کہ نفس خواب میں غیب کا علم حاصل کرتا ہے۔ تو پھر اور حالتوں میں بھی اس کے علم سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ ذاتِ درک اگرچہ ایک ہی ہے۔ لیکن اس کے حواس ہر حال میں جداگانہ ہیں۔ وللہ الهادی الی الحق بمنه و فضله۔

# فصل

## حالومہ کی اصلاح

مندرجہ بالا صورتوں میں واقعاتِ غیب آدمی کو عام طور پر انسانی عزم و قدرت کے بغیر معلوم ہوتے ہیں۔ مگر جب نفس بعض امور کی طرف مائل و متوجہ ہوتا ہے تو عزم و میلان کی وجہ سے خواب میں اس کو ان کا علم ہو جاتا ہے۔ اہلِ تصوف (صوفیہ) کی بعض کتب مثلاً کتاب الغایت وغیرہ میں ایسے وظائف و اسما بھی مذکور ہیں۔ کہ اگر سوتے وقت کوئی انہیں پڑھ کر سوئے تو خواب میں وہ باتیں نظر آ جاتی ہیں۔ جنہیں وہ دیکھنا اور معلوم کرنا چاہتا ہے۔ اس قسم کے الفاظ برائے اطلاعِ غیب کو صوفیہ اپنی اصطلاح میں حالومہ کہتے ہیں۔ کتاب الغایت ہی میں مسلمہ نے ایک حالومہ لکھا اور حالومۂ طباع اس کا نام رکھا ہے۔ اگر کوئی چاہے کہ اس کے ذریعہ سے اپنا کچھ حال دریافت کرے تو اس کی ترکیب یہ ہے کہ سوتے وقت تمام خیالات کو دور کر کے کامل توجہ کے ساتھ یہ کلماتِ عجمیہ تماغس بعد ابن یسوا روغداس نوفنا غارس پڑھے۔ اور اپنی حاجت بیان کر کے سو رہے۔ ضرور اپنے سوال کا جواب خواب میں پائے گا۔ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے چند دن کے روزوں اور ریاضت کے بعد یہ عمل کیا۔ خواب میں دیکھا کہ ایک شخص اس کے سامنے کھڑا ہے۔ اور کہتا ہے کہ میں تیری طبیعت تامہ ہوں۔ یہ دیکھ کر اس کو جو کچھ دریافت کرنا تھا۔ اس سے دریافت کر لیا۔ خود مجھے بھی ایسا اتفاق ہوا ہے کہ ان اسما کے ذریعہ سے عجیب عجیب باتیں خواب میں دیکھیں۔ اور اپنے متعلق جو کچھ دریافت کرنا چاہتا اس سے معلوم کر لیا۔

## استعداد اور مستعدلہ کا فرق

مگر یہ واقعات و اتفاقات اس امر کی دلیل نہیں ہیں کہ قصدِ خواب خواب دکھاتا ہے۔ اور یہ حالو میاں نفس میں وقوعِ خواب کی صلاحیت و استعداد پیدا کر دیتے ہیں اور جب صلاحیت قوی ہو خواب کا آنا بھی اقرب وضروری ہو گیا۔ اور انسان کو اختیار ہے کہ اپنی استعداد سے جو چاہے کرے۔ اور اس بات کی بھی کوئی دلیل نہیں کی یہ استعداد لازمی طور پر خواب دکھا ہی دیتی ہے۔ کیونکہ استعداد (استعدادِ خواب) پر قدرت اور مستعدلہ (خواب) پر قادر ہونے میں بہت بڑا فرق ہے۔ اس فرق کو سمجھو۔ اور اس جیسی باتوں میں اس کا خیال رکھو کہ بسا اوقات دلیل میں بہت ہی لطیف تر غلطی ہوتی ہے۔ جس سے عام فرد آگاہ نہیں ہو پاتا۔

# فصل

نوعِ انسان میں بعض اشخاص ایسے بھی پائے جاتے ہیں کہ اپنی طبیعت سے جو اسی صفت کے لوگوں میں فطرۃً موجود ہے۔ امورِ آئندہ کو قبل از وقوع بیان کر دیتے ہیں۔ نہ کسی علم کی طرف رجوع کرتے ہیں نہ علمِ نجوم وغیرہ سے استدلال لیتے ہیں نہ مدد طلب کرتے ہیں۔ بلکہ جہاں تک ہم جانتے ہیں ان کا یہ علم وادراک محض فطرت وطبیعت سے ہوتا ہے۔

# دوسری فصل

## پیشین گوئی کرنے والوں کا تذکرہ

نوعِ انسان میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں کہ اپنی طبیعت کی مدد سے قبل از وقوع آئندہ واقعات کی پیشین گوئی کرتے ہیں۔ لیکن اس پیشین گوئی کے لیے نہ آثار نجوم سے مدد لیتے ہیں اور نہ ہی کسی علم وصنعت کی طرف رجوع کرتے ہیں بلکہ جو کچھ دریافت کرتے ہیں، محض اپنی فطرت کے تقاضے سے۔ مثلاً فال گو اور وہ لوگ کہ شیشہ و پانی کا پیالہ و دیگر اجسام شفاف یا حیوانات کی ہڈیوں اور دل وغیرہ میں کچھ دیکھ بھال کر پاکیزہ ہونے والی باتوں کو بتا دیتے ہیں۔ اور وہ اشخاص بھی اس گروہ میں شامل ہیں جو پرند جنگلی جانور کی مختلف حرکات سے شگون لیتے ہیں۔ یا رستے میں چلتے چلتے کنکر پتھر اور گٹھلیاں اور اناج کے دانے مختلف صورت وحالت میں دیکھ کر شدنی حالت کو بتاتے ہیں۔ اب بھی دنیا میں اس قسم کے بہت سے آدمی موجود ہیں اور کسی طرح ممکن نہیں ہے کہ ہم ان کے حالات واوصاف سے انکار کر سکیں۔ اسی طرح مجانین (دیوانے) کی زبان سے بھی شدنی اور غیب کی باتیں نکل جاتی ہیں۔ اور کبھی آدمی سوتے سوتے یا مرتے مرتے بھی کچھ کہہ گذرتا ہے۔ اور صوفیا کا کرامت کے طور پر غیب کی باتیں معلوم کرنا ایک معروف ومشہور بات ہے۔ اس لیے ہم اس قسم کے تمام علوم ومدارک کو علیحدہ علیحدہ بیان کریں گے۔ پہلے کہانت کو لیتے ہیں۔ پھر فرداً فرداً ہر ایک ادراک کے بارے میں کچھ لکھیں گے۔

## نفس میں ادراک غیب کی صلاحیت

قبل اس کے کہ ہم کہانت کی بحث شروع کریں۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پہلے تمہید یا مقدمہ کے طور پر یہ بیان کر دیں کہ اقسام مندرجہ بالا میں نفسِ انسانی ادراک غیب کی استعداد کیوں پیدا کرتا ہے۔ ہم کہہ چکے ہیں کہ نفسِ انسانی روحانی ہے اور عالمِ روحانیت میں بالقوۃ موجود ہے۔ اور بدن سے متعلق ہو کر بالفعل وجود پاتا ہے۔ اور چونکہ ہر موجود بالقوہ کے لیے صورت و مادہ ضرور ہے۔ پس نفسِ انسانی کی اہم ضرورت، ادراک و تعقل ہے جس سے اس کا وجود مکمل ہوتا ہے گویا نفس جسم سے تعلق پیدا کرنے سے پہلے ہی بالقوۃ ادراک اور جزئی وکلی صورتوں کے قبول کرنے کے مستعد وآمادہ رہتا ہے۔ پھر بالقوۃ وجود کے بعد جسم کی معیت اور محسوسات کا علم حاصل کرتا ہے اور اس سے معانی کلیۂ منتزع کرنے کا معتاد وخوگر

دعوت مہدیہ سے پہلے حملہ کیا۔ اور چونکہ لمتونہ موحدین کے جھگڑوں میں پھنسے ہوئے تھے اور اندلس میں نہ ایسی عصبیت تھی اور نہ پُر زور قبائل جو ابن القسی اور اس کے تابعین کا دفاع کر سکتے۔ کچھ مدت کے لیے اندلس میں پیروان شیخ کا جو مرابطین کہلاتے تھے دور دورہ ہو گیا۔ لیکن مغرب پر موحدین کا تسلط ہونا تھا کہ ان مرابطین کو بھی ان کی شوکت سے مغلوب ہو کر ان کی سلطنت کے تسلیم کرنے سے چارہ نہ رہا۔ اور خود بھی اُن کی دعوت میں شریک ہو گئے۔ اور حصن ارکش اور اس کے اطراف سے موحدین کو آگے بڑھنے کا موقعہ دے دیا۔ اور اندلس میں یہی موحدین کے سب سے پہلے داعی بنے۔ یاد رکھنا چاہیے کہ تاریخ اندلس میں مرابطین کے تسلط کا زمانہ سورت مرابطین کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

## عصبیت کے بغیر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا نتیجہ

جس زمانہ میں کہ شرعی خلاف ورزی بڑھ جاتی ہے اور رؤساء دامر اظلم وجور اختیار کر لیتے ہیں تو اکثر فقہاء دین دار اور پرہیز گار لوگ منکرات کی روک تھام اور ظالموں کے ظلم کا سدباب کرنے کی غرض سے داعی مذہب بن کر اٹھ کھڑے ہوتے ہیں۔ تا کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر عمل میں لائیں۔ اس بغاوت سے سوائے ثواب آخرت اُن کا اور کچھ مقصد نہیں ہوتا۔ عام لوگ بھی ان کی نیک نیتی کو دیکھ کر مدد کرتے ہیں۔ اور اپنے نفوس کو اعلائے کلمۃ اللہ کی غرض سے مشکلات وخطرات میں ڈالتے ہیں۔ اور اکثر اسی کشمکش وکوشش میں کام آتے ہیں۔ لیکن چونکہ بغیر عصبیت کے وہ ایسے بڑے کام کی انجام دہی کا بیڑا اٹھاتے ہیں اس لیے ان کو اجر وثواب کچھ بھی حاصل نہیں ہوتا۔ نیک مقصد تلف ہو جاتے ہیں۔ کیوں کہ شریعت نے ان کو ایسے مہالک وخطرات میں پڑنے کی اجازت نہیں دی ہے۔ خدا تعالیٰ نے ایسے عظیم الشان کاموں کو قدرت سے وابستہ کیا ہے۔ چنانچہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ من رای منکم منکر افلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ فان لم یستطع فبقلبہ "اگر تم کوئی امر منکر دیکھو تو اپنے دست وپا سے اس کے بدلنے کی کوشش کرو۔ اگر تمہیں طاقت نہ ہو زبان سے سمجھاؤ اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو محض دل سے اُسے بُرا سمجھو"۔ اور یہ امر ظاہر ہے کہ سلطنت کے آئین اور سلاطین کے اطوار راسخ ہوتے ہیں۔ جن کو وہی پُر زور مطالبہ بدل سکتا ہے جس کے ساتھ کسی بڑے گروہ کی قومی عصبیت مددگار ہو۔

## انبیاء علیہم السلام اور عصبیت

علمائے امت تو ایک طرف رہے۔ خود انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام عصبیت وقبائل کے زور پر دعوتِ دین پیش کرتے رہے۔ حالانکہ تائید ربانی ان کے شامل ہوتی تھی۔ اور خدا چاہتا تو بلا عصبیت اُن کی دعوت کو پورا کر دیتا لیکن پھر بھی عادت واسباب ہی سے خدا تعالیٰ نے اُن کی دعوت ونبوت کو تمام کیا۔ اس لیے جب کوئی عصبیت بغیر ایسے کاموں پر اقدام کرتا ہے اگرچہ وہ حق بجانب ہی ہو۔ اُس کا انجام ہلاکت وموت کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔ اور اگر کوئی ریاست وحکومت کا طلب گار مکر سے دین ومذہب کا جامہ پہن کر داعی حق بنے تو اس کا نتیجہ تو ہلاکت وتباہی ہونا ہی چاہیے۔ کیونکہ ریاست شرعی وامامت دینیہ امر الٰہی ہے جو رضائے ربانی اور اعانت الٰہی اور اخلاص نیت اور لوگوں کی خیر خواہی کے بغیر پوری نہیں ہو سکتی۔ یہی ہر مسلمان کا ایمان وعقیدہ ہے جس میں اُس کو کبھی شک وشبہ نہیں ہو سکتا۔

## مختلف داعیانِ حق کا ذکر اور انجام

سب سے پہلے ایسا جھگڑا اور قصہ بغداد میں واقع ہوا۔ جب کہ طاہر نے بغداد کا محاصرہ کر کے تمام شہر کو برباد کر کے امین کو قتل کیا اور مامون نے خراسان سے عراق آنے میں دیر کی۔ اور پھر علی ابن موسیٰ رضا علیہ السلام کو اپنا ولی عہد مقرر کیا۔ اور تمام بنو العباس مامون کے خلاف اکٹھے ہو کر بیعت توڑنے پر آمادہ ہو گئے تھے۔ ابراہیم ابن المہدی سے تمام اہل بغداد نے بیعت کر لی تھی۔ چونکہ بدنظمی کا وقت تھا۔ تمام شہر میں ہلچل مچ گئی۔ اور شہر کے اوباشوں اور فوج نے لوٹ مار شروع کر دی۔ راستوں کو لوٹنے اور لوگوں کا مال ومتاع لوٹ کھسوٹ کر علانیہ بازاروں میں فروخت کرنے لگے۔ اہل شہر جا کر حکام کے پاس مقدمہ کرتے۔ مگر وہ تلافی یا روک تھام نہ کر سکتے تھے۔ اس وقت کی یہ حالت دیکھ کر متقی دین دار اکٹھے ہوئے اور فسق و

فجور اور ظلم وستم کی روک تھام کے لیے کوشش کرنے لگے۔ انہی لوگوں کے ساتھ اہل بغداد میں سے خالد دریوس اصلاح کا داعی بن کر اٹھا۔ اور لوگوں کو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرنے لگا۔ فوج کے آدمی اُس کے شریک حال ہو گئے۔ اور اُس نے لڑکر مفسدین کو مغلوب کیا۔ اور قید و بند سے کام لیا۔ خالد دریوس کے بعد ہی نواح بغداد کا ایک اور شخص سہل ابن سلامت انصاری اسی ارادہ پر اٹھا۔ اور ابو حاتم اپنی کنیت مقرر کی۔ گلے میں قران مجید لٹکایا اور لوگوں کو کتاب وسنت پر چلنے کی ہدایت شروع کی اور بنی ہاشم میں سے بہت سے معتبر اس کے حامی ہو گئے۔ یہ برابر بڑھتا چلا آیا اور بغداد میں پہنچ کر طاہر کے مکان میں اُترا۔ اور خزانہ پر اپنا قبضہ کر لیا۔ اور تمام بغداد میں گھوما۔ اوباشوں اور شریروں کو دھمکا کر لوگوں کو سمجھا دیا کہ خبردار شورہ پشت بدمعاشوں کو کچھ نہ دو۔ اور ان کی دھمکیوں میں نہ آؤ۔ خالد دریوس نے جب ابو حاتم کی یہ حالت دیکھی اُس سے کہا کہ میرے نزدیک سلطان کی تو کوئی خطا نہیں ہے۔ محض بدمعاشوں نے یہ ہنگامہ مچا رکھا ہے۔ سہل نے جواب دیا کہ جو کوئی بھی کتاب وسنت کے خلاف ہو گا میں اُس سے ضرور مقابلہ کروں گا۔ جب ابراہیم نے دیکھا کہ ابو حاتم نے اپنا تسلط جمانا شروع کیا ہے۔ اس کی سرکوبی کے لیے ایک فوج مامور کی۔ جس نے اُسے مغلوب کر کے قید کر لیا اور جلد ہی قیادت کا بھوت اُس کے سر سے نکل گیا۔ مگر موقع پا کر وہ قید سے نکل بھاگا اور اپنی جان بچا لے گیا۔ اس کے بعد بھی اور بہت سے احمقوں نے اقامت حق کے لیے اسی طریق کی پیروی کی۔ وہ نہ سمجھے کہ یہ باتیں زور عصبیت کے بغیر پوری نہیں ہو سکتی ہیں۔ نہ انہیں مآل و انجام ہی سوجھا کہ ان حرکات لایعنی کا نتیجہ کیا ہو گا۔

ایسے بے بنیاد مدعیانِ ہدایت کا علاج یہی ہے کہ اگر ملکی نظم ونسق میں حرج مرج پیدا کریں تو قید و بند سے کام لیا جائے یا قتل کر دیے جائیں۔ اور اگر شورش وفساد کا باعث نہیں ہیں اور بظاہر دیوانے معلوم ہوتے ہیں تو غریبوں کا علاج کیا جائے کہ عقل ٹھکانے آئے۔ ورنہ سمجھ لیا جائے کہ احمق ومسخرے ہیں کہ ایسے لایعنی خیال اور ارادے رکھتے ہیں۔

بعض اوقات مکار دین دار ریاست وسلطنت کے آرزومند اپنے آپ کو فاطمی امام منتظر مہدی آخر الزمان کی طرف منسوب کر کے صاحب دعوت بن بیٹھتے ہیں۔ کوئی کہتا ہے کہ میں مہدی ہوں، کوئی اپنے آپ کو ان کا داعی ونائب ظاہر کرتا ہے۔ حالانکہ نہ حقیقت فاطمیہ کو سمجھتے ہیں اور نہ امام منتظر ہی کی واقعی حالت کی خبر رکھتے ہیں۔ حقیقت میں اگر دیکھا جائے تو یہ مہدویت (امامت منتظرہ) یا اس کی نیابت کے مدعی وسواسی اور دیوانے ہوتے ہی۔ یا مکار وجعل ساز کہ اس دعویٰ سے وہ امارت وریاست حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ جس کی آرزو ان کے دلوں میں موجود ہے۔ مگر اسباب ظاہری کے ذریعہ سے حاصل کرنے کی قدرت نہیں رکھتے ہیں۔ اس لیے سمجھتے ہیں کہ شاید یہ اسباب انہیں مقصد تک پہنچا سکیں۔ یہ لوگ نہیں سمجھتے کہ ان باتوں میں اپنے پاؤں پر چل کر موت کے منہ میں جانا ہے۔ اسی لیے اپنی کرتوتوں کی سزا پاتے ہیں۔ جہاں کچھ فتنہ وفساد کیا قتل کر دیے گئے۔

## جعلی صوفی کا ذکر

اسی آٹھویں صدی کے اول میں صوفیوں میں سے ایک شخص توبذری نام سوس میں ظاہر ہوا۔ اور ساحل مغرب پر مسجد ماسہ میں پہنچا۔ اور بیان کیا کہ میں فاطمی امام منتظر (مہدی) ہوں۔ چونکہ اس زمانہ میں کثرت حادثات سے لوگوں کے دل بجھے ہوئے تھے اور اپنے خیال میں امام کے انتظار میں تھے اور سمجھتے تھے کہ اسی مسجد سے امام آخر الزمان کی دعوت شروع ہو گی۔ اس مکار کی بات سنتے ہی اطراف وجوانب سے بربر کے قبائل جمع ہو گئے۔ یہ حالت دیکھ کر روساے بربر کے ہوش اُڑ گئے۔ اور سمجھے کہ کہیں فتنہ وفساد زور نہ پکڑ جائے۔ رئیس مصامدہ نے چپکے سے عمر السک یلوتی نامی ایک شخص کو ورغلا کر اس جھوٹے مہدی کو سوتے ہوئے قتل کرا دیا اور اس کی دعوت امامت کا خاتمہ ہو گیا۔

عمارہ میں بھی اسی آٹھویں صدی کے آغاز میں عباس نامی ایک شخص نے مہدویت کا دعویٰ کیا۔ بہت سے احمق وکنگلے اُس کے ساتھ ہو لیے۔ اور اس کے دعویٰ کو تسلیم کر لیا۔ پھر کیا تھا عباس کا حوصلہ بڑھا اور شہر بادس پر چڑھ گیا۔ اور زبردستی اس میں داخل ہو گیا۔ لیکن ابتدائے دعوت کو چالیس ہی دن گذرے تھے کہ قتل کر دیا گیا۔ اور ہلاک شدہ مہدیوں میں شریک ہو گیا۔ چونکہ لوگ ایسے معاملات میں عصبیت اور اس کی ضرورت کا خیال نہیں کرتے، غلطی میں پڑ جاتے ہیں اور ایسے بے سروپا دعووں سے چاہتے ہیں کہ غلبہ وکنٹرول حاصل کر لیں۔ مگر مکمل غلبہ اسباب واقعی کے بغیر کیوں کر حاصل ہو سکتا ہے اور واقعی جو لوگ جعل وفریب سے کام لیں وہ اسی کے مستحق ہیں کہ ان کے دعویٰ کو فروغ نہ ہو اور اپنے کیفر کردار کو

پہنچیں۔ وذلک جزاء الظالمین۔

## ساتویں فصل

# ہر سلطنت کچھ حدودِ ملکیت کی پابند ہوتی ہیں جن سے آگے نہیں بڑھتی

جو قوم غلبۂ عام کے بعد اپنی سلطنت قائم کرتی ہے اُسے مجبوراً قیام سلطنت کے بعد اپنے زیر قبضہ صوبوں اور ریاستوں کو انتظامی امور کے لیے تقسیم کرنا پڑتا ہے۔ تاکہ اپنے ملک کو اعلائے سلطنت کی دست برد سے بھی بچائے اور حفاظت و حراست قائم کرے۔ اور احکام سلطانی کا انفاذ و اجرا باحسن وجوہ ہو سکے۔ خراج وصول کرے، اپنے رعب و دبدبے سے ملک میں شورش و فساد کے مادہ کو دبائے۔ وقت کی مناسبت سے امورِ سیاست پر عمل کرے۔ اس لیے جب قوم ممالک و صوبہ جات میں منقسم ہوتی ہے، کسی نہ کسی حد پر پہنچ کر افرادِ قوم کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ اسی حد کو مملکت کی انتہا اور دائرۂ سلطنت میں مرکز دولت کا بعید تر نقطہ سمجھنا چاہیے۔ اب اگر سلطنت بتکلف اس حد سے آگے بڑھتی ہے اور اپنے مقبوضات کو وسیع کرتی ہے تو ملک قومی حامیوں سے خالی رہ جاتا ہے اور دشمنوں اور قرب و جوار کی سلطنتوں کو موقع مل جاتا ہے۔ غضب و تغلب کے لیے ہاتھ پاؤں پھیلاتے ہیں اور وہ سلطنت وبال میں گرفتار ہو جاتی ہے۔ اس لیے کہ اس صورت میں غیروں کی دلیری اور خود سلطنت کے رعب کے زوال کا قوی امکان ہے۔ برخلاف اس کے جب عصبیت بکثرت ہو۔ یہاں تک کہ اطراف ممالک میں منقسم ہونے کے بعد بھی قوم کی تعداد ختم نہ ہو تو اس حالت میں برابر حدودِ سلطنت وسیع ہوتی ہیں اور نئے نئے ملک اس میں شامل ہوتے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ وسعت ملکیہ قوم کی نسبت سے اپنی غایت کو پہنچ جائے۔ رہا یہ امر کہ حد خاص تک توسیع مملکت کی علت طبعیہ کیا ہے۔ علت طبعیہ ہے وہی عصبیت کہ جہاں تک اس میں تسلط کا زور ہوتا ہے، ملک بڑھتا چلا جاتا ہے۔ جہاں عصبیت حد کمال کو پہنچی پیش قدمی بھی رُک جاتی ہے۔ یہی حال ہر ایک قوت کارکا ہے کہ اپنی طاقت ہی کے موافق وہ کام کر سکتی ہے اور زیادہ سے تنگ آجاتی ہے۔ سلطنت اپنے علاقہ ہائے دور دراز کی نسبت اپنے مرکز کے آس پاس زیادہ مستحکم و پُر زور رہتی ہے۔ اور جس قدر حدود و غایات کی طرف بڑھتی جائے۔ مرکز کے آس پاس کے لحاظ سے کمزور اور ضعیف الحال ہوتی جاتی ہے۔ جیسے روشنی کی شعاع ان کے نزدیک قوی اور گھنی ہوتی ہیں اور جس قدر کہ بصورت دائرہ چاروں طرف پھیلتی ہے۔ کمزور اور منتشر ہوتی جاتی ہے۔ اور ایک نہ ایک جگہ پہنچ کر بالکل تاریکی ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب سلطنت میں ضعف راہ پاتا ہے تو سلطنت اطراف و ثغور کی طرف سے کم ہونے لگتی ہے۔ اور مرکز سلطنت محفوظ رہتا ہے۔ یہاں تک کہ زوال سلطنت کا آخری دن آجائے۔

اس وقت مرکز سلطنت بھی ہاتھ سے نکل جاتا ہے اور اگر اس کے برخلاف مرکز سلطنت پہلے ہی مغلوب و مفتوح ہو گیا ہو تو پھر دور دراز کے صوبوں پر قابض رہنا کچھ مفید نہیں ہوتا۔ بلکہ فوراً سلطنت کمزور اور ڈانواں ڈول ہو جاتی ہے۔ کیوں کہ مرکز سلطنت دل کی مانند ہے۔ جو تمام بدن میں روح حیوانی پہنچاتا ہے۔ جب دل ہی بیکار ہو گیا تو تمام اطراف بدن بھی اس کے ساتھ بیکار ہو جائیں گی۔ دیکھو کہ سلطنت فارس کا مرکز مدائن تھا۔ اس لیے مسلمانوں کا اُس کو فتح کرنا تھا کہ سلطنت کا ہی خاتمہ ہو گیا۔ اور اطراف ممالک جو فتح مدائن کے بعد یزدجرد کے قبضہ میں رہ گئے تھے، اس کے حق میں بالکل بے سود ثابت ہوئے۔ بخلاف اس کے چوں کہ رومیوں کا دارالسلطنت قسطنطنیہ تھا۔ مسلمانوں نے جب شام اُن سے چھین لیا۔ وہ قسطنطنیہ میں جا بیٹھے۔ اور شام پر مسلمانوں کے تسلط ہو جانے سے ان کا کچھ نقصان نہ ہوا۔ اور مدتوں تک اس کے بعد ان کی سلطنت باقی رہی۔ یہاں تک کہ زوال سلطنت کی ساعت ناگزیر آپہنچی۔

## ابتدائے اسلام میں عربوں کی فتوحات

یہی صورت عربوں کی پیش آئی۔ ابتدائے اسلام میں چوں کہ ان کی جمعیت وافر و بکثرت تھی۔ تھوڑی سی مدت میں شام و عراق و مصر ایسے آس پاس کے ملکوں کو فتح کر لیا۔ اور اس کے بعد ان کی فتوحات کا سیلاب سندھ و حبش، افریقہ و مغرب تک پہنچا اور پھر اندلس کو بھی دبا لیا۔ اس وقت مجبوراً

انہیں ان ممالک وعلاقوں پر الگ الگ ہونا پڑا۔ اور جب عرب ہر چہار طرف ملکی حمایت وحراست کے لیے منتشر ہوئے اور اُن کی جمعیت ختم ہوگئی تو پھر فتوحات کا قدم بھی آگے نہ بڑھ سکا۔ اور اسلامی سلطنت کا دائرہ انہی حدود پر پہنچ کر ختم ہوگیا۔ اور مسلمان ان میں نہ توسیع کر سکے۔ اور آخر کار انہی حدود سے سلطنت کی کمزوری شروع ہوئی۔ یہاں تک کہ عربی سلطنت کا آفتاب آہستہ آہستہ غروب ہوگیا اور اس کے بعد جو سلطنتیں قائم ہوئیں یا ہوں گی حامیوں کی قلت وکثرت کے لحاظ سے ان کو ملک ملے گا۔ اور تقسیم وتفریق سے جمعیت کے ختم ہو جانے پر اُن کی فتوحات رُکیں اور رکتی رہیں گی۔ سنة الله فی خلقه۔

## آٹھویں فصل

# سلطنت کی عظمت، وسعت اور دورانیہ کے دار و مدار کی بنیاد

ہم بار بار بیان چکے ہیں کہ ملک عصبیت سے حاصل ہوتا ہے اور اہل عصبیت ہی ملک وسلطنت کے وہ حامی وحافظ ہیں۔ جو قیام سلطنت کے بعد اطراف واقطار ممالک واعصار پر بغرض حمایت وحراست بکھر جاتے ہیں۔ پس جس سلطنت کے حامی اور اہل عصبیت زیادہ ہوں گے وہ سلطنت بھی زبردست ہوگی اور اس کا ملک بہت وسیع ہوگا۔ اسلامی سلطنت کو دیکھو کہ جب اللہ تعالےٰ نے دین کو سربلند کرنے کے لیے عرب کو متفق ومتحد کیا۔ اور مسلمانوں کا شمار ضر وقحطان میں سے بڑھتے بڑھتے غزوۂ تبوک تک جو جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات کا آخری غزوہ تھا، ایک لاکھ دس ہزار ہوگیا۔ اور تا وفات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جو لوگ اور ایمان لائے انہوں نے اس شمار میں اور اضافہ کیا اس لیے جس وقت مسلمان مل کر تسخیر ممالک کے لیے اٹھے کوئی رکاوٹ اُنہیں نہ روک سکی۔ کسی طاقت کو اُن کے مقابلہ کی تاب نہ ہوئی۔ روم وفارس جیسی باعظمت سلطنتیں کہ دنیا میں اپنا مدمقابل نہ رکھتی تھیں، اُن کے پُر زور ہاتھوں نے اُلٹ دیں۔ ترک مشرق میں۔ فرنگ وبربر مغرب میں۔ قوط (گاتھ) اندلس میں ان کے فاتحانہ تسلط وکنٹرول کی لپیٹ میں آگئے۔ اور سب نے سر تسلیم خم کر دیا۔ خدا کی شان دیکھو کہ عرب حجاز سے نکل کر سوس اقصیٰ پہنچے۔ اور یمن سے اُٹھ کر اقصائے شمال تک ترکوں پر غالب ہوگئے اور ساتوں خطوں کو داب لیا پھر صنہاجہ دموحدین کی سلطنت کا مقابلہ کرو اور دیکھو کہ چونکہ طرف داران عبیدیہ کتامہ کے قبائل صنہاجہ ومصامدہ سے زیادہ تھے۔ ان کی سلطنت بھی وسیع اور باعظمت ہوئی۔ اور وہ افریقہ ومغرب، شام ومصر وحجاز کے مالک ہوئے۔ اس کے بعد حکومت زناتہ کا خیال کرو۔ چوں کہ اُس کے حامی قبائل مصامدہ سے بھی کم تھے۔ ان کا ملک موحدین سے بھی کم رہا۔ اس سے بھی قطع نظر کرو اور ہمارے اسی زمانہ میں زناتہ بنی مرین اور بنی عبدالواد کی سلطنتوں کو دیکھ لو۔ چونکہ ابتدائے تغلب کے وقت بنی مرین کا شمار بنی عبدالواد سے زیادہ تھا، ان کی سلطنت بھی وسیع اور پُر زور ہوئی اور یکے بعد دیگرے بنی عبدالواد پر غالب آتے رہے۔ کہتے ہیں کہ بنی مرین کی تعداد ابتدائے سلطنت میں تین ہزار تھی اور بنی عبدالواد ایک ہزار ہی تھے۔ لیکن بنی عبدالواد کی سلطنت کی خوش حالی اور تابعین کی کثرت نے ان کا شمار بہت جلد بڑھا دیا۔

سلطنت کی وسعت وقوت بھی ہمیشہ اُس تعداد کے موافق ہوا کرتی ہے۔ جو ابتداءً بذریعہ تغلب اور غلبہ سلطنت قائم کرتی ہے اور سلطنت کی عمر بھی اسی تعداد وشمار کی نسبت پر ہوتی ہے اس لیے کہ ہر ایک حادث کی عمر کا مدار مزاج کی قوت پر ہے اور سلطنت کا مزاج تابع عصبیت ہے۔ اس لیے جب عصبیت قوی ہوگی تو مزاج سلطنت بھی قوی ہوگا اور بقائے سلطنت کا زمانہ بھی جو عمر سے تعبیر کیا گیا ہے طویل اور دراز ہوگا۔ اور یہ ظاہر ہے کہ سلطنت کی قوت حامی اور مددگار کی زیادتی پر منحصر ہے۔ جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں۔

وسیع اور عریض سلطنت کے دیر تک رہنے کی اصل وجہ یہ ہے کہ ملک وسلطنت میں جو نقصان اور حرج مرج واقع ہوتا ہے وہ اطراف سے شروع ہوتا ہے اس لیے سلطنت جس قدر وسیع اور دور تک پھیلی ہوگی، اسی قدر مرکز سلطنت سے دُور دُور ابتداءً حرج مرج شروع ہوگا۔ اور ہر خلل کے لیے جو اطراف وجوانب میں ہو کچھ مدت چاہیے۔ اور چوں کہ ملک دور تک پھیلا ہوا ہے اور یکے بعد دیگرے اطراف وجوانب میں فتور ونقص واقع ہوتا ہے۔ اس لیے ایک زمانہ دراز چاہیے۔ کہ مرکز سلطنت تک اُس کا اثر پہنچے۔ چنانچہ دیکھ لو کہ بغداد میں بنو العباس اور اندلس میں بنو امیہ کی سلطنت

اسلامی سلطنت میں دیر تک قائم اور کلکل سے محفوظ رہیں اور ان کی شوکت وسطوت میں ۴۰۰ھ کے بعد کمی آئی اور عبیدیوں کی سلطنت کا زمانہ تقریباً ۲۸۰ سال ہوا۔ اور دولت صنہاجہ کا اُس سے بھی کم یعنی ۳۵۸ھ سے (جب کہ معزالدولہ نے افریقہ کی حکومت بلکین بن زیری کو دی) ۵۵۷ھ تک کل دوسو برس ہوتے ہیں۔ اور موحدین کی سلطنت کو اس وقت ۲۷۰ برس گذر چکے ہیں۔ غرضکہ اسی طرح ہر ایک سلطنت کی عمر کی کمی بیشی کا سلطنت قائم کرنے والوں کی شمار کی کمی بیشی پر انحصار ہے۔

نویں فصل

# بے شمار پرشوکت قبائل کی موجودگی میں مستحکم حکومت قائم نہیں ہوتی

## متعدد قبائل اور پائیدار حکومت

کئی با اثر قبائل کی موجودگی میں سلطنت کو پائے داری اور استحکام نہیں ہوتا۔ وجہ یہ ہے کہ ہر قبیلہ کی رائے اور خواہش الگ ہے۔ اور ہر رائے (خواہش) اپنے ساتھ عصبیت کا زور رکھتی ہے۔ جو غیروں کی رائے اور خواہش کی رکاوٹ بنتی ہے۔ اس لیے ہر وقت سلطنت پر خروج و بغاوت کی کوششیں ہوتی رہتی ہیں۔ اگر چہ سلطنت بھی باشوکت اور صاحب عصبیت ہی کیوں نہ ہو۔ کیوں کہ ملکی ماتحت قبائل اپنے آپ کو صاحب قوت اور اس قابل سمجھتے ہیں کہ سلطنت کا مقابلہ کر سکیں گے۔ چنانچہ مغرب و افریقہ میں ابتدائے اسلام سے اس وقت تک جو واقعات پیش آتے رہے ہیں وہ ہمارے اس قول کی تصدیق کرتے ہیں۔ چونکہ اس ملک میں باعصبیت و بکثرت بربری قبائل آباد ہیں۔ اس لیے ابتداءً ان پر اور کچھ کچھ فرنگ پر ابن ابی سرح کو جو غلبہ حاصل ہوا وہ دیرپا نہ رہ سکا۔ بسبب عصبیت قبائل بربر دین سے پھر کر بغاوت پر اُٹھ کھڑے ہوئے اور بار بار شکست کھانے کے بعد بھی شورش و بغاوت سے باز نہ آئے۔ اور مسلمانوں سے برابر کشت و خون ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ جب اُن میں دین و مذہب کو بھی کامل استقرار ہو گیا تب بھی انہوں نے خروج و بغاوت کو نہ چھوڑا۔ ابن ابی زید کا بیان ہے کہ بربر مغرب میں بارہ مرتبہ مرتد ہوئے اور اسلامی حکومت کا جوا کندھے سے پھینک دیا۔ اور موسیٰ ابن نصیر کے زمانۂ حکومت تک وہ ہرگز راہ راست پر نہ آئے۔ اسی وجہ سے حضرت عمر نے کہا تھا کہ افریقہ کی سرزمین غیر متحد ہے۔ یعنی اُس میں ایسے قبائل اور عصبیتیں موجود ہیں جو وہاں کے باشندوں کو اطاعت و فرماں برداری پر آمادہ نہیں ہونے دیتیں۔

## افریقہ و مغرب میں اسلامی حکومت دیر سے کیوں قائم ہوئی

اسلامی فتوحات کے زمانہ میں عراق و شام کی حالت افریقہ جیسی نہ تھی۔ اس لیے کہ ان ممالک کی حمایت کا بار فارس و روم کے ذمہ پر تھا۔ باقی اہل ملک شہری ناز پروردہ تھے جن میں جنگ و جدال کا حوصلہ نہ تھا۔ اسی لیے جب مسلمان روم و فارس پر غالب آئے اور عراق و شام اُن کے ہاتھ سے چھین لیا تو پھر ملک میں کوئی ان کا مدمقابل نہ رہا۔ برخلاف اس کے مغرب میں اس قدر بدوی اور باعصبیت قبائل آباد تھے جن کا شمار کرنا بھی مشکل ہے۔ اسی لیے جب ایک قبیلہ مغلوب و ہلاک ہوتا تھا دوسرا اس کی جگہ کھڑا ہو کر اسی کے نقش قدم پر چلنے لگتا اور سرکشی اختیار کرتا تھا۔ یہ مشکل حالات تھے جن کی وجہ سے افریقہ و مغرب میں مسلمانوں کو سلطنت کے قیام کے لیے ایک زمانہ بسر کرنا پڑا۔

## بنی اسرائیل کے دور میں شام کی حالت

بنی اسرائیل کے زمانہ میں شام کی حالت بھی بالکل مغرب و افریقہ کی مانند تھی۔ قبائل فلسطین کنعانی، بنو عیصو، بنی مدین، بنی لوط، روم، یونان، عمالقہ، اکریش، نبط وغیرہ جزیرہ و موصل تک بکھرے پڑے تھے۔ اور سب شوکت اور جدا جدا عصبیت رکھتے تھے۔ اس لیے بنی اسرائیل کو اپنی سلطنت قائم کرنے میں سخت زحمتیں پیش آئیں اور بار بار بات بن بن کر بگڑتی رہی۔ اور ان قبائل کے اختلاف کا پرتو خود بنی اسرائیل پر بھی پڑا ہے۔ کبھی تعیین بادشاہ میں مختلف الرائے ہو گئے، کبھی سلاطین کے خلاف بغاوت کی۔ مختصر یہ کہ ان کی سلطنت کے زمانہ میں کبھی بھی ملک و سلطنت کو کامل

استحکام نصیب نہ ہوا۔ یہاں تک کہ فارس دیونان وروم باری باری اُن پر غالب آئے۔ اور آخر روم نے انہیں بیت المقدس سے جلاوطن کر دیا۔ برخلاف اس کے جب ملک میں قبائل وعصبیت کی کمی ہوتی ہے تو بآسانی حکومت قائم ہو جاتی ہے اور ملک میں فتور و بغاوت کے اسباب نہ ہونے کی وجہ سے سلطنت کا شایانِ شان انتظام چل جاتا ہے اور صاحب السلطنت کو زیادہ شوکت وعصبیت کی ضرورت نہیں پڑتی۔ جیسی کہ اس زمانہ میں مصرو شام کی حالت ہے کہ بالکل قبائل وعصبیت سے خالی پڑے ہیں گویا کہ ان میں کبھی تزک وحشمت ہی نہ تھی۔ مصر عدم خروج کی وجہ سے نہایت سکون و آرام کی حالت میں ہے۔ اور اہل عصبیت خود ہی سلطان اور خود ہی رعیت ہیں۔ ترکی سلطنت ہے۔ اور ترکوں کے قبائل و خاندان ہی یکے بعد دیگرے ملک الملک ہوتے رہتے ہیں۔ اور خلافت عباسیہ میں بغداد کے نام کا خطبہ پڑھا جاتا ہے۔

## مصر اور ترکی کے سکون کی وجہ

یہی حالت اندلس کی ہے کہ بنو احمر ملک پر حکمرانی کر رہے ہیں۔ حالاں کہ اس خاندان کی عصبیت سلطنت قائم کرتے وقت زیادہ باوقعت اور قوی نہ تھی۔ بلکہ صاحب السلطنت امویہ کا رشتہ دار بچا ہوا با عصبیت ایک گھرانہ تھا۔ مگر باوجود اس قلت عصبیت کے بھی اندلس پر اس کو استیلاء ہو گیا۔ وجہ یہ ہوئی کہ جب اندلس کی عربیہ سلطنت کا شیرازہ بکھرا اور بربروں میں سے ملطوتہ و موحدین اندلس کے مالک ہوئے۔ چند ہی روز میں انہوں نے کچھ ملک پر ایسے ظلم وستم توڑے کہ تمام ملک ان کا دشمن ہو گیا۔ اور بدنصیبی سے موحدین کی سلطنت آخر میں کچھ ایسی کمزور اور خراب ہوئی کہ ہر طرف سے اُن پر شورش و بغاوت ہونے لگی۔ اور موحدین کو بہت سے قلعے اور شہر مراکش کے بچانے کے لیے باغیوں کے حوالے کر دینے پڑے۔ یہ حالت دیکھ کر اندلس میں جو قدیم عصبیت والے چھوٹے موٹے عربی خاندان شہری طرز زندگی اور حضری تمدن سے الگ تھلگ پڑے تھے۔ اور جمعیت وعصبیت کا قوی اثر ان میں باقی تھا، موحدین کے برعکس جمع ہوئے۔ مثلاً ابن ہود۔ ابن احمر ابن مردنیش وغیرہ۔ پہلے ابن ہود نے زور پکڑا اور مشرقی خلافت عباسیہ کی دعوت شروع کی۔ اور مُوحدین پر بغاوت کرنے کے لیے لوگوں کو عموماً تیار کر لیا۔ اور ملک نے موحدین کے عہد و پیمان کو چھوڑ کر انہیں اپنے یہاں سے نکال دیا۔ اور اس طرح ابن ہود حکومت اندلس کا باقاعدہ مالک بن گیا۔ ابن ہود کے بعد ابن احمر نے خود حصول سلطنت کا قصد کیا۔ اور ابن ہود کی دعوت کے خلاف لوگوں کو موحدین میں سے ابن ابی حفص صاحب افریقہ کے نام پر دعوت شروع کی۔ اور جدو جہد کر کے اپنے اقرباء کی تھوڑی سی عصبیت کی مدد سے جو سردار کہلاتے تھے۔ اندلس پر تسلط کر لیا۔ چونکہ اندلس میں عصبیت کی کمی تھی۔ مخالفانہ خروج و ظلم کے اسباب مہیا نہ تھے۔ اس لیے ابن احمر کو مزید عصبیت وحمایت کی ضرورت نہ ہوئی۔ اور پھر زناتہ کے اُن لوگوں سے مدد لے کر جو سمندر کے راستہ سے اندلس میں آ کر رہ پڑے تھے۔ باغیوں کی اچھی طرح سے سرکوبی کر دی۔ اور یہ لوگ بھی بخوشی لڑنے مرنے کے لیے اُس کے طرفدار بن گئے۔ اس کے بعد ملوک زناتہ میں سے صاحب مغرب کا ارادہ ہوا کہ اندلس پر اپنا تسلط جم جائے۔ اس وقت بھی وہی قبائل ابن زناتہ کی طرف داری اور صاحب مغرب کی کامیابی کے سرراہ ہوئے۔ یہاں تک کہ ابن احمر کی حکومت جم گئی اور اندلس اُس سے مالوف و مانوس ہو گیا اور پھر لوگوں کو اس کے ہاتھ سے اندلس سے نکالنے کا خیال نہ ہو سکا۔ اس وقت سے لے کر اب تک اس کی اولاد برسر حکمرانی ہے۔ اس بیان سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ ابن احمر کا تسلط بغیر عصبیت کے نہ ہوا۔ البتہ ابتدائے ریاست میں اس کی عصبیت وحمایت کم تھی۔ لیکن اندلس کے لیے وہی کافی تھی۔ کیونکہ اندلس پر قابو حاصل کرنے کے لیے ملکی عصبیت نہ ہونے اور قبائل کی کمی کی وجہ سے وافر اور پرزور عصبیت کی ضرورت ہی نہیں تھی۔

### دسویں فصل

## مطلق العنانی کا بنیادی سبب

ہم بیان کر چکے ہیں کہ ملک عصبیت سے حاصل ہوتا ہے اور وہ عصبیت متعدد وکثیر عصبیتوں کا آمیزہ و مرکب ہوتی ہے۔ جن میں سے ایک عصبیت باقی تمام عصبیتوں سے قوی اور پُر زور ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے وہ سب پر غالب آتی ہے اور تمام عصبیتیں اس میں شامل و مدغم ہو جاتی ہیں۔

اوراس مجموعی زور سے اقوام وممالک پر تغلب حاصل ہوتا ہے۔اس عصبیتوں کے اتحاد اور پھر ایک عصبیت کے غلبہ میں راز یہ ہے کہ قبائل کی عصبیت عامہ مزاج شے کی مانند ہے۔اور مزاج بنتا ہے عناصر سے اور یہ مسئلہ حکمت کا اصول مسلمہ ہے۔کہ اگر عناصر برابر برابر مجتمع ہوں تو مزاج شے بالکل قائم ہی نہیں ہوسکتا۔بلکہ کسی ایک عنصر کا غالب ہونا قوام مزاج کے لیے ضروری ہے تا کہ نظم وضبط قائم ہو سکے۔اسی طرح بہت سی عصبیات میں سے ایک عصبیت غالب ہو کر مملکت قائم کرتی ہے اور یہ غالب عصبیت بڑے گھرانے اور ریاست والی قوم کو حاصل ہوتی ہے۔اور ضرور ہے کہ اُس میں سے کوئی شخص خاص اس کا رئیس ہو۔وہی باقی عصبیتوں پر بھی رئیس وافسر ہوتا ہے۔کیوں کہ اسی کا خاندان صاحب تغلب ہے۔پس جہاں کسی شخص کے لیے یہ رعب وبڑائی کے سامان مہیا ہوئے پھر کسی کو اپنی برابر نہیں سمجھتا۔اپنی رائے اور ارادہ میں کسی کو اپنا شریک وحصہ دار خیال نہیں کرتا۔بات بات میں ناک بھوں چڑھاتا ہے وہ فطرت الٰہی جو طبیعت انسانی میں مرکوز ہے اور حاکم کو بے سہیم وشریک اقتضائے سیاست کے موافق حکومت کرنے پر آمادہ کرتی ہے، برسر ظہور آتی ہے۔اس لیے کہ تعدد واختلاف آراسب خرابی کی جڑ ہے۔"لو كان فيهما الهة الا الله لفسدتا؟"اس وقت تمام عصبیتیں بھی ٹھنڈی پڑ جاتی ہیں۔افراد قوم میں اتنی جسارت ودلیری نہیں رہتی کہ تحکم وتغلب میں بادشاہ سے برابری یا شرکت کا دعویٰ کریں۔تمام عصبیتیں سلطانی استقلال ومستقل مزاجی اور ظلم وسختی سے عاجز ومغلوب ہو جاتی ہیں۔بادشاہ اپنی عظمت دیکھ کر"کوئی میرا ہمسر نہیں" پکارتا ہے۔اور کسی کے ہاتھ میں کچھ اختیار نہیں چھوڑتا۔اور مجد وتحکم کا بلاشرکت غیرے مالک بن جاتا ہے۔اور یہ مرتبہ علی الاکثر سلطنت کے پہلے بادشاہ ہی کو پورے طور پر حاصل ہوتا ہے۔اور دوسرے اور تیسرے بادشاہ کو بھی ان کی قوت وشوکت کے موافق کم وبیش یہ اختیار حاصل ہو جاتا ہے۔بعد ازاں یہ جرات باقی نہیں رہتا۔لیکن فی الجملہ سلطنتوں میں اس بات کا ہونا ضروری ہے۔سنة الله التى قد خلت فى عباده۔

## گیارھویں فصل

# حصولِ سلطنت کے بعد قوم وملک کا ردِّ عمل

جب کوئی قوم کسی ملک پر غالب ہوتی ہے۔اور ملک کے مال ودولت کی مالک بنتی ہے تو اسباب ناز ونعم کی زیادتی اُن کی معتاد حاجتوں کو بھی بڑھاتی ہے اور لوگ ضروریات زندگی سے آگے قدم رکھتے ہیں۔زندگی کے سیدھے سادھے تھوڑے سے سامان کی جگہ زائد از ضرورت اور عمدہ پر رونق ساز وسامان مہیا کیا جاتا ہے۔آنے والی نسلیں ان کی ان باتوں کی تقلید وپیروی کرتی ہیں بلکہ وہ تو اس قدر ان باتوں کی عادی ہو جاتی ہیں کہ ان کا کام ہی تکلف کے بغیر نہیں چل سکتا۔گویا یہ پر تکلف ساز وسامان جو پہلے زائد از ضرورت تھا۔ان کے لیے ضروری ولابدی بن جاتا ہے۔اس لیے انہیں اس کے حصول وافزائش کی فکر پڑتی ہے۔اس کے علاوہ خوراک ولباس فروش وظروف میں بھی تکلف شروع ہو جاتا ہے۔اور ہر شخص ان کی عمدگی اور خوبی پر بجائے خود نازاں ہوتا ہے۔اور نظافت خوراک ولطافت پوشاک اور عمدہ سواریوں کے ذریعہ سے دوسری قوموں پر فخر کرنے لگتے ہیں۔اسی طرح بعد میں آنے والے اپنے اسلاف کے قدم بقدم آخر سلطنت تک چلتے رہتے ہیں۔اور پھر جس قوم کا ملک جس قدر وسیع اور زرخیز اور آسودہ ہوتا جاتا ہے، اسی قدر یہ باتیں زیادہ رواج پاتی ہیں۔اور تکلف وناز وانداز کا اثر بڑھتا رہتا ہے۔یہاں تک کہ جب سلطنت اپنے شوکت و سباب کی مدد سے کمال عروج کو پہنچتی ہے تو تکلف بھی اپنی انتہائی حد کو پہنچ جاتا ہے۔

## بارھویں فصل

# فتوحات حاصل کرنے کے بعد ملک وقوم کے لیے آرام وسکون فتوحات کے

## نتیجے میں عیش وعشرت کا آغاز ہوتا ہے

ظاہر ہے کہ ملک حاصل ہوتا ہے مطالبہ سے اور مطالبہ کا حاصل ہے سلطنت وتسلط۔ پس جہاں یہ مقصد حاصل ہوا قوم کے پائے سعی بھی آگے بڑھنے سے رک جاتے ہیں جس نے بھی شعر کہا ہے اللہ کی قسم ہیرا موتی ہے۔

عجبت لسعی الدھر بینی و بینھا فلا انقضی ما بیننا سکن الدھر

غرضکہ قوم ملک وسلطنت پا کر اس محنت وجفاکشی کو چھوڑ بیٹھتی ہے جو حصول مقصد کے لیے اس سے پہلے عمل میں لائی تھی۔ اور بجائے جدو جہد کے آرام وسکون اختیار کرتی ہے۔ اور دولت وسلطنت کے نتائج کی طرف متوجہ ہوتی ہے۔ لوگ مکان ولباس میں تکلف شروع کرتے ہیں، امراء عالی شان قصر ومحل بناتے اور ان میں کاٹ کاٹ کر نہریں لاتے ہیں، باغ لگاتے، دنیا اور اس کے ساز وسامان سے متمتع ہوتے، عیش وآرام میں گذارنے لگتے ہیں اور جہاں تک ہوسکتا ہے خوراک وپوشاک، فروش وظروف کی لطافت میں کوشش کرتے ہیں۔ اور خود ان باتوں کے عادی ہوکر آنے والی نسلوں کو بھی ویسا ہی بنادیتے ہیں اور یہی حالت برابر بڑھتی رہتی ہے۔ یہاں تک کہ اس سلطنت کا وقت آخر آپہنچتا ہے۔

# تیرھویں فصل

## ضعف سلطنت کے اسباب

### حکومت کے ضعف کی وجوہات

زوال سلطنت اور ضعف مملکت کے چند اسباب ہیں۔ اول شخصی حکومت سلطنت کو کمزور کرتی ہے اس لیے کہ جب تک جدت اور رعب و دبدبہ قوم اور عصبیت میں مشترک رہتا ہے قوم کی مجاہدانہ سعی وکوشش کا قدم ملکی ترقی کے لیے آگے بڑھتا رہتا ہے اور سب کی کوشش غیروں اور بیگانوں پر تغلب حاصل کرنے اور اپنے ملک کی حفاظت کی طرف مصروف رہتی ہے اور ہر شخص ملک کی افزائش وتغلب کو اپنی عزت ودولت وقوت کا باعث سمجھتا ہے۔ اور عظمت وبزرگی حاصل کرنے کے لیے موت کو زندگی پر ترجیح دیتا ہے اور اگر ملکی وقومی عظمت میں فرق آنے لگتا ہے تو قوم کی قوم مہالک وخطرات میں پڑ کر حفظ ناموس سے دریغ نہیں کرتی۔ لیکن جب قوم میں سے شخص واحد (سلطان) تمام عز وشرف پر حاوی ہوکر عصبیت قومی کو توڑتا ہے اور اسے آزادی واختیار سے محروم کرکے عطیات وانعام میں غیروں کو ترجیح دینے لگتا ہے۔ تو قوم بھی جنگ وجہاد میں سستی کرنے لگتی ہے۔ اور اس کی ہمت وجرأت زائل ہوجاتی اور وہ ذلت وغلامی کے درجہ پر پہنچ جاتی ہے۔ اسی حالت میں اس کی اولاد اس کی آغوش تربیت میں پلتی ہے۔ اور سمجھتی ہے کہ ملک وسلطنت سے فی الجملہ جو عطیات وانعام ان پر ہوتے ہیں، وہ ملکی حفاظت واعانت کا بدلہ ہیں۔ اس کے سوا ان کی سمجھ میں اور کوئی بات ہی نہیں آتی۔ اس دور کے آدمی بہت ہی کم اپنی جان کو خطرہ میں ڈالنا پسند کرتے ہیں اور آخر یہی بات ضعف قوت اور زوال شوکت کا باعث ہوجاتی ہے۔ اور ملک والوں کی شجاعت وجرأت کے زوال اور عصبیت کے برباد ہوجانے کی وجہ سے سلطنت تنزل اختیار کرتی ہے۔

### عیش وعشرت

دوسری وجہ ضعف سلطنت کی یہ ہے کہ حصول ملک وافراط دولت کے بعد قوم وملک پر تکلف وتعیش اور ناز ونعمت کا اثر پڑتا ہے، لوگوں کی ضرورتیں بڑھتی ہیں، آمدنی سے خرچ زیادہ ہوجاتا ہے اس لیے مفلس ونادار ہلاک ہوتے ہیں۔ اور تکلف پسند لوگ اپنی آمدنی کو اسراف بے جا اور بے مقصد امور میں اڑاتے ہیں اور وقت کے ساتھ ساتھ بربادکن اطوار ترقی کرتے رہتے ہیں۔ یہاں تک کہ معمولی آمدنی اور عطیات سلطنت لوگوں کے تکلفات کو بالکل کافی نہیں ہوسکتے۔ حاجت وضرورت انہیں الگ تنگ کرتی ہے۔ اور ملوک وسلاطین الگ تنخواہ وعطیات کو جنگی خدمت پر

موقوف و منحصر کر دیتے ہیں۔ اور مجبوراً انہیں اس کے اختیار سے چارہ نہیں رہتا۔ اور ہر طرح کی عقوبت و زحمت برداشت کرنی پڑتی ہے اور جو لوگ دولت مند ہوتے ہیں وہ بھی بے جا دارو گیر کی مصیبت میں گرفتار ہو جاتے ہیں۔ سلاطین بزور اُن سے مال و دولت لے کر اپنی نفسانی اغراض میں اُسے صرف کرتے ہیں۔ یا اپنی اولاد و ارا کین سلطنت کے انعام و اکرام میں اُڑاتے ہیں۔ غرضکہ عام طور پر ملک میں اپنی حالت کی درستی کی سکت باقی نہیں رہتی۔ اور خود بادشاہ بھی اپنی رعایاء کی بدحالی اور ضعف مالی کی وجہ سے مشکلات میں گرفتار ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ جب ملک میں تکلف اور نمود کی عادتیں عام ہو جاتی ہیں۔ اور لوگوں کی آمدنی ان کی حاجت کو کفایت نہیں کرتی تو بادشاہ وقت کو ان کی تنخواہیں زیادہ کرنی پڑتی ہیں۔ تاکہ وہ اپنی حالت درست کریں اور تنگ دستی سے نجات پائیں اور اگر نسبتاً پہلے سے بعض محاصل و خراج نو کی وجہ سے ملک کی آمدنی میں کچھ اضافہ ہو بھی جائے تو وہ بھی محدود ہوگا۔ اس لیے ذاتی اخراجات کی زیادتی کے لحاظ سے اگر تنخواہ و عطیات میں اضافہ کیا جاتا ہے تو خزانہ کے محدود اور اخراجات کے زیادہ ہونے کی وجہ سے حامیان سلطنت و حافظان ثغور یعنی فوج کی تعداد پہلے سے کم کرنا پڑتی ہے۔ اور چونکہ یہ تکلف کسی حد پر رُکتا نہیں۔ برابر بڑھتا ہی جاتا ہے۔ سلطنت کو پھر تنخواہوں میں اضافہ کرنا پڑتا ہے۔ اور سپاہ و لشکر کی تعداد میں اور کمی آجاتی ہے۔ اور بار بار یہی اضافہ کرتے رہنے سے جو مجبوراً کرنا پڑتا ہے۔ سپاہ بہت ہی کم رہ جاتی ہے۔ اس لیے سلطنت کی حمایت و حفاظت بھی کما حقہ نہیں ہو سکتی اور اس کی شوکت و قوت میں فتور آجاتا ہے۔ اس وقت آس پاس کی سلطنتیں زور پکڑتی ہیں اور ملک دبا لیتی ہیں۔ یا خود اسی سلطنت کے محکوم قبائل اور گروہ تغلب حاصل کرنے کے لیے ہاتھ بڑھاتے ہیں یہاں تک کہ اس سلطنت کا وقت پورا ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ تکلف و عشرت پسندی نفوس انسانی میں طرح طرح کی خرابیاں پیدا کر کے اخلاق کو خراب کر دیتی ہیں اس لیے وہ تمام نیک عادتیں جو حصول ملک و قوم سلطنت کے اسباب اور علامتیں ہیں، زائل ہو جاتی ہیں۔ اور ملک عادات قبیحہ میں گرفتار ہو کر آپ اپنی پستی و خاتمۂ سلطنت کی دلیل بنتا ہے۔ اسباب زوال مہیا ہو جاتے ہیں اور حالت بگڑنے لگتی ہے اور مرض ضعف کچھ ایسا زور پکڑتا ہے کہ سلطنت کا خاتمہ ہی کر دیتا ہے۔

## آرام پسندی

تیسری وجہ یہ ہے کہ ملک و سلطنت کے حاصل کرنے کے بعد قوم کا آرام پسند ہونا فطری بات ہے۔ پس جہاں قوم نے جدو جہد اور محنت و مشقت کو چھوڑ کر آرام و سکون پسند و اختیار کیا۔ عام اخلاق و عادات کی طرح یہ باتیں بھی عادات ثانیہ بن جاتی ہیں۔ اور آنے والی نسلیں عیش و عشرت، راحت و آرام، سکون و اطمینان کے گہواروں میں پرورش پاتی ہیں۔ اور جفاکشی و محنت پسندی جیسے بدویانہ اخلاق بدل جاتے ہیں۔ اور دلوں سے وہ سعی و کوشش جس سے قوم کو ملک و سلطنت کا مرتبہ ملا تھا، فراموش ہو جاتی ہے۔ نہ وہ شجاعت و شہامت ہی باقی رہتی ہے۔ نہ وہ سپاہیانہ عادتیں۔ نہ جنگلوں میں سختیوں کے برداشت کرنے کا حوصلہ رہتا ہے نہ بیابانوں میں گھس کر راستے ڈھونڈ نکالنے کا ملکہ۔ فاتح قوم اور عام شہری آدمیوں میں فقط لباس قومی اور بس حکم چلانے کا امتیاز باقی رہ جاتا ہے۔ اس لیے سلطنت کی حمایت و حفاظت میں کمی اور نقصان آتا ہے، ہیبت و رعب جاتا رہتا ہے، شوکت مٹ جاتی ہے اور آخر انہی باتوں سے سلطنت کی جڑیں ڈھیلی پڑ جاتی ہیں اور اس پر زوال و وبال آنے لگتا ہے۔ اور جوں جوں زمانہ گذرتا ہے قوم فاتح کے اخلاق بدلتے رہتے ہیں۔ تہذیب و تمدن و آرام پسندی، راحت و سکون رنگینی صحبت کا رنگ طبیعت پر روز بروز چڑھتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ بدویت و جفاکشی کو بالکل چھوڑ کر بندہ عیش و عشرت کے بن جاتے ہیں۔ اور شجاعت و شہامت کو جس سے حمایت و مدافعت ہوتی ہے بالکل بھول جاتے ہیں۔ اور ملک میں اگر کوئی دوسری عصبیت و حمایت ہوتی ہے۔ تو اس حمایت میں آ کر زندگی بسر کرنے لگتے ہیں۔ تاریخ عالم کو دیکھو گے تو بہت سی مثالیں ایسی نظر آئیں گی اور ہمارے قول کے ماننے میں کسی قسم کا شک و شبہ نہ رہے گا۔

اکثر ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ جب اہل ملک راحت و آرام کے عام مرض میں مبتلا ہو کر خود اپنے ملک کی حمایت و حفاظت سے عاجز ہو جاتے ہیں تو بادشاہ وقت کسی دوسری سختی پسند و جفاکش قوم کو اپنا حامی و ناصر بناتا اور فوج میں داخل و شامل کر لیتا ہے۔ جو لڑائی کے وقت تنگی اور بھوک کی تکلیفوں کو بآسانی برداشت کر سکتی ہے۔ یہ تدبیر بھی ضعف سلطنت کے حق میں اکثر دوا کا کام کرتی ہے اور کمزوری اور تباہی سے بچا لیتی ہے۔ یہاں تک کہ اس کا وقت ناگزیر آ پہنچے۔ جیسے کہ ممالک مشرقی میں سلاطین ترک نے ان غلاموں کو جو وقتاً فوقتاً ان کے ملک میں آئے سوار و پیادہ فوج میں بھرتی کیا۔ یہ

لوگ اکثر نہایت جرأت مند اور مصائب کی برداشت پر ان غلاموں کی اولاد سے زیادہ باہمت ہوتے ہیں۔ جوان نورسیدہ غلاموں سے پہلے طوقِ غلامی میں رہ کر ناز و نعمت اور سلطنت کے سایہ میں تربیت و پرورش پا چکے ہوتے ہیں۔ افریقہ میں موحدین بھی اکثر اپنی فوج میں زناتہ و عرب کو بھرتی کرتے اور بڑھاتے چلے جاتے ہیں اور ناز و نعمت کے عادی اہلِ ملک کو اس عہدہ سے الگ کر دیا ہے۔ اسی وجہ سے سلطنت ضعف و زوال سے محفوظ رہ کر بر سر رونق ہے اور تمدن و عمران میں ترقی ہو رہی ہے۔ واللہ وارث الارض ومن علیھا۔

## چودھویں فصل

# انسان کی طرح سلطنتوں کی بھی طبعی عمریں ہوتی ہیں

### انسان کی زیادہ سے زیادہ عمر

جاننا چاہیے کہ آدمی کی عمر طبیبوں اور نجومیوں کے قیاس کے موافق ۱۲۰ سال شمسی ہے۔ اور اکثر ہر زمانہ میں یا ہر صدی میں ستاروں کی آمد و رفت قرب و بعید کے لحاظ سے گھٹتی بڑھتی رہتی ہے۔ بعض ستاروں کی آمد و رفت و قرب و بُعد کے اثر سے لوگوں کی عمریں پوری سو برس کی ہوتی ہیں۔ اور بعض کے اثر سے پچاس یا ستر اسی جیسا کہ اس کا اثر اور نتیجہ ہو۔ اور مسلمانوں کی عمریں دلالت حدیث کے موافق اکثر ساٹھ اور ستر کے درمیان مانی گئی ہیں۔ بہر صورت بہت ہی کم لوگ ایک سو بیس برس سے زیادہ عمر پاتے ہیں۔ اور ایسے تو شاذ و نادر ہی ہوں گے۔ جن کی عمر اس سے زیادہ ہوتی ہو۔ جیسے نوح علیہ السلام کی اور کسی قدر قوم عاد و ثمود کی طولانی عمروں کا حال بیان کیا جاتا ہے۔

### سلطنت کی عمر

اسی طرح سلطنتوں کی عمریں بھی ہر زمانہ اور حالات فلکی کے آثار سے مختلف ہوتی ہیں۔ لیکن اکثر دیکھا گیا ہے کہ ایک سلطنت کی عمر تین قرن سے زیادہ نہیں ہوتی اور ایک قرن کا زمانہ ایک آدمی کی آدھی عمر کے برابر سمجھنا چاہیے۔ اس صورت میں گویا چالیس سال کا ایک قرن ہوا۔ اور یہی مدت نشو و نما کی انتہا ہے۔ جیسے خدائے تعالیٰ فرماتا ہے۔ حتی اذابلغ اشده و بلغ اربعین سنة۔ اسی سند سے ہم نے ایک پشت یا ایک قرن کے لیے چالیس برس کا زمانہ مانا ہے۔ اور جو کچھ ہم نے بنی اسرائیل کے بیان میں ڈانواں ڈول بھٹکتے پھرنے کی توجیہ کی ہے۔ وہ بھی اسی امر کی مقتضی ہے کہ ایک پشت یا قرن کا کامل زمانہ چالیس برس لیا جائے کیونکہ خدائے تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو چالیس برس تک وحشت ناک وغیر آباد جنگل میں اسی لیے مبتلا رکھا تھا کہ موجودہ بنی اسرائیل مر کھپ جائیں۔ اور اُن سے ایک ایسی نئی اولاد پیدا ہو جس نے محکومی و فرماں برداری کی ذلت کو سہا ہی نہ ہو۔ غرض یہ کہ ایک پشت قرن کا زمانہ چالیس برس ہے۔ اور ابھی ہم بیان کر چکے ہیں کہ علی الاکثر سلطنت کی عمر تین قرن یا پشتوں سے زیادہ نہیں ہوتی کیونکہ قوم پہلے قرن میں بدویانہ اخلاق میں رہتی ہے۔ جفاکشی اور تکلیف برداشت کرنے کا اُس کو پورا حوصلہ ہوتا ہے اور شجاعت و شہامت اس دور کا طبعی خاصہ۔ مجد و تحکم میں ساری قوم برابر کی شریک سمجھی جاتی ہے۔ اور جب تک اس میں یہ عصبی رعب قائم و برقرار رہتا ہے۔ اس کی تلوار میں بھی زور رہتا ہے۔ اور اس کی ہیبت بنی رہتی ہے۔ اور غیر قومیں اُس سے دبی رہتی ہیں۔ لیکن جب دوسرا قرن شروع ہوتا ہے تو قوم ملک و سلطنت اور طرح طرح کے ساز و سامان پانے کی وجہ سے بدویت سے حضریت کی طرف اور جفاکشی سے آرام کی طرف جھکتی ہے اور عز و اقتدار میں قومی اشتراک کی جگہ شخصی قہر و تغلب کا دور دورہ آتا ہے۔ سعی و کوشش کی جگہ پر کسل و سستی اپنا قبضہ کرتی ہے۔ اور کسی قدر عجز و ذلت سے قوم مانوس ہو جاتی ہے اور چونکہ اس دوسرے قرن میں بھی بہت سے بوڑھے ایسے بھی ہوتے ہیں۔ جن کی عمر کا بہت کچھ حصہ قرن اول میں گذرا ہوتا ہے اور وہ عز و شرف کے حصول اور مدافعت و حمایت کے لیے سعی و کوشش کر کے اُس کا ثمرہ پا چکے ہوتے ہیں اس لیے دوسرے قرن والے بالکلیہ اپنے آبا کے طریقہ کو نہیں چھوڑ بیٹھتے۔ اگرچہ ان کی اور قرن اول والوں کی حالت میں بڑا فرق ہوتا ہے۔ مگر پھر بھی انہیں امید ہوتی ہے کہ جو عزت و عروج پہلے

قرن والوں کو حاصل تھا، انہیں بھی حاصل ہو جائے گا یا کبھی کبھی یہ خیال کر لیتے ہیں کہ ہمارا زمانہ بھی ہمارے حق میں ایسا ہی ہے جیسا کہ قرن اول اُس قرن والوں کے حق میں تھا۔ اور جب یہ قرن بھی گذر کر تیسرا قرن آتا ہے تو اس زمانہ کے لوگ بدویت و جفاکشی سے اس قدر دور جا پڑتے ہیں کہ گویا قوم میں کبھی ان کا وجود ہی نہ تھا۔ سلطنت کے قہر و جبر سے مغلوب ہوتے ہوئے عزت و مصیبت کی شیرینی کا مزہ انہیں بھول جاتا ہے اور مال و دولت اور خوشحالی کے مہیا ہونے کی وجہ سے تکلف و تعیش میں پڑ کر اُسے اوج کمال پر پہنچا دیتے ہیں اور بچوں اور عورتوں کی طرح اس بات کے محتاج ہوتے ہیں کہ آڑے وقت پر سلطنت ان کی طرف سے مدافعت کرے۔ عصبیت کا بالکل نام و نشان تک باقی نہیں رہتا۔ حمایت و مدافعت اور مطالبۂ حقوق کا حوصلہ کم ہو جاتا ہے۔ اگر چہ اس قوم کے لوگ اب بھی اپنا بانکپن اور سپاہیانہ وردی اور شہسواری و سپہ گری کے کرتب دکھا کر اپنی جرأت و سپہ گری کا یقین دلاتے ہیں۔ لیکن حقیقت میں وہ عورتوں سے بھی کہیں زیادہ نامرد اور بزدل ہوتے ہیں۔ جب وقت پڑتا ہے مدافعت نہیں کر سکتے۔ اسی زمانہ میں بادشاہ کو غیر ملک و قوم کے شجاعت آثار لوگوں سے امداد و قوت کی ضرورت پڑتی ہے۔ آزادوں اور غلاموں سے فوج بھرتی کرتا ہے۔ اور جو لوگ سلطنت کی مدد کرتے ہیں ان کے ساتھ اچھا سلوک ہوتا ہے۔ جب تک خدا کی مرضی ہوتی ہے سلطنت اسی طرح غیروں کی حمایت اور پشت پناہی سے چلتی رہتی ہے اور بالآخر ایک دن دم توڑ کر رہ جاتی ہے۔ پس یہی تین قرن جن میں سلطنت پر کمزوری کی علامات ترتیب پاتی ہیں اور اُسے نڈھال کر دیتی ہیں۔ اسی وجہ سے چوتھے قرن میں حسب و شرف کا بھی خاتمہ ہو جاتا ہے (جیسے کہ ہم بدلیل واضح بیان کر چکے ہیں کہ شرافت وحسب چار پشتوں تک مانا گیا ہے۔) اور تین قرن کا زمانہ ایک چالیس برس کا ماننے کی صورت میں ایک سو بیس برس ہوتا ہے۔ اور غالباً ہر سلطنت کی عمر کم و بیش یہی ایک سو برس کی ہوتی ہے۔ بشرطیکہ کوئی عارض خاص اُسے لاحق نہ ہو جائے۔ مثلاً سلطنت اپنی قوت و شوکت کے لحاظ سے ضعف و زوال کے مرتبہ پر پہنچ چکی ہو۔ لیکن کوئی اس کا دعوے دار کسی وجہ سے پیدا نہ ہو سکے۔ ہاں اگر کوئی صاحب شوکت دست تغلب دراز کرتا تو قوت مدافعت کے نہ ہونے کی وجہ سے سلطنت کے بچنے کی کوئی توقع اس حالت میں نہیں ہو سکتی تھی۔ (اذاجاء اجلھم لا یستاخرون ساعة و لا یستقدمون) پس گویا ایک سو بیس برس کا زمانہ آدمی کی عمر کی مانند ہے۔ جس میں سلطنت نشو و نما سے سن جوانی تک اور سن جوانی سے بڑھاپے تک کے تمام مراحل طے کرتی ہے۔ چنانچہ یہی بات عام طور سے مشہور ہے کہ سلطنت کی عمر سو برس ہوتی ہے اسی بیان سے ایک استقرائی قانون پیدا ہوتا ہے اور اس سے آبائی پشتوں کا شمار دریافت ہو سکتا ہے۔ اس طرح کہ جب کسی شخص خاص سے لے کر اپنے آپ تک کا زمانہ کسی کو معلوم ہو۔ لیکن پیڑھیوں کے شمار میں کچھ شبہ ہو کہ کس قدر گذر چکی ہیں تو اس حالت میں یہی کیا جائے کہ ہر صدی کے لیے تین پیڑھی یا پشتیں خیال جائیں۔ اگر زمانہ معلوم پیڑھیوں کے مشتبہ عدد پر پورا تقسیم ہو جائے تو سمجھ لینا چاہیے کہ عدد معلوم صحیح ہے۔ اسی قدر پیڑھیاں اب تک گذر چکی ہیں۔ اور اگر ایک قرن کی کمی رہ جائے تو جاننا چاہیے کہ عدد میں غلطی ہے۔ اور ایک پیڑھی زیادہ مان لی گئی ہے۔ اور اگر عدد زمانیہ ایک قرن کے برابر زیادہ ہو تو ایک پشت کم ہو گئی، خیال کرنا چاہیے۔ اسی طرح آبا و اجداد کے شمار معلوم ہونے سے کسی خاص پیڑھی کا زمانہ الٹ عمل کرتے سے تقریباً صحیح معلوم ہو سکتا ہے۔ واللہ یقدر اللیل والنہار۔

## پندرھویں فصل

# سلطنت کے صحرائی حالت سے شہری حالت تک پہنچنے کے مدارج

## بدویت اور حضریت کا حکومت سے تعلق

جاننا چاہیے کہ بدویت و حضریت سلطنت کے فطری عارضے ہیں۔ جو اُسے لازماً عارض ہوتی ہیں کیوں کہ ہم کئی بار کہہ چکے ہیں کہ ملکی تغلب و تسلط عصبیت اور اس کے لوازم شجاعت و بہادری وغیرہ سے حاصل ہوتے ہیں۔ اور یہ باتیں بدویت ہی کے ساتھ مخصوص ہیں۔ اس لیے سلطنت کی ابتدا بدویت ہی سے ہوتی ہے اور پھر جب ملک ملتا ہے تو اس کے ساتھ قوم میں سہولت و فارغ البالی اور وسعت و دولت آتی ہے۔ اور حضریت کہتے

ہیں گونا گوں تکلفات اور ہر قسم کی صنعت و عمل، خوراک و پوشاک، ظروف و فروش، منازل و عمارات اور ضروریات خانہ داری کی سلیقہ مندی و توثیق کو اور پھر ان میں سے ہر ایک کام کی خوبی، آب و تاب و عمدگی خاص خاص صنعتوں سے وابستہ ہوتی ہے۔ اس لیے آئے دن نئی نئی صنعتیں نکلتی رہتی ہیں اور جس قدر کہ نفوس خواہشات و لذات اور زائد از ضرورت تنعم و تکلف میں ڈوب ہو کر مختلف اور نئی نئی چیزوں کے خواہش مند ہوتے ہیں اسی قدر صنعتیں بھی مختلف و متعدد ہوتی جاتی ہیں۔

## بدویت پر حضریت کا رنگ

پس ان وجوہ و اسباب سے بدویت پر بھی حضریت کا روغن چڑھنے لگتا ہے اور برابر گہرا ہوتا چلا جاتا ہے۔ اور برسر اقتدار قوم حضریت میں اپنے سے پہلی گذشتہ سلطنتوں کی تقلید کرتی ہے اور جو باتیں تمدن و حضریت کے متعلق مفتوح ملک و قوم میں پاتی ہے، خود بھی اختیار کر لیتی ہے جیسے کہ عرب نے اپنی فتوحات کے بعد کیا کہ جب روم و فارس کے مالک ہوئے اور روم و فارس کے لڑکوں اور لڑکیوں سے خدمت لینے لگے تو بہت سی باتیں ان سے سیکھیں۔ کیونکہ اس سے پہلے وہ حضریت اور تمدن شہری کو جانتے ہی نہ تھے۔ کہتے ہیں کہ جب ابتداءً دستر خوان پر اُن کے سامنے چپاتیاں آئیں تو وہ مطلق نہ پہچان سکے اور ہکا بکا رہ گئے۔ اور کسریٰ کے خزانوں میں کافور پایا تو اُسے نمک سمجھ کر آٹے میں استعمال کیا۔ لیکن جب اس جہالت و نادانی کے بعد روم و فارس کے لوگوں کو خدمت گار بنا کر ان سے کام لینے لگے اور خانہ داری کا انتظام ان کے ہاتھ آیا اور ہر کام کے لیے ماہرین اور ہوشیار آدمی مقرر کیے۔ تو ان لوگوں نے اصلاح و درستی کے طریقے انہیں سکھائے۔ عیش و تفنن کا سامان پہلے سے مہیا تھا پھر کیا کمی تھی۔ عرب جیسے بدو بھی چند ہی روز میں شہری تکلفات کرنے لگے۔ اور انہیں معراج کمال تک پہنچا دیا۔ کوئی بات اور کوئی چیز تکلف اور اظہار تمکنت سے خالی نہ رہی۔ غرور تکبر ولیمہ و دعوت کی تقریبوں میں وہ کچھ کر گذرے، جس سے زائد خیال میں ہی نہیں آ سکتا۔

## فضول خرچی کی مثالیں

دیکھو کہ مسعودی و طبری نے بوران بنت الحسن ابن سہل سے مامون کی شادی کے اخراجات اور تکلفات اور طرفین سے قیمتی تحائف کا بیان کس دھوم دھام اور پر شوکت الفاظ میں لکھا ہے۔ جہاں وہ اور گونا گوں مصارف کا حال لکھتے ہیں۔ یہ بھی لکھا ہے کہ جب نکاح کے دن مامون اپنے امراء و وزراء اور مصاحبوں کے ساتھ کشتیوں میں سوار ہو کر حسن بن سہل کے مکان پر پہنچا تو اس نے مامون کے ہمراہیوں پر بڑی رقم برسائی۔ طبقۂ اعلیٰ کے لوگوں پر مشک و عنبر کی گولیاں نچھاور کیں۔ جو کاغذ میں لپٹی ہوئی تھیں اور کاغذوں میں بمقدار مختلف زمین و جاگیر لکھی ہوئی تھی۔ اور حکم عام تھا جس کو تقدیر سے جو گولی مل جائے اور اس میں جو کچھ جاگیر وغیرہ لکھی تھی اُسے وہی دے دی جائے۔ اور درجہ دوم کے امراء کو اشرفیوں کی تھیلیاں بانٹی گئیں۔ جن میں سے ہر ایک تھیلی میں دس ہزار دینار زر تھے اور درجہ سوم کو درہموں کی تھیلیاں دی گئیں۔ حالاں کہ حسن مامون کے آنے سے پہلے اس سے کئی گنا صرف کر چکا تھا۔ اور مامون نے بھی بوران کو مہر میں شب اول ایک ہزار قیمتی ہیرے دیے۔ اور خوش بودار شمعیں جلوائیں جن میں سے ایک شمع کم و بیش ڈیڑھ من کی تھی۔ اور اس کے لیے قصر شاہی میں ایسا فرش بچھوایا جس کی چٹائی بھی سونے کے تار اور ہیرے موتی سے مزین تھی۔ کہتے ہیں کہ جب مامون نے اس فرش کو دیکھا تو کہنے لگا کہ کیا ابونواس نے شراب کی تعریف کرتے وقت یہ سماں اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا تھا کہ کہہ گیا۔

كان صغرى و كبرى من فواقعها حصباء در على ارض من الذهب

"شراب پر اس کے چھوٹے چھوٹے بلبلے ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے سنہری زمین پر موتی بکھرے ہوئے ہوں"۔

اور شب ولیمہ کو مطبخ شاہی میں اس قدر کھانا پکایا گیا کہ سال بھر پہلے سے چالیس خچر روزانہ تین کھیپ لکڑیوں کے لاتے تھے۔ لیکن وہ پہاڑ جیسا ڈھیر دو ہی رات میں جل گیا۔ اور پھر گیلی لکڑیوں کے کئی پورے تیل ڈال ڈال کر جلانے پڑے اور ملاحوں کو بہت سی کشتیوں کے حاضر کرنے کا حکم دیا۔ تا کہ خاص لوگ بغداد سے محلات شاہی کی طرف جو شہر مامون میں واقع تھے، ان کشتیوں میں سوار ہو کر دعوت ولیمہ میں حاضر ہوں۔ کہتے ہیں کہ تیس ہزار کشتیاں حاضر کی گئیں تھیں جن میں سوار ہو کر لوگوں نے دن کا پچھلا حصہ دریا کی سیر و تفریح میں گذارا تھا۔ یہ مختصر سا نمونہ ہے ان اخراجات کا

جو اُس شادی کی تقریب میں ہوئے۔ اس قسم کی اور بھی بہت سی فضول خرچیوں کی مثالیں ملیں گی۔

ایسا ہی بیدریغ اسراف مامون بن ذوالنون کی اُس شادی میں ہوا جو طلیطلہ میں ہوئی تھی اور جس کا حال ابن بسام نے کتاب الذخیرہ میں اور ابن حبان نے اپنی تاریخ میں لکھا ہے۔ یہ تمام حالات اُس زمانہ کے ہیں جب کہ عرب ملک و سلطنت، دولت و ثروت کے مالک ہو کر لغویات میں مستغرق ہو گئے تھے۔ حالانکہ اپنی بدویت کے زمانہ میں عدم اسباب و عدم استطاعت کی وجہ سے یہ باتیں اُن کے خواب و خیال میں بھی نہیں گذری تھیں اور سیدھے سادھے طور پر زندگی بسر کرتے تھے۔ کہتے ہیں کہ حجاج نے اپنے بیٹے کے ختنے میں ولیمہ کیا۔ کچھ زمیندار اس کے پاس آئے اور کہنے لگے۔ کہ اہل فارس کا سا ولیمہ کرو۔ حجاج نے کہا کہ تم نے جو ایسی تقریب شان دار دیکھی ہو اس کا حال تو بیان کرو۔ اُن میں سے ایک نے عرض کیا اے امیر! میں ایک دفعہ نوشیرواں کے ایک امیر کے یہاں ایک تقریب میں حاضر تھا۔ مجلس دعوت میں چاندی کے دسترخوان پر چار چار سونے کے پیالوں میں کھانا لگ کر آیا۔ ایک ایک خوان کو چار چار کنیزیں اُٹھا کر لاتی تھیں۔ اور چار آدمی ایک خوان پر بیٹھ جاتے تھے اور جب وہ کھانے سے فراغت پاتے تھے تو وہی چار آدمی خوان پیالوں اور لونڈیوں سمیت اپنے گھر لے جاتے تھے۔ یہ سن کر حجاج نے غلام سے کہا کہ جاؤ اونٹ ذبح کرو اور لوگوں کو کھانا کھلا دو۔ اس زمیندار نے سمجھ لیا کہ حجاج کچھ کرنے والا نہیں اور آخر یہی ہوا۔

کہتے ہیں کہ بنی امیہ جب کسی کو انعام و اکرام دیتے تو زیادہ تر اونٹ ہی دیا کرتے تھے کہ یہی عرب اور بدوؤں کا پرانا رواج تھا۔ مگر جب اُن کے بعد بنو العباس کی سلطنت و خلافت کا زمانہ آیا تو وہ لوگوں کو نقد مال اور کپڑوں کے بقچے اور مع ساز و سامان گھوڑے وغیرہ دینے لگے۔ یہی حال کتامہ کا اغالبہ کے ساتھ افریقہ میں اور بنی طغج کا مصر میں رہا۔ اور یہی وتیرہ لمتونہ کا اندلس کے ملوک طوائف کے ساتھ اور زناتہ کا موحدین کے ساتھ رہا۔ اور آہستہ آہستہ گذشتہ سلطنتوں کا چلن ان بعد میں آنے والی سلطنتوں میں پورے طور پر آ گیا۔ فارس کی حضریت نے بنی اُمیہ و بنی عباس پر اثر کیا۔ اور اندلس کے بنی اُمیہ کے طور طریق نے اس زمانہ کے ملوک زناتہ و موحدین پر اپنا اثر ڈالا تو بنی العباس کے طور طریقے اور عادتِ دیلم نے پائی اور دیلم سے یہ ترکہ ترکوں کو ملا۔ اور ان سے سلجوق نے یہ میراث پائی۔ اور سلجوقیوں کے بعد مصر میں غلامان تُرک اور عراق میں تاتاری اس کے مالک بنے۔

ہر سلطنت کی تہذیب و تمدن اُس کی عظمت و دولت کے موافق رہتی ہے۔ کیوں کہ حضریت لوازمِ تعیشات میں سے ہے۔ اور تکلف ثروت و دولت کا تابع ہے۔ اور ثروت و دولت استیلائے سلطنت اور ملکی عروج و وسعت دولت پر منحصر اور موقوف ہے اس لیے سلطنت جس قدر وسیع اور متمول ہوگی۔ اس میں اسی قدر تکلف و تعیش ہوگا۔ جسے حضریت سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اور یہ عقل سلیم کا تقاضا بھی ہے۔ واللہ وارث الارض و من علیہا وھو خیر الوارثین۔

## سولھویں فصل

# عیش و عشرت کا نتیجہ...... نسل و اولاد میں اضافہ

جب کوئی قوم ملک و سلطنت کی مالک ہو کر عیش و آرام میں ایام گذاری کی عادی ہوتی ہے تو نسل و قوم میں نمایاں ترقی ہوتی ہے۔ اس لیے قومی عصبیت نسبتاً پہلے سے زیادہ ہو جاتی ہے اور ساتھ ہی غلام و شاہ پروردہ لوگوں کا شمار بڑھتا ہے اور یہ سب مل کر عیش اور آرام میں پلتے بڑھتے ہیں۔ اس لیے قوم کا شمار اُن کے شمار سے مل کر دگنا ہو جاتا ہے۔ اور کثرت شمار سے عصابہ قومی میں ترقی ہو کر قومی قوت بھی متضاعف الحال ہو جاتی ہے۔ لیکن جب قوم کا پہلا اور دوسرا خاندان یا دو قرن گذر چکتے ہیں اور سلطنت رو بانحطاط ہوتی ہے۔ تو پھر وہی غلام شاہ پروردہ لوگ ملک و سلطنت کی حمایت و حفاظت سے ہٹ جاتے ہیں اس لیے کہ ملک و حکومت میں تو کچھ ان کا حصہ ہوتا نہیں۔ بلکہ وہ خود اہل سلطنت کے پروردہ و محتاج ہوتے ہیں۔ اور جب جڑ ہی کو فتور لاحق ہو گیا۔ تو پھر شاخ کیوں کر اپنے حال پر رہ سکتی ہے۔ اس لیے اس وقت میں دوست احباب سب اپنی اپنی راہ لیتے ہیں اور زور سلطنت میں نمایاں کمی ہو جاتی ہے۔ جیسے عربوں کی سلطنت کو ابتداءً یہی کیفیت پیش آئی۔ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ عربوں کا شمار و ثبوت و

خلافت کے زمانہ میں قبائل مضر وقحطان میں سے کم وبیش ایک لاکھ ۵۰ ہزار تھا۔ لیکن جب ان کی سلطنت و دولت کو آرام واطمینان ملا۔ اور اس کے ساتھ نسل واولاد میں افزائش ہوئی اور اُن کے حلیف وغلام وشاہ پروردہ زیادہ ہوئے تو مذکورہ بالا عدد دوگنا ہوگیا۔ کہتے ہیں کہ جب معتصم نے لڑکر عموریہ کو فتح کیا ہے تو اس کے ساتھ نو لاکھ کی جمعیت تھی۔ اور یہ عدد کچھ بعید از قیاس اور غلط بھی نہیں معلوم ہوتا۔ کیونکہ اس وقت خلافت عباسیہ کے حامی وطرف دار لشکر اور غلاموں سے دنیا بھری پڑی تھی۔ پھر اس قدر بڑی فوج کا معتصم کے ہمرکاب ہونا کیا مشکل تھا۔ مسعودی لکھتا ہے کہ مامون کے زمانہ میں بالخصوص بنو العباس کی گنتی ہوئی تا کہ ان کے وظائف مقرر کیے جائیں۔ بعد از شمار معلوم ہوا کہ مرد وعورت سب مل کر تیس ہزار ہیں۔ دیکھو کہ دوسو برس کے اندر ہی اندر ان کا شمار کس درجہ کو پہنچ گیا۔ اس کا سبب وہی قوم کا آرام واطمینان تھا کہ دولت وسلطنت سے حاصل ہوا اور ان کے شمار کو دن دونا رات چوگنا کرتا چلا گیا۔ یہاں تک کہ وہ اس حد کو پہنچ گئے۔ ورنہ فتوحات کے ابتدا میں عربوں کا شمار اس کے لگ بھگ بھی نہ تھا۔

واللہ الخلاق العلیم۔

## سترھویں فصل

# قیام سلطنت کے پانچ مراحل

جاننا چاہیے کہ سلطنت کی وقت گذرنے کے ساتھ ساتھ کایا پلٹ ہوتی رہتی ہے۔ کبھی کسی صورت پر ہوتی ہے اور کبھی کسی رنگ پر۔ اور اہل ملک بھی اس کا ساتھ دیتے ہیں۔ اُن کے اخلاق وعادات میں بھی تبدیلی بھی آتی رہتی ہے۔ جو حالت ایک دور میں ہوتی ہے دوسرے میں باقی نہیں رہتی۔ کیوں کہ اخلاق ملکی اصولاً سلطنت کے مزاج کے تابع رہتے ہیں اور سلطنت کا حال خود بدلتا رہتا ہے۔ اور اکثر اوقات پانچ حالتوں سے تجاوز نہیں کرتا۔ جن کو ہم سلطنت کی عمر کے پانچ مرحلوں سے تعبیر کرتے ہیں۔

### فتح وظفر پہلا مرحلہ

پہلا مرتبہ فتح وکامیابی ہے۔ جس میں قوم زور کر کے اپنی جگہ سے اٹھتی ہے اور مدمقابل پر غلبہ پا کر ملک پر قابض ہو جاتی ہے اور کسی سلطنت قدیم کو حاصل کر کے خود مسند حکمرانی پر پاؤں رکھتی ہے۔ جب تک قوم اس مرحلہ کو طے کرتی ہے۔ سلطان وقت اکتساب عز وشرف، استحصال مال و خراج ملکی اور حمایت وحفاظت میں قوم کا پیش رو رہتا ہے۔ اس کی ہر ایک بات میں قوم بھی شریک ہوتی ہے اور ذاتی وشخصی تحکم کا بادشاہ کو خیال نہیں آتا۔ کیوں کہ عصبیت کا تقاضا ہی اشتراک عظمت ہے۔ اگر عصبیت نہ ہوتی تو بادشاہ کو عظمت وشوکت ہی نصیب نہیں ہوسکتی تھی۔

### دوسرا مرحلہ استقلال

ایک زمانہ تک قوم فاتح اور اُس کے بادشاہ کی یہی حالت رہتی ہے۔ یہاں تک کہ سلطنت کی عمر کا دوسرا مرحلہ شروع ہو جاتا ہے۔ اس زمانہ میں سلطان ذاتی استحکام کا خواہاں ہوتا ہے اور ملک کا مالک لاشریک بن جاتا اور قوم کو مساہمت وشراکت سے باز رکھتا ہے۔ اب بادشاہ اعیان متعدد اور غلاموں کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ اور ان کے ذریعہ سے قوم اور اپنی عصبیت والوں کو جو ملک وسلطنت میں برابر کے دعوے دار ہوتے ہیں۔ آہستہ آہستہ الگ کرتا ہے۔ ملک وسلطنت کے اختیار ان کے ہاتھ سے نکال کر انہیں برابر پیچھے کو ہٹاتا جاتا ہے۔ تاکہ ملک وسلطنت اُسی کا حصہ ہوجائے۔ اور اس کے بعد اسی کا خاندان ملک وحکومت کا مالک بنے اور کوئی مزاحمت پیش نہ آئے۔ اس عرصہ میں کامیابی کے لیے بادشاہ کو ایسی تکلیفیں برداشت کرنا پڑتی ہیں جو پہلے تمام قوم کو آغاز سلطنت اور حصول ملک کے راستہ میں پیش آئی تھیں۔ بلکہ بعض اوقات اُس سے بھی زیادہ بلاؤں میں گرفتار ہو جاتا ہے۔ اس لیے کہ پہلے تمام قوم کو غیروں کی مدافعت کرنی پڑتی تھی۔ اس لیے تمام عصبیت والے ایک دوسرے کے مددومعاون تھے اور اس وقت میں سلطان اپنے اقارب ہی کی مدافعت کرتا ہے تاکہ سلطنت اُس کی میراث ہوجائے۔ اس وجہ سے تمام اہل عصبیت میں سے سوائے

ہیں۔ پس اس صورت میں ملک و سلطنت کی ایک اعتبار سے مذمت ہے اور دوسرے سے تعریف۔ نہ یہ کہ شریعت نے بذاتہا ملک کو قبیح گردان کر اس کے ترک کا حکم دیا ہو جیسے شہوت و غضب کی بھی مذمت کی ہے۔ لیکن اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ان دونوں قوتوں اور ان کے آثار کو بالکلیہ نیست و نابود کر دیا جائے کیوں کہ وہ انسان کو بضرورت عطا ہوئی ہیں۔ اور ہر وقت اس کو ان سے کام ہے پھر ان کے ترک کا حکم کیونکر ہو سکتا ہے۔ اصل میں ان کی مذمت سے مراد یہ ہے کہ دونوں قوتوں کو بروئے عقل و حق کام میں لایا جائے۔ یہی حال ملک و سلطنت کا ہے۔ دیکھو کہ داؤد و سلیمان علی نبینا و علیہما السلام صاحب سلطنت ہوئے اور ان کی سلطنتیں ایسی تھیں کہ اوروں کو نصیب نہ ہوئیں۔ اور باوجود منصب سلطنت کے اللہ کے نبی اور برگزیدہ خلائق تھے۔ اس سے قطع نظر کر لیں تب بھی معتزلہ و خوارج کو وجوب امامت کے انکار کرنے سے کچھ فائدہ نہیں ہو سکتا۔ کیوں کہ احکام شریعت کی اقامت کے تو وہ بھی قائل ہیں۔ اور احکام کی اقامت و اشاعت بغیر عصبیت و شوکت کے حاصل نہیں ہو سکتی۔ اور عصبیت اپنی طبع سے حاکم یعنی بادشاہ کی مقتضی ہے۔ اس لیے حاکم و سلطان کا ہونا لازم ہوا۔ گو بظاہر امام نہ مقرر کیا جائے پھر بھی انہی باتوں کا سامنا ہوا جن سے وہ لوگ گریز کرتے ہیں۔ غرضکہ امام کا ہونا بالاجماع ضروری اور فرض کفایہ ہے۔ اور اہل حل و عقد کی طرف راجع ہے۔ اس لیے ان کا فرض ہے کہ امام مقرر کریں۔ اور رعایا پر اس کی اطاعت و فرماں برداری واجب ہے۔ اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم۔

## حکمرانی کی شرائط

حکمرانی کی چار شرطیں ہیں۔ علم، عدالت، صلاحیت، سلامتی حواس و اعضا جن کو رائے و عمل سے تعلق ہے۔ پانچویں شرط اور بھی ہے وہ امام کا قرشی النسب ہونا ہے۔ لیکن اس شرط میں امت کو اختلاف ہے۔ پہلے ہم چاروں شرطوں کی وجہ ضرورت بیان کرتے ہیں۔

علم کی اس لیے ضرورت ہے کہ اگر حکمران احکام شریعت و حدود اللہ سے باخبر ہوگا تو ان کے اجراء و انفاذ میں سعی و کوشش کرے گا۔ اور اگر شریعت سے باخبر ہی نہ ہوگا تو لوگوں کو اس پر کیا کاربند کرے گا اور اگر تھوڑا بہت علم ہے وہ بھی کافی نہیں اُسے صاحب اجتہاد ہونا چاہیے۔ کیونکہ تقلید فی نفسہ ایک نقص ہے۔ اور امامت کے لیے تمام اوصاف و احوال میں کمال ہونا چاہیے۔

عدالت کی ضرورت اس لیے ہے کہ امامت منصب دینی ہے اور تمام مناصب جن میں معتبر ہونا شرط ہے اس کی زیر نگرانی ہوتے ہیں۔ اس لیے خود امامت کے لیے اُس کا ہونا واجبات سے ہوا۔ اگر خطرات شرعیہ کے ارتکاب سے کسی کے اخلاق و کردار میں نقص واقع ہو جائے تو وہ حالت اعتبار سے خارج ہو جاتا ہے۔ اور اگر امام اعتقاد نو اختیار کرے اور بدعت پسند ہو جائے تو غیر معتبر ہونے میں امت کو اختلاف ہے۔

صلاحیت کی وجہ ضرورت یہ ہے کہ امام اقامت حدود اللہ اور جنگ و جہاد پر اقدام کرے اور آسانی سے لوگوں کو حدود شرعیہ کا پابند اور جہاد پر آمادہ کر سکے، عصبیت کی حقیقت کو سمجھتا ہو، سیاست پر پورا قادر ہو تا کہ ان ذریعوں سے حمایت دینیہ، جہاد فی سبیل اللہ، اقامت احکام، مذہبی مصالح عوام کی تدابیر جو خدا تعالیٰ نے اس کے ذمہ لازم قرار دی ہیں، بااحسن وجوہ انجام دے۔

چوتھی شرط امامت کی ہے سلامتی حواس و اعضا یعنی امام کے حواس و اعضا نقصان و خرابی سے محفوظ ہوں۔ مجنون، نابینا، گونگا، بہرہ نہ ہو۔ اعضائے عمل میں فتور نہ آیا ہو مثلاً ہاتھ، پاؤں مفقود نہ ہوں۔ ان تمام اعضاء و حواس کی سلامتی اس لیے شرط ہے کہ امام کا منصبی فرض کمال اعضا کے بغیر ناتمام رہتا ہے اگر محض ظاہری حالت میں کوئی نقص یا کسی قسم کا فتور آ گیا ہو تو اس سے چنداں نقصان متصور نہیں ہے۔ مثلاً مذکورہ بالا اعضا و حواس میں سے اگر کوئی ایک ناقص یا بالکلیہ نہ ہو تو زیادہ خرابی نہیں۔ گویا سلامتی اعضا سے مراد جوہر اعضاء و حواس ہے۔ امام کا منصبی تصرفات سے روک دیا جانا بھی فقدان حواس ہی کے برابر ہے۔ یعنی اگر امام احکام و اختیار سے محروم کر دیا جائے تو پھر اس کی امامت ساقط الاعتبار ہوگی اور اسے ایسے امام کے برابر سمجھا جائے گا جس کے اعضاء و حواس میں نقص و فتور آ گیا ہو۔ امام کے احکام و تصرفات سے محروم کیے جانے کی دو صورتیں ہیں۔ پہلی صورت شرط سلامت کے لگ بھگ ہے اور اسے شرط واجب کہنا چاہیے۔ وہ یہ ہے کہ امام کو قید یا نظر بند کر کے اختیارات حکومت سے بالکل محروم کر دیا جائے۔ دوسری صورت شرط سلامت کے برابر وقعت نہیں رکھتی۔ وہ یہ ہے کہ بغیر کسی معصیت و خطا کے امام کو اس کے اعیان سلطنت خود غالب و مستولی ہو کر تحکم و تصرف کرنے سے روک دیں۔ اور خود بااختیار بن کر اُسے کونے میں بٹھا دیں۔ اس حالت میں غاصب و متغلب کی حالت کو دیکھنا

چاہیے۔ اگر شریعت وعدالت کا پابند ہے اور سیاست پسندیدہ عمل میں لاتا ہے تو اُس کی امامت کا اقرار کیا جاسکتا ہے۔ اور اگر صورت اس کے خلاف ہے تو اس حالت میں امام معزول کی مدد کرنا واجب ہے۔ اور اس غاصب کو الگ کر کے امام سابق کو برقرار کرنا مسلمانوں کا فرض ہے۔

## قرشی النسب ہونے پر اختلافات

امام کے لیے قرشی النسل ہونا صحابہ کے اُس اجماع سے اخذ واستنباط کیا گیا ہے جو سقیفہ بنو ساعدہ میں واقع ہوا۔ اور جب انصار نے سعد بن عبادہ سے بیعت کرنی چاہی۔ اور کہنے لگے کہ منا امیرو منکم امیر۔ تو قریش نے جناب ختمیت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول سے حجت پیش کی کہ الائمہ من قریش اور یہ بھی کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں وصیت کی ہے کہ تم جیسے محسنوں کے ساتھ اچھا برتاؤ کریں۔ اور تمہاری خطاؤں سے درگذر کریں۔ اے انصار اگر امامت وامارت تمہاری ہوتی تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں یہ وصیت نہ کرتے۔ انصار نے جب یہ معقول تقریر سُنی تو اپنے دعویٰ سے باز آئے۔ اور پھر نہ کہا کہ منا امیر ومنکم امیر۔ اور سعد ابن عبادہ کی امارت کا خیال فوراً چھوڑ دیا۔

صحیح بخاری شریف میں ہے لایزال ھذا الامر فی ھذا لحق من قریش۔ غرضیکہ اسی قسم کی اور بھی بہت سی دلیلیں ہیں۔ جن سے امامت کے لیے قریشیت کا وجوب معلوم ہوتا ہے۔ لیکن جب قریش کی حکومت کمزور ہوئی اور ان کی عصبیت عیش وعشرت میں پڑ جانے اور روئے زمین پر ان کے منتشر ہو جانے سے ضعیف ہوگئی تو پھر وہ بار خلافت کو برداشت نہ کر سکے۔ اور غیر عرب ان پر غالب آئے اور تمام اختیار و اقتدار ان کے ہاتھ میں چلا گیا۔ اس لیے اکثر محققین کو بھی قرشیت کی شرط ہونے میں شبہ پڑ گیا اور عدم شرط کے قائل ہو گئے۔ اور اقوال ظاہر پر تاویل کرنے لگے۔ مثلاً رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسمعوا و اطیعوا و ان ولی علیکم عبد حبشی ذوزبیبۃ لیکن ایسے اقوال سے اطاعت وفرماں برداری کے متعلق تمثیل اور مبالغہ سے کام لیا گیا ہے۔ اکثر یہ لوگ عمر رضی اللہ عنہ کے اس قول سے بھی قریشیت کے شرط نہ ہونے پر دلیل لاتے ہیں۔ کہ آپ نے فرمایا کہ لوکان سالم مولی حذیفۃ حیالولیۃ۔ اولماد خلتنی فیہ الظنۃ۔ یہ قول بھی منکرین امامت کے لیے مفید مطلب نہیں۔ کیوں کہ مذہب صحابی حجت نہیں۔ دوسرے یہ کہ غلام قوم بھی قوم ہی میں شمار ہوتا ہے۔ اور سالم کو قریش کی سرپرستی حاصل تھی۔ اور عصبیت ہی شرط نسب کا فائدہ ہے۔ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ فرمانا اس لیے تھا کہ آپ نے دیکھا کہ امر خلافت بڑا کام ہے۔ اور آپ کے نزدیک اُن کی شرطیں موجود اشخاص میں ناپید تھیں۔ اور سالم کی ذات میں بہ خیال خود ان شروط کو زیادہ دیکھا تھا۔ اس لیے اس کا نام لیا۔ کیوں کہ علاوہ دیگر اوصاف کے عصبیت نسب بھی از روئے ولا اُس کو حاصل تھی گو کہ صریحی نسب نہ تھا۔ مگر تاہم صراحت نسبی کی سالم کو ضرورت ہی نہ تھی اس لیے کہ درستی نسب کا فائدہ ہے عصبیت۔ وہ قریش میں اُسے بطریق اولیٰ حاصل ہی تھی۔ پس گویا جناب عمر رضی اللہ عنہ کی سالم کو خلیفہ بنانے کی رائے عامۃ المسلمین کی بہبودی وخیر سگالی کے خیال پر مبنی تھی۔ اور آپ چاہتے تھے کہ خلیفہ ایسا شخص ہو اور مسلمانوں کا اختیار و حاکمیت اسے دیا جائے کہ جس پر کوئی زبان ملامت دراز نہ کر سکے۔

## قاضی ابو بکر کی رائے

شروط امامت میں قرشیت کے وجوب سے قاضی ابو بکر باقلانی نے بھی انکار کیا ہے۔ چوں کہ قاضی کے زمانہ میں قرشی عصبیت کا شیرازہ بکھر چکا تھا اور ملوک عجم خلفا پر غالب وقابو یافتہ تھے۔ اس لیے قاضی صاحب نے قرشیت کو بہ مذہب خود شروط امامت میں سے ساقط الاعتبار کر دیا۔ اور خوارج سے اپنے عقیدہ کے اتفاق واتحاد کی پروانہ کی۔ کیونکہ اس نے اپنے زمانہ میں خلفا کا یہی حال دیکھا کہ عجم کے ہاتھ میں تھے۔ لیکن پھر بھی جمہور کی رائے وہی رہی کہ امامت کے لیے قرشیت ضرور ہے۔ اگر چہ مسلمانوں کے اختیار واقتدار سے امام وقت قاصر ہی کیوں نہ ہو۔ پھر جمہور پر اعتراض ہوا کہ شرط کفایت کو بھی ساقط کیا جائے یا ساقط الاعتبار مانا جاوے۔ کیونکہ جب فقدان عصبیت سے شوکت وقوت ناپید ہوگی۔ تو پھر کفایت بھی نہیں ہوسکتی۔ اور جب شرط ہی معطل ہوگئی تو علم ودین بھی شروط امامت کے لیے مسلم نہیں رہتا۔ اور اس منصب عظیم کی تمام شرطیں بھی کالعدم اور ساقط ہوئی جاتی ہیں۔ حالانکہ یہ خلاف اجماع ہے۔ اب ہم اپنے طور پر شرط قرشیت کی حکمت وغایت کو بیان کرتے ہیں تا کہ مذاہب مذکورہ میں سے

مذہب حق معلوم ہو سکے۔

## عرب میں قریش کا مقام

ظاہر ہے کہ احکام شریعت کی کچھ نہ کچھ غرض وغایت ضرور ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے وہ شریعت میں دخل پاتے ہیں۔ پس جب ہم غور کرتے ہیں کہ امامت کے لیے قرشی النسب قرار دینے میں شریعت کی کیا حکمت ہے اور شارع علیہ السلام نے اسے کیوں ضروری قرار دیا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ اس حکم میں محض یہی مصلحت نہیں ہے کہ قریش کو قرابت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شرافت اور اس کی برکت حاصل ہے جیسے کہ عام لوگوں نے سمجھ رکھا ہے۔ گو کہ ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ اس قرابت و برکت کا مطلق خیال بھی نہیں ہے۔ لیکن یہ سمجھ لینا کہ محض یہ قرابت و برکت ہی حکم شریعت کی غایت اور حکمت ہے، ہرگز قابل تسلیم نہیں۔ کیوں کہ یہ امور مقاصد شرعیہ میں سے نہیں ہیں۔ اس لیے اس شرط کے لیے کچھ نہ کچھ اور حکمت و مصلحت بھی ہونی چاہیے۔ غور کرنے سے عصبیت کے سوا اور کوئی بات معلوم نہیں ہوتی۔ کیوں کہ عصبیت ہی ایک ایسی چیز ہے جس سے حمایت و مطالبہ ممکن ہے۔ اور اس کے زور سے تمام نزاع امت سے اُٹھ سکتی ہے۔ اور تمام اہل ملت آرام وسکون پا سکتے ہیں اور اُلفت ومحبت کی مضبوط رسی اپنے مقام پر ٹوٹنے سے بچ سکتی ہے۔ کیوں کہ قریش ہی ایک ایسا خاندان تھا کہ تمام قبائل مضر اُس کے حامی و ناصر تھے۔ اور وہ ان سب پر غالب تھا۔ اور مضری اس کی عزت وعصبیت وشرف کو تسلیم کرتے تھے۔ اور مضر کو قریش کا طرف دار اور صاحب شرافت پا کر تمام قبائل اعراب بھی اس کی بزرگی اور جلالت کا اعتراف کرتے تھے اور قریش کی قیادت وسیادت کو حق بجانب سمجھ کر اس سے خوش تھے۔ اس لیے اگر شارع علیہ السلام امارت قریش کے سوا اور کسی کے لیے مقرر کرتے، عرب کے اختلاف عام کی وجہ سے جھگڑا کھڑا ہو جاتا۔ اور اہل عرب ہرگز سر اطاعت اُس کے سامنے خم نہ کرتے۔ اور قبائل مضر میں سے اور کسی کی بھی طاقت نہ تھی کہ اختلاف کی پرزور آندھی کو دبا سکتا اور جہاد فی سبیل اللہ پر آمادہ کر سکتا۔ اس لیے مسلمانوں کی جماعت منتشر ہو جاتی اور اختلاف کی تباہ کن آگ کے شعلے بھڑک اٹھتے۔ حالانکہ شارع علیہ السلام نفاق واختلاف سے بچا کر مسلمانوں میں اتفاق عام پیدا کرنا چاہتے تھے۔ تا کہ اُن میں خویشی وعصبی اتحاد قائم ہو اور وہ باحسن وجوہ حمایت ومطالبہ کی قدرت پا سکیں۔ یہ باتیں اسی وقت میں پوری ہو سکتی تھیں۔ کہ قیادت وسیادت قریش کے ہاتھ میں دی جاتی۔ کیونکہ وہ عطائے جلالت سے عرب کے بے مہار گلوں کو اپنے ارادہ کے موافق جدھر چاہتے پھیر سکتے تھے۔ اور کسی کو اُن سے سرتابی کی مجال نہ تھی۔ اس لیے کہ اس وقت اُن میں وہ قوت تھی کہ لوگوں کو نزاع واختلاف سے روک سکتے اور برپا ہو جانے کی حالت میں رفع کر سکتے تھے۔ انہی مصلحتوں پر شریعت نے نظر کر کے اس منصب کے لیے قرشیت کی شرط لگائی تا کہ قریش عصبیت کے بل پر مذہب وملت کا باحسن وجوہ انتظام کریں اور مسلمانوں میں عام اتفاق قائم رہے۔ چنانچہ جب امارت وامامت قریش کے ہاتھ میں آئی قبائل مضر نے اس کا ساتھ دیا اور تمام قبائل عرب نے سر اطاعت خم کر دیا۔ اور اُن کے سوا دنیا کی بڑی بڑی قوموں نے بھی احکام مذہب کے سامنے اپنے سر جھکا دیے اور لشکر اسلام نے دنیا میں ہل چل مچا دی۔ اور دور دور کے ممالک فتح کر لیے۔ جیسے کہ اسلام کی ابتدائی فتوحات کے زمانہ میں ہوا۔ اور اس کے بعد امویہ وعباسیہ سلطنتوں کے زمانہ میں یہی کیفیت رہی۔ یہاں تک کہ خلافت کمزور ہوئی اور عصبیت عربیہ ضعیف ہو کر نیست ونابود ہو گئی۔ جس شخص نے تاریخ عرب کو بہ نظر غائر مطالعہ کیا ہے اور قبائل اعراب کے احوال وآثار میں غور وفکر سے کام لیا ہے۔ وہ جانتا ہے کہ تمام قبائل مضر پر قریش کو کیسی عزت وشرافت حاصل تھی اور کہاں تک اُس کو قبضہ وکنٹرول حاصل تھا۔ چنانچہ ان امور کو ابن اسحٰق نے اپنی کتاب سیرت وغیرہ میں توضیح بیان کیا ہے۔ پس جب ثابت ہو گیا کہ امامت کے لیے قرشیت کی شرط فساد واختلاف کے دفعیہ کے لیے تھی۔ اس لیے کہ وہی عصبیت وتغلب کی وجہ سے اس بھاری ذمہ داری کے متحمل ہو سکتے تھے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ شارع کے احکام کسی خاص وقت، زمانہ اور قوم کے لیے مخصوص نہیں ہوتے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے امام کے لیے قرشیت کی شرط فرض کفایہ ہے۔ یہی ہمارا مسلک ہے اور امامت کے لیے قرشیت کی وجہ خاص عصبیت ہے۔ اسے ہم امامت کے لیے علت اہم اور ضروری سمجھتے ہیں گویا اب ہمارے نزدیک جو شخص مسلمانوں کا حل وعقد رکھتا ہو ضروری ہے کہ کسی قوی اور غالب عصبیت والی قوم میں سے ہو۔ تا کہ اُس کے زمانہ میں جو اور قومیں ہیں عام غلبہ کی وجہ سے اس کا اتباع کریں۔ اور حمایت پر سب کے سب متفق ہیں۔ لیکن جو عصبیت کہ قریش کو حاصل تھی اس زمانہ میں دنیا کے مسلمانوں کی کسی قوم کو وہ عصبیت وشوکت حاصل نہیں۔ کیونکہ دعوت اسلام خود

قریش سے شروع ہوئی اور تمام قریش اُس پر ایمان لائے اور عرب کی تمام عصبیتیں اس کی حامی ومددگار تھیں۔ اس لیے دنیا کی مشہور اور متعدد قوموں پر اس کا غلبہ ہوا۔ اس زمانہ میں جب کہ قریش کے لیے کوئی عصبیت موجود ہی نہیں ہے۔ اور قرشی عصبیت ناپید اور کالعدم ہو چکی ہے اس کے سوا کیا چارہ ہے کہ ہر ملک میں اسی شخص کو امیر وامام بنایا یا مانا جائے جس کی عصبیت اس ملک میں غالب اور طاقت ور ہو۔ اگر کوئی راز خلافت میں غور وفکر کرے گا تو اُسے ہمارے اس بیان کے تسلیم کرنے میں کچھ پس وپیش نہ ہوگا۔ کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے خلیفہ کو اپنا نائب قرار دیا ہے۔ تاکہ بندگان خدا کی ضروریات وبہبود پر نظر رکھے۔ مفید ونافع کی طرف انہیں ترغیب دلائے اور نقصان دہ امور سے بچائے اور امام ان باتوں کا خدا تعالیٰ کی طرف سے ذمہ دار اور جواب دہ ہے۔ اور باز پرس اُسی سے ہوتی ہے جو اپنے فرض منصبی کے پورا کرنے کی قدرت رکھتا ہو نہ کہ عاجز وقاصر سے۔ چنانچہ امام فخر الدین رازی عورتوں کے بارہ میں کہتے ہیں کہ عورتیں احکام شرعیہ میں اکثر مردوں کی تابع کی گئی ہیں اور وضعاً اُن سے کوئی خطاب نہیں کیا گیا۔ جو خطاب مردوں کی جانب ہے قیاساً وہ بھی اسی میں شامل ہیں۔ اس لیے عورتیں خود مختار نہیں۔ بلکہ اُن کا اختیار مردوں کے ہاتھ میں ہے۔ البتہ احکام عبادات میں عورتیں بھی وضعاً مخاطب ہوئی ہیں نہ بقیاس۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ عبادت کا تعلق اور اس کا اختیار فی نفسہٖ ہر شخص علیحدہ رکھتا ہے۔ قطع نظر ان امور کے درباب امامت واقعات شاہد حال ہیں کہ کسی قوم کا اختیار اور اس کا حل وعقد ہمیشہ اُسی کو ملتا ہے جو اُس پر غالب ومستولی ہو۔ اور امور شرعیہ بھی علی العموم چونکہ واقعات عام کے خلاف نہیں ہیں۔ اس لیے نتیجہ یہی نکلتا ہے کہ امام صاحب قوت وصلاحیت ہونا چاہیے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## ستائیسویں فصل

# امامت کے بارہ میں شیعوں کے مذاہب اور ان کے اقوال

### امام معصوم ہونا چاہیے

جاننا چاہیے کہ شیعہ کے لغوی معنی ساتھی کے ہیں۔ اور فقہاء ومتکلمین کی اصلاح میں ان لوگوں پر شیعوں کا اطلاق ہوتا ہے۔ جو علی واولاد علی رضوان اللہ علیہم اجمعین کے تابع ہوں یا ہیں۔ بالا جماع ان کا مذہب ہے کہ امامت کوئی عام سا معاملہ نہیں ہے کہ اس کا تعین وتقرر عام اُمت کے ہاتھ ہو اور امام امت کے مقرر کیے جانے سے مقرر ہو۔ بلکہ امامت دین کا رکن رکین اور اساس اسلام ہے۔ اور نبی کو کسی طرح جائز نہیں کہ تعین امامت میں غفلت کرے اور اس کا اختیار امت کے ہاتھ میں دیا جائے بلکہ نبی پر واجب ہے کہ عام امت کے واسطے امام خود مقرر کرے۔ اور چاہیے کہ امام چھوٹے بڑے گناہ سے پاک ہو (معصوم عن الخطا)

شیعوں کا عقیدہ ہے کہ جناب ختمیت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو امام مقرر فرمایا ہے اور ثبوت میں احادیث نقل کرتے ہیں۔ اور اپنے مسلک ومذہب کے موافق اُن احادیث کی تعبیر کرتے ہیں۔ اُن احادیث سے علماء سنت والجماعت بالکل لاعلم ہیں۔ اور نہ شریعت ہی میں کہیں ان کا ذکر ہے۔ اکثر وضع شدہ یا ان کا طریقۂ روایت قابل طعن اور غلط ہے۔ یا علماء شیعہ کی تاویلیں اصل حقیقت سے بعید ہیں۔

### شیعوں کی پیش کردہ نصوص

جو احادیث شیعہ دعوائے امامت کے اثبات میں پیش کرتے ہیں اُن کی دو قسمیں ہیں۔ ایک جلی دوسری خفی۔ مثلاً نص جلی اس حدیث کو مانتے ہیں۔ کہ من کنت مولاہ فعلی مولاہ اور دعویٰ کرتے ہیں کہ اس پایہ کی حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سوائے جناب علی کرم اللہ وجہہ کے اور کسی کے حق میں نہیں فرمائی۔ اسی وجہ سے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے خطاب کرکے فرمایا تھا کہ اصبحت مولیٰ کل مومن و مومنۃ دوسرے یہ کہ آپ کی ہی شان میں رسول اللہ نے فرمایا ہے کہ اقضاکم علی اور امامت کے معنی ہیں قضاء باحکام اللہ اور آیہ

اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم میں بھی اولی الامر سے آپ ہی کی ذات بابرکت مراد ہے۔ کیوں کہ آیت شریف میں اطاعت سے اطاعت حکم وقضا ہی مراد ہے۔ اور چوں کہ آپ ہی بروئے حدیث حکم وقضا کے زیادہ اہل تھے اس لیے یوم سقیفہ میں قضیۂ امامت کے فیصلہ کرنے کا حق سب سے زیادہ آپ ہی کو حاصل تھا نہ کہ اور لوگوں کو۔ تیسرے یہ کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ فمن یبایعنی علی روحه وهو ولی هذا الامر من بعدی فلم یبایعه الاعلی۔

نصوص خفیہ میں سے ایک یہ ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم نے زمانہ حج میں سورۂ براۃ کے ابلاغ کے لیے مکہ معظّمہ کو پہلے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو بھیجا تھا۔ لیکن بعدازاں آپ کے پاس وحی نازل ہوئی کہ سورۂ براۃ کے ابلاغ کے لیے کوئی اپنا رشتہ دار قوم کا خاص آدمی بھیجو۔ تب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا۔ تا کہ آپ تمام مسلمانوں کے سامنے سورہ پڑھیں۔ شیعہ کہتے ہیں کہ سورۂ برات کی قرأت کے لیے یہ ردوبدل ہونا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے رتبہ کے مقدم ہونے کی دلالت کرتا ہے۔ یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کسی شخص کو علی رضی اللہ عنہ پر مقدم وسردار نہیں کیا۔ اور ابوبکر وعمر رضی اللہ عنھما پر دوغزدوں میں آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم نے اسامہ بن زید اور عمرو بن العاص کو سردار کیا ہے۔ ان تمام خفی وجلی شواہد سے حضرت علی کرم وجہہ کا امام مقرر ہونا، ثابت ہوتا ہے۔ ان منصوصات کے علاوہ شیعہ اور بھی بہت سی غیر مشہور اور دوراز قیاس احادیث نقل کرتے ہیں۔

## امامیہ شیعہ

پس جو لوگ کہ مذکورہ ان منصوصات سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت کا اعتقاد رکھتے ہیں اور اولاد علی میں امامت کے منتقل ہونے کے قائل ہیں، امامیہ کہلاتے ہیں اور شیخین سے اپنی بے تعلقی ظاہر کرتے ہیں۔ اس لیے کہ انہوں نے آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم کو امام نہیں بنایا اور صریح منصوصات کے موجود ہوتے ہوئے ان سے بیعت نہ کی۔ یہ لوگ شیخین کی خلافت وامامت کو تسلیم نہیں کرتے۔ رہے حد اعتدال سے گزرنے والے وہ اقوال کہ شیخین کی ناقدری میں بیان کرتے ہیں۔ وہ ہمارے اور خود شیعوں کے نزدیک مردود ہیں۔ اس لیے ان کا ذکر ہی بے فائدہ وفضول ہے۔

## زیدیوں کا تعارف

شیعوں کے دوسرے گروہ کا عقیدہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا امامت کے لیے تعین احادیث منصوصہ میں بہ صفات مختصہ آنجناب سے ہے نہ کہ بہ تشخص۔ چونکہ اوصاف مذکورہ کے مصداق واطلاق میں لوگوں کو دھوکا ہوا اور وہ حقیقت حال کو نہ سمجھ سکے اس لیے وہ معذور ہیں۔ یہ لوگ زیدیہ کہلاتے ہیں اور شیخین سے تبرا اور ان کی امامت میں بھی طعن نہیں کرتے۔ اور ساتھ ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی فضیلت کے قائل ہیں اور ان کے نزدیک مفضول کی امامت افضل کی موجودگی میں جائز ہے۔

یہاں تک جو گفتگو ہوئی اور ہم نے معہ اختلافات بیان کر دی۔ ان کا تعلق زیادہ تر خاص حضرت علی کی ذات سے تھا۔ اس سے آگے بڑھ کر تعین امامت میں پھر اختلاف ہے۔ ایک گروہ کا مذہب ہے کہ اولاد فاطمہ کا حق ہے جو یکے بعد دیگرے امام ہوئے۔ جیسے کہ ہم نام بنام آگے بیان کریں گے۔ یہ فرقہ امامیہ مشہور ہے۔ اس لیے کہ ان کے مذہب میں امام کی پہچان اور اس کا تعین ایمان کی شرطوں میں سے ہے۔ دوسرا گروہ امامت اولاد فاطمہ کا قائل تو ہے لیکن مخصوص دلائل سے نہیں۔ بلکہ باختیار شیوخ امام کا مقرر ہونا مانتا ہے اس گروہ کے نزدیک یہ ہے کہ امام جواد و شجاع ہو۔ اور اپنی امامت کا مدعی ہوا ہو۔ یہ لوگ زیدیہ کہلاتے ہیں۔ جو زید بن علی بن حسین شہید کی طرف منسوب ہیں۔ جناب زید اپنے بھائی امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے مناظرہ کیا کرتے اور کہا کرتے تھے۔ کہ امام کے لیے شرط ہے کہ وہ داعی امامت بن کر بغاوت کرے۔ امام محمد باقر الزامی جواب دیتے کہ اس صورت میں تو خود ہمارے تمہارے والد ماجد بھی امام نہیں رہتے۔ اس لیے کہ نہ آپ نے بغاوت کی اور نہ کبھی خروج کا خیال۔ حالانکہ معتزلہ واصل ابن عطا رئیس المعتزلین کے پیرو آپ سے ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہے۔ علماء امامیہ اور زیدیہ میں شیخین کی امامت کے بارہ میں کئی مناظرہ ہوا۔ جب ان لوگوں نے دیکھا کہ آپ شیخین کی امامت کے قائل ہیں اور سب وشتم نہیں کرتے ہیں، آپ کی تقلید و پیروی کو ترک کر دیا۔

اور آپ کے منصب امامت کے منکر ہو گئے۔ اسی وجہ سے یہ فرقہ روافض کے نام سے موسوم ہوا۔

## فرقہ کیسانیہ

شیعوں کا ایک تیسرا فرقہ مذکورہ بالا مذاہب کے علاوہ ایک تیسرے مذہب کا قائل ہے۔ وہ کہتا ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعد امامت وخلافت ان کے بھائی محمد ابن الحنفیہ کو ملی۔ اور پھر ان سے ان کی اولاد میں منتقل ہوئی۔ یہ فرقہ کیسان غلام محمد بن الحنفیہ کی طرف منسوب ہونے کی وجہ سے کیسانیہ کہلاتا ہے۔

مذاہب شیعہ کا اختلاف اسی جگہ پر ختم نہیں ہو جاتا۔ بلکہ برابر بڑھتا چلا گیا ہے۔ یہاں ہم بوجہ اختصار اُسے چھوڑتے ہیں۔

## غالی شیعہ

شیعوں کا ایک اور گروہ بھی قابل ذکر ہے۔ جن کو شیعہ غالی کہنا چاہیے۔ یہ لوگ آئمہ کی الوہیت کے قائل ہونے کی وجہ سے عقل وایمان کی حد سے تجاوز کر گئے ہیں۔ یہ لوگ الوہیت آئمہ کے باختلاف دو طرح سے قائل ہیں۔ ایک گروہ کا مذہب ہے کہ آئمہ صفات الوہیت سے متصف ہیں۔ دوسرا کہتا ہے کہ خود خدا تعالیٰ ان کی بشری ذات میں حلول کر گیا ہے۔ اس دوسرے گروہ کے مذہب کا عقیدہ آئمہ کے بارے میں ایسا ہی ہے۔ جیسا کہ عیسائیوں کا حضرت عیسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ السلام کی بابت ہے۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوا کہ بعض لوگ میری الوہیت کا اعتقاد رکھتے ہیں تو آپ نے انہیں آگ میں جلوا دیا۔ اور جب محمد بن الحنفیہ کو ابن ابی عبید کا حال معلوم ہوا کہ وہ بھی بزعم خود ایسا ہی سمجھا ہوا ہے تو آپ بہت برافروختہ ہوئے اور اس پر لعنت کرنے لگے اور اس سے برأت ظاہر کی۔ اسی طرح جب امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کو بعض اشخاص کی نسبت یہ حال وعقیدہ معلوم ہوا آپ نے بھی ان لوگوں پر لعنت کی۔

## تناسخ کے قائل

شیعوں کے ایک گروہ کا خیال ہے کہ کسی امام کا کمال غیر امام کو نہیں ملتا۔ جب کسی امام کی وفات ہوتی ہے۔ تو اس کی روح دوسرے امام کی طرف منتقل ہو جاتی ہے تا کہ اس میں بھی بعینہٖ وہی کمال ہو۔ گویا اس مذہب کے پیرو تناسخ کے قائل ہیں۔ (جیسا کہ ہندوؤں کا عقیدہ ہے)

## فرقہ واقفیہ

انہی حد سے گزرنے والے گروہوں میں سے ایک فرقہ واقفیہ ہے جو فقط ایک ہی امام کو مانتا ہے۔ اور کہتا ہے کہ اُس کے سوا امامت مل ہی نہیں سکتی۔ اس فرقہ کے بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ امام زندہ ہے۔ لیکن لوگوں کی نگاہوں سے غائب ہے۔ اور دعوائے حیات کے ثبوت میں حضرت خضر علیہ السلام کی حیات کو پیش کرتے ہیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے بارے میں بھی حیات دائمی کے قائل ہیں اور کہتے ہیں کہ آپ بادل میں موجود ہے۔ رعد آپ کی آواز ہے اور بجلی آپ کا کوڑا ہے اور محمد بن الحنفیہ کی شان میں بھی ایسا ہی مبالغہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ وہ اب تک حجاز کی سرزمین اور جبل رضوی میں موجود ہیں۔ چنانچہ اسی مذہب کا ایک شاعر کہتا ہے:

| | |
|---|---|
| الا ان الائمة من قريش | ولاة الحق اربعة سواء |
| علي والثلاثة من بنيه | هم اسباط ليس بهم خفاء |
| نسبط سبط ايمان دبر | وسبط غيبة كربلاء |
| وسبط لا يذوق الموت حتى | يقود الجيش يقدمه اللواء |
| تغيب لا يرى فيهم زمانا | برضوى عنده عسل وماء |

’’جان لو کہ قریش میں سے چار امام برحق برابر کے رتبہ والے ہیں۔ پہلے حضرت علی ہیں اور تین ان کے بیٹے ہیں جنھیں سب جانتے ہیں۔ دو امام حسن و حسین علیہما السلام ہیں اور تیسرے محمد بن حنفیہ جو اس وقت تک زندہ رہیں گے کہ لشکرِ جرار لے کر کفار سے معرکہ آرا ہوں۔ وہ ایک زمانہ تک زندہ رہیں گے اور اس وقت جبلِ رضوی میں آپ قیام پذیر ہیں جہاں شہد و آب آپ کے پاس موجود ہے‘‘۔

## فرقہ اثنا عشریہ اور امام غائب

فرقہ امامیہ میں سے جو لوگ حد اعتدال سے گزرنے والے ہیں اور خصوصاً اثنا عشریہ کا بھی تقریباً ایسا ہی اعتقاد ہے وہ کہتے ہیں کہ بارھویں امام یعنی محمد بن حسن العسکری الملقب بہ مہدی حلہ میں اپنے گھر کے ایک تہہ خانہ میں والدہ سمیت خود غیب ہو گئے ہیں اور وہیں چھپے رہیں گے۔ یہاں تک کہ زمانۂ قیامت قریب آ جائے پھر آپ ظاہر ہوں گے اور دنیا کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے۔ ترمذی کی حدیث کو یہ لوگ اپنے دعویٰ کی سند میں پیش کرتے ہیں اور اب تک برابر مہدی موعود کا انتظار کرتے ہیں۔ اور امام منتظر کے نام سے انہیں یاد کرتے ہیں۔ اور ہر روز نماز مغرب کے بعد اس تہ خانہ پر مع گھوڑا جا کر کھڑے ہوتے ہیں اور امام منتظر کا نام لے کر پکارتے ہیں اور ظہور کی درخواست کرتے ہیں۔ یہاں تک کہ اندھیرا زیادہ ہو جاتا ہے اور تارے چھٹک آتے ہیں اس وقت پھر اپنے اپنے گھروں کو چلے آتے ہیں اور معاملہ کو دوسری شب کے لیے اٹھا رکھتے ہیں۔ اب تک اس فرقہ کا یہی دستور چلا آتا ہے کہ لوگ روزمرہ درِ غار پر پہنچتے ہیں اور امام منتظر کے نکلنے اور اعلان بغاوت کی امید رکھتے ہیں۔

## مسئلہ رجعت

اسی فرقہ واقضیہ میں سے ایک جماعت کا یہ بھی خیال ہے کہ جو امام وفات پا چکے ہیں۔ وہ دوبارہ دنیاوی حیات پائیں گے۔ ’’یہی مسئلہ رجعت ہے۔‘‘ اور اپنے اس عقیدہ پر قرآن مجید میں مذکورہ قصۂ اصحابِ کہف اور قریہ بنی اسرائیل میں بوسیدہ ہڈیوں سے اُن کے ذبیحہ کے زندہ ہو جانے سے دلیل پیش کرتے ہیں۔ لیکن حقیقت میں یہ خوارق بطور معجزہ اپنے اپنے وقت میں ظاہر ہوئے تھے۔ ان واقعات سے ایسے بے موقع موڑ پر کیوں کر دلیل دینا صحیح ہو سکتا ہے سید حمیری چوں کہ اسی طبقۂ امامیہ میں سے تھا۔ اس لیے ایک جگہ اپنے شعروں میں کہتا ہے:

اذاما المرء شاب له قذال — وعلله المراشط بالخضاب
فقد ذهبت بشاشة واودی — فقم یا صاح بنک علی الشباب
الی یوم تئوب الناس فیه — الیٰ دنیا همرا قبل الحساب
فلیس یعائد مافات منه — الی احد الی یوم الایاب
ادین بان ذالک دین حق — وما انا فی النشور بذی ارتباب
کذاك الله اخبر عن اناس — حیوامن بعد درس فی التواب

ترجمہ:۔ ’’جب مرد بوڑھا ہو گیا اور بالوں میں خضاب کی نوبت آ گئی تو سمجھ لینا چاہیے کہ خوشی کا وقت گزر گیا اور مرنے سے پہلے مر گیا۔ ہماری تمہاری بھی یہی حالت ہو چکی ہے۔ اے دوست آ کر شباب کو مل کر روئیں اور اس دن تک روتے رہیں کہ قبل از حساب لوگ پھر دنیا میں لوٹ کر آئیں کیونکہ جو کچھ فوت ہو چکا ہے وہ یوم حساب سے پہلے کس کو واپس ملے گا۔ یہی میرا دین و ایمان ہے اور یہی میرے نزدیک حق ہے اور حشر و نشر میں مجھے کسی طرح کا شک و شبہ نہیں۔ یہی خبر خدائے تعالیٰ نے دی ہے کہ آدمی زمین میں گلنے سڑنے کے بعد پھر زندہ ہو جائیں گے‘‘۔

ہمیں ضرورت نہیں ہے کہ ان حد سے گزرنے والے شیعہ لوگوں کے اقوال کی تکذیب و تردید کریں۔ کیوں کہ شیعوں کے دیگر فرقے ان امور سے انکار اور ان غالیوں کی دلیل بازی کا رد کرتے ہیں۔

## فرقہ کیسانیہ:۔ ہاشمیہ

کیسانیہ محمد بن الحنفیہ کے بعد اُن کے بیٹے ابی ہاشم کی امامت کے قائل ہیں اور ہاشمیہ کہلاتے ہیں۔ لیکن ابی ہاشم کے بعد ان میں پھر امامت

کی بابت اختلاف ہے۔ بعض کا عقیدہ ہے کہ ابی ہاشم کے بعد ان کے بھائی علی کو اور ان کے بعد ان کے بیٹے حسن بن علی کو امامت ملی۔ اور بعض کا اعتقاد یہ ہے کہ جب ارض سراۃ میں شام سے واپس آتے ہوئے آپ کا انتقال ہوا تو مرتے وقت آپ امامت کی وصیت محمد بن علی بن عبداللہ بن العباس کو کر گئے۔ اور محمد بن علی نے اپنے بیٹے ابراہیم المعروف بہ امام کو وصیت کی اور انہوں نے اپنے بھائی عبداللہ بن الحارثیہ الملقب بسفاح کو اپنا جانشین بنایا۔ اور سفاح نے اپنے بھائی عبداللہ ابی جعفر الملقب بہ منصور کو اپنا خلیفہ مقرر کیا۔ اور اس کے بعد ان کی اولاد میں خلافت بذریعہ ولی عہدی منتقل ہوتی رہی۔ یہ مذہب اس فرقہ ہاشمیہ کا ہے جو دولت بنی العباس کے بانی مبانی ہوئے۔ انہی میں سے ابومسلم خراسانی، سلیمان بن کثیر، ابوسلمہ الخلال وغیرہ طرف داران عباسیہ جیسے لوگ ہیں۔ بنی العباس کے استحقاق خلافت پر بایں دلیل بھی زور دیا جاتا ہے کہ خلافت اُن کو عباس عم النبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ملی ہے۔ اس لیے کہ آنجناب کی وفات کے وقت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ حیات تھے۔ اس لیے (چچا ہونے کی وجہ سے) وراثت خلافت کا ان کو زیادہ استحقاق حاصل تھا۔

## فرقہ زیدیہ کے مختلف گروہ

زیدیہ اپنے مذہب کے موافق امامت کا تقرر اہل اختیار و اقتدار کی رائے پر منحصر سمجھتے ہیں نہ کہ احکام کتاب وسنت کے ذریعہ سے۔ سلسلہ امامت میں ان کا مذہب مختار یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بعد امامت جناب حسن رضی اللہ عنہ کو ملی۔ اور پھر آپ کے چھوٹے بھائی حسین رضی اللہ عنہ کو اور ان سے امام زین العابدین کی طرف منتقل ہوئی۔ پھر اُن کے پسر زید کے حصہ میں آئی۔ یہی جناب زید فرقہ زیدیہ کے بانی ہیں۔ کوفہ میں آپ نے داعی امامت بن کر اعلان بغاوت کیا۔ مگر آخر کار آپ شہید ہوئے اور کناسہ میں سولی دی گئی۔ آپ کی وفات کے بعد فرقہ زیدیہ نے آپ کے بیٹے یحییٰ کو امام بنایا۔ جو خراسان پہنچے اور جوز جان میں قتل کیے گئے۔ لیکن مرتے مرتے امامت کی وصیت محمد بن عبداللہ بن حسن بن الحسن السبط کو کر گئے۔ یہی بزرگوار نفس الزکیہ کے نام سے مشہور ہوئے۔ اور مہدی لقب اختیار کر کے حجاز میں خروج کیا۔ جس کے دفعیہ کے لیے منصور نے فوج بھیجی۔ اور آخر کار آپ قتل ہوئے۔ اور وصیتاً اپنے بھائی ابراہیم کو اپنا جانشین مقرر کر کے مرے۔ امام ابراہیم نے بصرہ کو اپنا مستقر بنا کر زور پکڑا۔ عیسیٰ بن زید بن علی (امام زین العابدین) بھی آپ کی مدد پر تھے۔ بصرہ میں جب ان کا اثر پھیلا تو پھر منصور نے فوج بھیجی۔ اور امام ابراہیم و عیسیٰ دونوں مارے گئے۔ اس شکست و قتل کی خبر امام جعفر صادق پہلے سے دے چکے تھے کہ ایسا پیش آئے گا آخر وہی ہوا۔ اور یہ پیشین گوئی آپ کی کرامات میں شمار کی گئی۔

بعض شیعوں کا یہ بھی خیال ہے کہ محمد بن عبداللہ النفس الزکیہ کے بعد امامت محمد بن علی بن عمر کو ملی۔ جو زید بن علی کے بھائی تھے۔ محمد بن عبداللہ النفس الزکیہ کے بعد محمد بن القاسم نے طالقان میں اعلان بغاوت کیا اور آخر آپ گرفتاری کے بعد معتصم کے سامنے حاضر کیے گئے۔ معتصم نے قید کر دیا اور زندان میں آپ نے وفات پائی۔

زیدیوں میں سے ایک گروہ کا یہ بھی مذہب ہے کہ یحییٰ بن زید کے بعد عیسیٰ کے بھائی کو امامت ملی۔ جو امام ابراہیم کے ساتھ ہو کر منصور سے لڑے تھے۔ اور پھر اُس کے بعد امامت ان کی اولاد میں منتقل ہوتی رہی۔ اور زنگی آپ کی امامت کے داعی بنے۔ جیسے کہ ہم انشاء اللہ تعالیٰ بیان کریں گے۔ ان دونوں میں سے ایک گروہ یہ بھی کہتا ہے کہ محمد بن عبداللہ کے بعد اُن کے بھائی ادریس امام ہوئے جو میدان جنگ سے مغرب کو نکل گئے تھے اور وہیں وفات پائی اور ان کی وفات کے بعد ادریس اصغر اُن کے بیٹے اُس کے قائم مقام ہوئے۔ اور شہر فارس کی بنیاد ڈالی۔ اور اُن کی اولاد مغرب میں بادشاہ ہوئی۔ یہاں تک کہ ان کی سلطنت کا خاتمہ ہوا۔ اور زیدیوں کا نام درہم برہم ہو گیا۔ انہی زیدیوں میں سے حسن بن زید بن محمد بن اسمٰعیل بن الحسن بن زید بن علی بن الحسین الشہید اور ان کے بھائی محمد بن زید داعی بن کر اُٹھے۔ یہاں تک کہ طبرستان کے مالک ہو گئے۔ پھر دیلم میں ناصر اطروش نے اس دعوت کا نئے سرے آغاز کیا۔ اور دیلم نے اُن کے ہاتھ پر اسلام اختیار کیا۔ ناصر اطروش کا اصل نام حسن بن علی (بن الحسین بن علی بن عمر) تھا۔ اور عمر زید کے بھائی تھے۔ ناصر اطروش کے بعد طبرستان میں ان کی اولاد اُن کی جانشین ہوتی رہی۔ اور دیلم کو انہی کی نسبت سے ملک ملا۔ اور خلفائے بغداد پر آخر مستولی ہوئے جیسے کہ ہم دیالمہ کے احوال میں بیان کریں گے۔

## فرقہ امامیہ

مذہب خود اس بات کا قائل ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت حسن رضی اللہ عنہ ان کی وصیت سے امام ہوئے۔ اور اُن کے بعد امام حسین رضی اللہ عنہ اور پھر امام زین العابدین پھر اُن کے پسر محمد باقر اور پھر اُن کے بیٹے جعفر صادق یکے بعد دیگرے امام ہوتے رہے۔ امام جعفر صادق کی امامت کے بعد امامت میں اختلاف ہوا اور امامیوں کے دو فرقے ہو گئے۔ ایک فرقہ آپ کے بیٹے حضرت اسمٰعیل کی امامت کا قائل ہوا۔ جو اسماعیلیہ کہلاتا ہے۔ اور دوسرے گروہ نے حضرت موسیٰ کاظم کی امامت تسلیم کی۔ یہ لوگ اثنا عشری کہلاتے ہیں۔ کیوں کہ یہ بارہ امام پر امامت کو ختم کر دیتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ امام دوازدہم آخر زمانہ تک عامہ خلائق کی نظروں سے غائب رہیں گے۔

## فرقہ اسماعیلیہ

فرقہ اسماعیلیہ کہتا ہے۔ کہ امام جعفر صادق نے حضرت اسمٰعیل کو بہ حکم صریح امام مقرر کیا تھا اور اس حکم صریح کا مفاد یہی تھا۔ کہ اگرچہ امام اسمٰعیل اپنے والد ماجد کی حیات میں وفات پا گئے۔ لیکن اُس حکم کے ذریعہ سے امامت اُن کی اولاد میں باقی رہی۔ جیسے موسیٰ و ہارون علیٰ نبینا وعلیہما السلام کے قصے سے مستنبط ہوتا ہے۔ غرضکہ اسماعیلیوں کے نزدیک حضرت امام اسمٰعیل کے بعد ان کے بیٹے محمد مکتوم ان کے جانشین ہوئے۔ محمد مکتوم ہی پوشیدہ اماموں سے پہلے امام ہیں فرقہ اسماعیلیہ کے نزدیک امام کے مستور ہونے کی وجہ یہ ہے کہ جب امام صاحب شوکت نہ ہو تو خود اس حالت میں مستور ہو کر رہتا ہے۔ اور اُس کے داعی اقامت حجت کے لیے اس کی امامت کے ظاہر دعوے دار ہوتے ہیں۔ اور جب امام صاحب شوکت ہو جاتا ہے تو ظاہر ہو جاتا ہے۔ اسماعیلیہ کہتے ہیں کہ محمد مکتوم کے بعد اُن کے بیٹے جعفر صادق امامت کے مسند ہدایت پر متمکن ہوئے۔ اور ان کے بعد ان کے بیٹے محمد الحبیب کہ پوشیدہ اماموں سے اخیر ہیں، امام ہوئے۔ اس کے بعد باپ کا منصب عبداللہ مہدی نے پایا۔ ابو عبداللہ شیعی کتامہ میں اس کا داعی بنا۔ اور لوگوں نے اس کی دعوت کی پیروی کی۔ اور آخر اُسے سجلماسہ کی قید سے نکالا اور مہدی چند ہی روز میں قیروان و مغرب کا مالک بن گیا۔ اور اس کے بعد اس کی اولاد مصر کی بھی مالک ہوئی۔ اس مذہب کے پیرو امامت اسماعیل کے قائل ہونے کی وجہ سے اسماعیلیہ کہلاتے ہیں۔ اور چوں کہ امامت مخفی یا باطنی ان کا اعتقاد ہے اس لیے باطنیہ کہلاتے ہیں اور عام طور سے لوگ ان کو ملاحدہ بھی کہتے ہیں۔ اس لیے کہ اُن کے بہت سے اقوال و اعتقادات الحاد و زندقہ سے بھرے پڑے ہیں۔ اُن کے مقامات و ملفوظات دو حصوں میں منقسم ہیں۔ اول مقامات قدیم۔ دوسرے مقامات جدید جو حسن بن صباح نے پانچویں صدی کے آخر میں اپنی طرف سے ظاہر کیے اور عراق و شام کے متعدد حصوں و قلعوں پر قابض ہو گیا۔ باطنیہ فرقہ کی دعوت و تلقین برابر پھیلتی چلی گئی۔ یہاں تک کہ مصر میں ملوک تُرک نے اور عراق میں ملوک تاتار نے باطنیوں کا خاتمہ کیا۔ اور اُن کی حکومت و سلطنت کا خاتمہ کر دیا۔ حسن بن صباح کی دعوت کے اصول و فروع کتاب الملل والنحل للشہرستانی میں مذکور ہیں۔ چوں کہ دلچسپی سے خالی نہیں۔ اس لیے وہاں سے دیکھنا چاہیے۔

## فرقہ اثنا عشریہ

فرقہ اثنا عشریہ امام جعفر صادق کے بعد بجائے حضرت اسماعیل کے حضرت موسیٰ کاظم کی امامت کا قائل ہے۔ اس لیے کہ حضرت امام جعفر کی حیات ہی میں امام اسماعیل کا انتقال ہو چکا تھا۔ اور آپ نے حضرت موسیٰ کاظم کو امامت عطا فرمائی تھی۔ اس مسلک کے ماننے والے جو کہ حقیقۃً اثنا عشریہ ہیں۔ متاخرین کے یہاں امامیہ بھی کہلاتے ہیں۔ یہ فرقہ امامیہ امام موسیٰ کاظم کے بعد حضرت علی رضا کو امام مانتے ہیں۔ جن کو مامون نے اپنا ولی عہد بھی قرار دیا تھا۔ اور چوں کہ خود مامون کی زندگی میں جناب کا انتقال ہو گیا۔ اس لیے وہ ولی عہدی کام نہ آئی۔ حضرت علی رضا کے بعد ان کے بیٹے محمد التقی امام مانے گئے۔ اور پھر اُن کے بیٹے حضرت ہادی ازاں بعد ان کے بیٹے محمد الحسن العسکری اور پھر ان کی جگہ اُن کے بیٹے محمد المہدی امام المنتظر منصب امامت پر فائز ہوئے جیسے کہ ہم بیان کر چکے ہیں۔ جو مشہور مذاہب اس وقت ہم نے شیعوں کے بیان کیے ہیں۔ ان میں سے ہر ایک میں باہم بہت کچھ اختلاف ہے۔ چوں کہ مشہور تر مذاہب یہی ہیں۔ اس لیے ہم نے انہی کے بیان پر اکتفاء کیا ہے۔ اگر پوری تفصیل سے دیکھنا ہو تو

ابن حزم اور شہرستانی وغیرہ کی کتاب الملل والنحل کو دیکھنا چاہیے۔ جن میں بہ تفصیل یہ مذاہب اور ان کے اختلاف مذکور ہیں۔ واللہ یضل من یشاء ویھدی من یشاء الی صراط مستقیم و ھو العلی الکبیر۔

## اٹھائیسویں فصل

# خلافت کے ملوکیت میں بدل جانے کے اسباب

جاننا چاہیے کہ ملک و سلطنت کا نتیجہ طبعی ہے۔ جس کے حصول و وقوع کو اختیار سے کچھ تعلق نہیں ہے۔ قومی وجود کی ترتیب ہی ایسی واقع ہوئی ہے کہ ایک نہ ایک وقت میں اُسے مجبوراً یہ مرحلہ طے کرنا پڑتا ہے۔ جیسے ہمارے سابقہ بیانات سے معلوم ہو چکا ہے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ دین و شریعت یا اور کوئی ایسا ہی کام جس پر جمہور کو متفق و مجتمع کیا جائے۔ عصبیت کے بغیر پورا نہیں ہو سکتا۔ کیوں کہ ہر ایک مطالبہ قوت سے حاصل ہوتا ہے اور قوت کا ذریعہ ہے عصبیت جیسے کہ ہم اس سے پہلے بیان کر چکے ہیں۔ وجوہ متذکرہ بالا پر نظر کرتے ہوئے ملت و مذہب کے لیے بھی عصبیت کا ہونا ضروری ہے۔ اور عصبیت کے سہارے ہی سے حکم الٰہی پایۂ تکمیل کو پہنچ سکتا ہے۔

## حدیث میں عصبیت کی ممانعت

چنانچہ حدیث صحیح ہے کہ مابعث اللہ نبیاً الافی منعتہ من قوم۔ مگر باوجود عصبیت کے اس قدر ضروری ہونے کے ہم دیکھتے ہیں کہ شارع علیہ السلام نے عصبیت کی مذمت کی ہے۔ اور اس کے بارے میں فرمایا ہے۔ کہ ان اللہ اذھب عنکم عصبیۃ الجاھلیۃ و فخرھا بالآباء انتم بنو ادم و ادم من تراب و قال اللہ تعالیٰ ان اکرمکم عند اللہ اتقٰکم۔ ''اللہ تعالیٰ نے تمہاری جاہلیت عصبیت اور فخر نسب کو مٹا دیا۔ تم سب بنی آدم ہو اور آدم مٹی سے پیدا ہوا ہے اور اللہ تعالیٰ کہتا ہے کہ تم میں اللہ کا زیادہ مقرب وہی ہے جو زیادہ متقی ہے''۔ اور قرآن و حدیث سے ملک و اہل ملک کی بھی مذمت ہوتی ہے۔ جابجا اس کی برائیاں موجود ہیں۔ اور رسم و رواج دنیا اور غیر ضروری اخراجات پر ملامت آئی ہے اور بیان کیا گیا ہے کہ یہ لوگ خدا کے سیدھے راستہ سے ہٹے ہوئے ہیں۔ اور ساتھ ہی الفت دین کی ترغیب اور اختلاف و افتراق سے بچنے کا حکم دیا ہے۔ اس صورت میں ہم نے عصبیت کی جو کچھ تعریف کی ہے۔ بے وزن اور بے فائدہ ہوئی جاتی ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ شارع علیہ السلام کے نزدیک دنیا و ما فیہا مرکب آخرت ہے۔ اور ظاہر ہے کہ جس کے پاس مرکب ہی نہ ہوگا۔ وہ منزل پر نہیں پہنچ سکتا۔ شارع علیہ السلام نے جن باتوں سے منع فرمایا ہے۔ یا جن اعمال کی برائی کی ہے۔ اور ان کے ترک کی ترغیب دلائی ہے۔ اس سے قطعاً اُن باتوں کا چھوڑ دینا یا ان کے مناہی کا بالکل معطل کر دینا مراد نہیں ہے۔ بلکہ شارع علیہ السلام کا مقصود یہ ہے کہ تمام انسانی صلاحیتوں کو جہاں تک ہو سکے پختہ مقاصد کے لیے بروئے کار لایا جائے۔ تاکہ تمام انسانی مقاصد سیدھے راستے سے بھٹک نہ جائیں۔ اور سب کا رخ ایک ہی جانب رہے۔ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من کانت ھجرتہ الی اللہ ورسولہ فھجرتہ الی اللہ و رسولہ ومن کانت ھجرتہ الی دنیا یصیبھا او امراۃ یتزوجھا فھجرتہ الی ما ھاجر الیہ۔ ''جس نے اللہ اور اس کے رسول کے لیے ہجرت کی، اس کی ہجرت بے شک اللہ اور اس کے رسول کے لیے ہے۔ اور جس نے حصول دنیا یا کسی عورت کی خاطر ہجرت کی اس کی ہجرت انہی چیزوں کے لیے ہے نہ کہ خدا اور رسول کے لیے''۔

## مذمت سے مراد

دیکھو کہ شارع علیہ السلام نے غضب کی مذمت کی ہے لیکن اس مذمت سے یہ مقصود نہیں ہے کہ قوت غضبی کو قطعاً بیکار کر دیا جائے۔ کیوں کہ اگر یہ قوت زائل ہو جائے تو پھر ان کو نصرت حق کی بھی طاقت نہ رہے اور جہاد فی سبیل اللہ اور اعلائے کلمۃ الحق نا تمام رہ جائے۔ البتہ غضب شیطانی یا برے مقاصد کی جن میں غصہ کا زور ہوتا ہے مذمت کی گئی ہے اور اگر للہ و فی اللہ غیظ و غضب ہے تو وہ محمود ہے۔ اور خود شارع علیہ السلام کی سیرت

میں موجود تھا۔ اسی طرح شہوات کی بھی بُرائی کی گئی۔ لیکن اس سے مراد استحصال شہوت نہیں ہے۔ کیوں کہ اگر نفسانی شہوات زائل ہو جائیں تو انسانی حقوق طلبی میں فتور آ جائے۔ مذمت سے مراد یہ ہے کہ نفسانی شہوات جواز کے درجہ سے تجاوز نہ کریں۔ اور بہر حال مصالح ضروریہ پر مشتمل رہ کر انسان کو اوامر الٰہیہ کی اطاعت سے قدم نہ بڑھانے دیں۔ یہی حال عصبیت کی مذمت کا ہے۔ غلط موقعوں پر اس کی مذمت فرمائی ہے۔ کما قال اللہ تعالیٰ لن ینفعکم ارحامکم ولا اولادکم اس سے عصبیت باطلہ کی مذمت مراد ہے۔ جیسی کہ زمانۂ جاہلیت میں ہوا کرتی تھی۔ اور نسب سے ایک دوسرے پر غرور و تکبر کیا کرتے تھے۔ وجۂ مذمت یہ تھی کہ اس قسم کے افعال ایک قسم کا خبط و جنون ہیں۔ اور انجام کار غیر مفید اس لیے مستحق ملامت ہوئے۔ لیکن اگر بجائے اس بے سود عصبیت کے امر حق اور حکم الٰہی کے نفاذ کے لیے ہو تو وہ صریحی سودمند اور مطلوب و مقصود ہے۔ اگر یہ نہ ہو تو تمام شریعت و قانون ہی درہم برہم ہو جائے کیونکہ ہر قانون و شریعت کا اہتمام اور پھر اس کی حفاظت عصبیت ہی کی مدد سے ہوتی ہے۔

## ملک و سلطنت کی مذمت کا مفہوم

یہی حال ملک و سلطنت کی مذمت کا ہے کہ شارع علیہ السلام نے غلبۂ حق و نظام دین اور رعایت مصالح کی بنا پر اس کی برائی نہیں کی ہے۔ بلکہ ناجائز غلبہ اور اغراض فاسدہ و شہوات پرستی کی مذمت کی ہے۔ لیکن اگر ملک و سلطنت عوام الناس پر غلبہ پا کر بندوں کو عبادت الٰہی اور جہاد فی سبیل اللہ کی طرف مائل و راغب کرے تو پھر ہرگز اس مملکت و سلطنت کو قابل مذمت نہیں کہہ سکتے۔ اور ظاہر ہے کہ مطلق سلطنت بُری چیز نہیں۔ کیوں کہ سلیمان علیٰ نبینا و علیہ السلام نے دعا فرمائی کہ رب ھب لی ملکا لا ینبغی لا حد من بعدی وجہ یہی تھی کہ آپ جانتے تھے کہ امور باطل و بے حقیقت سے آپ کا نفس پاک اور بری ہے۔

مؤرخین نے روایت کی ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ شام میں پہنچے۔ اور امیر معاویہ کا رعب اور دبدبہ اور ساز و سامان دیکھا۔ آپ کو اس سے سخت نفرت ہوئی اور فرمایا کہ معاویہ یہ کیا فرعونیت ہے! عرض کیا۔ امیر المومنین! میں دشمنان دین سے قریب ہوں جنگ و جہاد کے وقت رعب و داب کے لیے اس ساز و سامان کی سخت ضرورت ہے۔ یہ سُن کر آپ چپ ہو رہے۔ اور چونکہ امیر معاویہ نے مقاصد دینیہ وامور حق کے ساتھ حجت پیش کی تھی۔ آپ نے اُس پر طعن نہ کیا۔ اگر مملکت واقعۃً قابل ترک ہوتی تو معاویہ کا یہ جواب ہرگز سلطانی ساز و سامان کے متعلق قابل قبول نہ ہوتا۔ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ ضرور اس کے ترک کا حکم دیتے۔ آپ نے اپنے قول میں فرعونیت سے وہ عادات و اطوار مراد لیے تھے۔ جو زمانۂ سلطنت میں اہل فارس کا شعار تھے۔ ظلم و باطل پرستی، بغاوت و غفلت ان کا شیوہ تھا۔ چونکہ امیر معاویہ کا مقصد یہ باتیں نہ تھیں۔ جواب دیا کہ اس ترک واحتشام سے میرا مقصد فارس کی فرعونیت اور اس کی پرزہ کاری نہیں ہے۔ بلکہ اغراض الٰہیہ کے اہتمام کے لیے یہ سب ساز و سامان ہے۔ اسی وجہ سے آپ خاموش ہو رہے۔ اور امیر معاویہ کو معذور سمجھا۔ صحابہ بھی ملک اور اس کے لوازم و عادات سے اسی لیے پرہیز کرتے تھے کہ کہیں باطل سے مشتبہ نہ ہو جائے۔

## خلفائے راشدین کا دورِ خلافت

اول اول خلافت کی بنیاد اسی طرح پڑی کہ جب جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا وقت قریب آیا تو آپ نے ابوبکر صدیقؓ کو نماز کے لیے اپنا قائم مقام و خلیفہ بنا کر فرمایا کہ نماز پڑھاؤ۔ چوں کہ نماز ہی تمام امور دینیہ میں اہم تر مقام رکھتی ہے، اسی بنا پر لوگ آپ کی خلافت پر جمع اور راضی ہو گئے۔ یعنی احکام شریعت آپ کے ہاتھ میں دیا جانا اور آپ کی رائے کا سب نے اتباع برضا و رغبت کیا۔ اس وقت ملک و سلطنت کا کچھ ذکر درمیان نہ آیا۔ کیوں کہ اس میں باطل کا احتمال تھا۔ اور اس زمانہ میں اعدائے دین اور کفار ہی صاحب ملک و دولت تھے۔ چنانچہ قیام خلافت کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے سنن رسول اللہ کی امامت کا حق رضائے الٰہی کے مطابق ادا کیا۔ اور مرتدوں سے لڑے۔ یہاں تک کہ تمام عرب میں اسلام پھیل گیا۔ بوقت انتقال آپ نے بار خلافت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دوش پر رکھا۔ اور آپ ان کے نقش قدم پر چلے اور ممالک واقوام پر جنگ و جہاد کے بعد مسلمانوں کا غلبہ ہوا۔ اور عرب ملک و دولت کے مالک بنے۔ اس کے بعد خلافت یکے بعد دیگرے عثمان ابن عفان اور

علی رضی اللہ عنہما تک پہنچی۔ یہ چاروں بزرگوار ملک و سلطنت سے الگ اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پابند رہے۔ اور چونکہ اس زمانہ تک اسلامی زہد اور عرب کی بدویت اپنے حال پر قائم تھی۔ اس لیے یہ لوگ اور بھی سختی کے ساتھ دنیاوی جاہ و دولت سے نفرت کرتے رہے۔ کیوں کہ قوم عرب اس وقت تک تمام قوموں سے زیادہ دنیا اور اس کے بے جا تکلفات سے بری تھی۔ دین نے بھی ان کو زہد و عبادت کی تعلیم دی۔ اور ان کی بدویت اور حیثیت ملک وطن نے بھی مدتوں سے ان کو سخت کوش اور فقر و فاقہ کا عادی بنا رکھا تھا۔ کہتے ہیں کہ دنیا میں کوئی قوم مضر سے زیادہ تنگ گذران اور فقر و فاقہ پر بسر کرنے والی نہ تھی۔ کیونکہ یہ قوم حجاز میں ایسے مقامات پر رہتی ہے، جہاں زراعت اور سرسبز مرغزاروں کا پتہ نہ تھا۔ اور آس پاس کے سرسبز شاداب مقامات کی زراعت و پیداوار سے فائدہ نہیں اٹھا سکتے تھے۔ اس لیے کہ ان مقامات پر ربیعہ اور قبائل یمن کا قبضہ تھا۔ یہی وجہ تھی کہ سرسبز و مقامات کی طرف کبھی ان کو بڑھنے کا موقعہ نہیں ملتا تھا۔ بے چارے خشک سبزیاں اور گوشت اور چمڑا اور خون آمیختہ اونٹ کی اُون پکا کر کھاتے اور اس پر فخر کرتے تھے۔ قریب قریب قریش کی خوراک و مکان کا بھی یہی حال تھا۔ پھر دفعتہً بعثت رسول ہوئی۔ اور تمام عرب کی عصبیت حمایت دین کے لیے یک جا ہوگئی۔ عرب فارس و روم تک فاتحانہ جا پہنچے۔ اور جس ملک و دولت کا خدا نے اُن سے وعدہ کیا تھا، اُس کے مالک ہوئے۔ بڑی بڑی سلطنتیں اُن کے قبضہ میں آئیں۔

## سادگی کی مثالیں

دنیا اور اُس کی دولت نے چاروں طرف سے گھیر لیا۔ اس وقت ان میں بھی تمول و تکلف کے آثار ظاہر ہوئے۔ یہاں تک کہ ایک ایک سوار کو ایک ایک جنگ میں ۳۰۔ ۳۰ ہزار اشرفیاں ملنے لگیں۔ اور ان فتوحات سے اس قدر دولت ان کے ہاتھ لگی کہ کوئی انتہا نہ رہی۔ لیکن پہلی صدی ہجری میں باوجود اس دولت و ثروت کے بھی مسلمان ویسی ہی سادگی کے دلدادہ اور سخت کوش پسند رہے۔ چنانچہ عمر رضی اللہ عنہ اپنے کپڑوں میں کھال کے پیوند لگاتے اور علی رضی اللہ عنہ فرماتے رہے یا صفراء و یا بیضاء غری غیری۔ ابوموسیٰ مرغ کا گوشت نہیں کھاتے تھے کیونکہ عرب میں مرغ کم ہونے کی وجہ سے وہ اس کے عادی نہ تھے۔ اور تو کیا ہوگا۔ چوں کہ عرب میں چھلنی نہ تھی۔ سب بغیر چھنا آٹا کھایا کرتے تھے۔ ادھر تو یہ سادگی اور بے تکلفی تھی ادھر اُن کی آمدنی اور دولت دنیا کے دولت مندوں کی دولت کا مقابلہ کر رہی تھی۔ مسعودی لکھتا ہے کہ عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں صحابہ جاگیروں اور بہت کچھ مال نقد کے مالک ہو گئے تھے۔ خود عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد ان کے خزانہ میں ایک لاکھ دینار اور دس لاکھ درہم موجود تھے۔ اور وادی قریٰ و حنین وغیرہ میں بھی آپ کی جاگیر ایک لاکھ دینار سے کم نہ تھی۔ اس کے علاوہ بہت سے اونٹ اور گھوڑے آپ نے چھوڑے تھے۔ زبیر رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد ان کے ترکہ کی قیمت ۵۰ ہزار دینار تھی۔ اس کے علاوہ ہزار گھوڑے اور ہزار لونڈیاں اور تھیں۔ طلحہ رضی اللہ عنہ کو غلۂ عراق کی روزانہ آمدنی ایک ہزار دینار تھی۔ اور ناحیہ سراۃ کے غلّہ کی آمدنی اس سے بھی زیادہ بیان کی گئی ہے۔ عبدالرحمٰن ابن عوف رضی اللہ عنہ کے اصطبل میں ہزار گھوڑے اور ہزار اونٹ اور دس ہزار بکریاں موجود تھیں۔ اور انتقال کے بعد ان کا ترکہ ۸۴ ہزار دینار معلوم ہوا۔ زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے ایک لاکھ دینار کی جاگیر اور بہت کچھ نقد چھوڑا۔ اور چاندی سونے کی اینٹیں اس کے علاوہ تھیں۔ زبیر رضی اللہ عنہ نے بصرہ، مصر، کوفہ اور اسکندریہ میں بڑے بڑے مکانات بنوائے تھے۔ اسی طرح طلحہ رضی اللہ عنہ نے بھی کوفہ میں اپنے لیے ایک عمارت بنوائی۔ اور مدینہ میں اپنا گھر از سرنو چونہ مصالحہ اور اینٹ سے تعمیر کرایا۔ اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے اپنا گھر سنگ سرخ سے بہت عالی شان اور بلند بنوایا۔ اور اس میں معقول صحن اور جا بجا عمارت میں جھروکے رکھے تھے اور مقداد رضی اللہ عنہ نے مدینہ میں اپنے گھر کی عمارت بنوائی۔ جس میں اندر باہر چونے سے جڑائی ہوئی تھی۔ یعلی ابن منبہ نے پچاس ہزار دینار نقد اور جاگیر چھوڑی۔ جس کی قیمت تین لاکھ درہم کی گئی تھی۔ ان تھوڑی سی مثالوں سے معلوم ہو جاتا ہے۔ کہ اس زمانہ میں دفعۃً مسلمانوں کی آمدنی کس قدر بڑھ گئی تھی۔ اور کیا کچھ دنیا انہیں حاصل تھی (انتہی کلام مسعودی)

ان مثالوں کے پیش کرنے سے ہماری غرض یہ ہے کہ معلوم ہو جائے کہ قرون اولیٰ میں مسلمانوں کی دولت و ثروت کس حد تک پہنچ گئی تھی۔ لیکن دین و مذہب کے حکم سے یہ سب کچھ ممنوع و محظور نہ تھا۔ کیوں کہ یہ دولت مال غنیمت اور مال فیٔ سے مسلمانوں کو حاصل ہوئی تھی۔ اور چوں کہ اس دولت کا مصرف ہی بجائے اسراف بے جا کے اعتدال و اقتصاد کے ساتھ تھا، اس لیے اس دولت مندی سے صحابہ کی شان میں کسی قسم کا قدح و ذم

لازم نہ آیا۔ خلاصہ یہ کہ دنیا اور اس کی دولت کو اسی حال میں برا اور قابل مذمت کہہ سکتے ہیں جب کہ اس کے ساتھ اسراف بے جا ترک حق، ضلالت و گمراہی ہو اور اگر دنیا والے دولت جائز طریقہ سے حاصل کریں اور پھر اس دولت کو بسبیل حق و نیک کاموں میں صرف کریں تو اس حالت میں وہی دولت اقامت حق اور اکتساب آخرت کے لیے ان کی مددگار ہو جاتی ہے۔

## حضرت علیؓ اور معاویہؓ میں جنگ کا سبب

پس جب عرب کی بدویت اور خشونت پسندی اپنے کمال کو پہنچی اور ساتھ ہی بروئے عصبیت ملک و سلطنت کا دور دورہ آیا اور ہر طرف مسلمان غالب ہوئے تو ان کے لیے مملکت و سلطنت بھی مذکورہ بالا مال و دولت کی طرح جائز و بھلے کام کا حکم رکھتی تھی۔ اس لیے کہ مسلمانوں نے اپنی قوت و غلبہ سے ان امور کا غلط استعمال نہیں کیا اور دین و مذہب کے مقاصد سے قدم آگے نہ بڑھایا۔ یہاں تک کہ جس زمانہ میں امیر معاویہ اور علیؓ میں بہ تقاضائے عصبیت تنازعہ ہوا۔ اور مسلمانوں میں ایک سخت فتنہ بپا تھا مسلمان حق و اجتہاد پر قائم تھے۔ اور ہرگز اس لڑائی سے ان کی کوئی دنیاوی غرض یا باطل پرستی یا باہمی دشمنی مقصود نہ تھی۔ جیسے اکثر واہمہ پرست اور حد سے تجاوز کر جانے والے اُن مسلمانوں کو ان باتوں سے تہمت لگاتے ہیں۔ اصل میں فریقین کے اجتہاد میں اختلاف تھا۔ اور ہر ایک فریق اپنے اجتہاد کو حق جان کر دوسرے کو غلط تصور کرتا تھا۔ اس لیے آپس میں لڑے۔ اگرچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ راہ صواب پر تھے۔ لیکن ساتھ ہی معاویہ رضی اللہ عنہ بھی بقصد باطل ان سے نہیں لڑے۔ معاویہ کا مقصد بے شک بجانب حق تھا۔ لیکن اجتہاد میں خطا واقع ہوئی اسی طرح عام مسلمان بروئے ارادہ حق پر تھے۔ اس لڑائی کے بعد طبیعت حکومت ذاتی عز و شرف کی مقتضی ہوئی۔ اور شخص واحد کے اختیار میں تمام اختیارات کا آنا ضروری ہو گیا۔ اور معاویہ رضی اللہ عنہ سے یہ نہ ہو سکا کہ اس منصب عظیم کو اپنے اور اپنی قوم کے ہاتھ سے گنوا دے۔ یہ تقاضا تھا جس پر عصبیت مجبور کر رہی تھی۔ اور بنو اُمیہ کو اپنے غلبہ کا پورا علم ہو گیا۔ اور بنو اُمیہ کے طرف دار بھی اس بات کو سمجھ گئے تھے۔ وہ سب اس کے حامی ہوئے اور اس کی طرف سے لڑے مرے۔ اگر خود معاویہ رضی اللہ عنہ ان لوگوں کو پیش آمد کے سوا اور کسی راستہ پر لانا چاہتا اور اقتضائے سلطنت کو چھوڑ کر اُن لوگوں سے مخالفت کرتا تو جو اتحاد و اتفاق خود پیدا کیا تھا، وہ سب اختلاف سے بدل جاتا حالانکہ بمقتضائے سلطنت وہ اجتماع و اتحاد ان باتوں سے زیادہ ضروری تھا جو پیش آئیں اور جس کے بعد کسی بڑی مخالفت کا اندیشہ نہ رہا۔

کہتے ہیں جب عمر ابن عبدالعزیز، قاسم بن محمد بن ابی بکر کو دیکھتا، کہا کرتا تھا۔ اگر میں مختار ہوتا تو اسے خلافت دے دیتا۔ اور اگر عمر بن عبدالعزیز قاسم بن محمد کو ولی عہد کرنا چاہتا تو کر سکتا تھا۔ لیکن صاحب اختیار بنی اُمیہ سے ڈرتا تھا۔ کہ یہ لوگ کب گوارا کر سکتے ہیں کہ سلطنت ان کے ہاتھ سے نکل جائے۔ پس یہ خیال تفرقہ تحویل سلطنت پر قادر نہ ہوا۔ غرض یہ کہ مقتضائے عصبیت یا یوں کہو کہ کشاکش سلطنت ایسی باتوں پر مجبور کرتی رہتی ہے۔

## شریعت پر عمل کرنے والے کے لئے حکمرانی عیب نہیں

اب ہم کہتے ہیں کہ سلطنت حاصل ہو جائے اور فرض کرو ایک ہی شخص تمام سیاہ و سفید اور ملک کی قسمت کا مالک بن جائے اور پھر بھی حکومت و سلطنت میں خیر و صواب کا پابند رہے۔ تو پھر اس کی سلطنت میں کونسا عیب اور عیب چینی کا موقع ہے۔ چنانچہ داؤد و سلیمان علی نبینا و علیہم السلام بنی اسرائیل کے ملک پر بلا شرکت غیرے شخصی حکومت کرتے تھے۔ اور ساتھ ہی نبوت رکھتے اور حق پر قائم تھے۔ اور معاویہ نے یزید کو جو اپنا ولی عہد کیا۔ وہ بھی تفرقہ جماعت کے خوف سے کیا کیوں کہ وہ خوب جانتا تھا کہ بنی اُمیہ اپنے سوا کسی کی ولی عہدی کو ہرگز منظور نہ کریں گے۔ اگر وہ کسی اور کو اپنا ولی عہد کرتا تو ضرور وہ لوگ اس کی مخالفت کرتے۔ اگرچہ اس منتخب ہونے والے کے حق میں وہ پہلے حسن ظن ہی کیوں نہ رکھتے ہوتے۔

### یزید کی ولی عہدی

یزید کی ولی عہدی کا یہی سبب تھا جو ہم نے بیان کیا۔ اور اس میں کسی قسم کے شبہ کو گنجائش نہیں ہے۔ اور نہ معاویہ رضی اللہ عنہ کی نسبت اور کچھ

خیال ہی کیا جا سکتا ہے۔ یہ خیال کہ معاویہ نے یزید کے فسق و فجور سے باخبر ہونے کے باوجود اُسے اپنا ولی عہد بنایا بالکل غلط ہے۔ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں ایسی حرکت کے ارتکاب کا یقین نہیں ہو سکتا۔

## مروان اور عبدالملک بن مروان

مروان بن الحکم اور اس کا بیٹا اگرچہ صاحب ملک تھے۔ لیکن ان کی سلطنت باطل پرستی اور غلط روی سے بالکل بری تھی۔ اور تا بہ امکان اُن کی جدوجہد مقاصد کے لیے ہی تھی۔ البتہ بہ خیال تفرقۂ جماعت بعض جزئیات میں جائز و ناجائز بھی کر گزرتے تھے۔ اس لیے کہ اجتماع و اتحاد اُن کے نزدیک بمقتضائے عصبیت سلطنت تمام مقاصد پر مقدم تھا۔ چنانچہ ان کی درست روی، اتباع سنت و اقتدائے دین گذشتہ واقعات سے بخوبی ظاہر ہے۔ امام مالک نے موطا جیسی بلند پایہ کتاب میں عبدالملک کے عمل سے استدلال کیا ہے۔ اور مروان تو تابعین کے طبقۂ اولیٰ میں شمار تھے۔ جن کا برسرِ حق ہونا مشہور و معروف ہے۔ عبدالملک کے بعد عنان سلطنت اس کی اولاد کے ہاتھ آئی۔ وہ بھی اپنے آبا (مروان و عبدالملک) کی طرح دین کے پابند رہے۔ اور عمر بن عبدالعزیز کا قدم بیچ میں آجانے سے امویہ خلافت گزشتہ خلافت ہائے اربعہ کے طریقہ پر آ گئی۔ ہر ایک امر کی کامل نگہداشت اور رعایت ہونے لگی۔ اور کسی بات میں بھی بھول چوک جائز نہ سمجھی گئی۔

## بنی امیہ اور بنی عباس کا عروج و زوال

جب ان لوگوں کے بعد ان کے اخلاف کے ہاتھ میں سلطنت آئی۔ اور مملکت دینوی مقاصد و اغراض کے پورا کرنے کا ذریعہ بنی۔ اور خلفا نے اپنے اسلاف کے طور طریق، حق پسندی و انصاف پروری کو دفعۃً چھوڑا۔ تو جو کچھ ان باتوں کا انجام ہوا پوشیدہ نہیں ہے۔ عام مسلمان اُن سے بگڑے اور خلفا کے غیر دانش مندانہ افعال نے انہیں دعوت عباسیہ کا طرف دار اور داعی بنا دیا اور آخر سلطنت اُن کے قبضہ میں آئی۔ وہ بھی ایک زمانہ تک عدل و انصاف کے پابند رہے۔ اور ملک و سلطنت کو تا بہ امکان اچھے کاموں کا ذریعہ بنایا۔ یہاں تک کہ رشید کی اولاد تختِ خلافت پر متمکن ہوئی۔ اس کی اولاد میں سے جو خلفا ہوئے وہ کچھ نیک تھے اور کچھ بد۔ اور جب ان کی خلافت کا زمانہ بھی ختم ہوا۔ اور اُن کی اولاد کو منصب سلطنت ملا۔ انہوں نے شوکت و سلطنت اور عیش و عشرت کی داد دی۔ خرافات دنیا میں مبتلا ہوئے اور دین و مذہب کو اٹھا کر بالائے طاق رکھ دیا۔ اس وقت خدا تعالیٰ نے بھی ان کے جاہ و جلال اور شوکت و اقبال کو زوال سے بدلا۔ عرب کے ہاتھ سے سلطنت چھین لی اور غیر قوموں کے ہاتھ میں دے دی۔ واللہ لا یظلم مثقال ذرۃ جن لوگوں نے ان خلفاء و ملوک کی سیرت پر کچھ بھی غور کیا ہے۔ اور حق و باطل میں ان کے اختلاف کی تہ کو پہنچے ہیں وہ بآسانی ہمارے اس بیان کی تصدیق کر سکتے ہیں۔

## منصور کے دربار میں بنو امیہ کا ذکر

مسعودی بنی اُمیہ کے حالات میں نقل کرتا ہے کہ ایک دن ابو جعفر منصور کا دربار بھرا ہوا تھا۔ بنی اُمیہ کا ذکر آ گیا۔ منصور نے کہا کہ عبدالملک جبار تھا۔ جو چاہتا تھا کر گذرتا تھا۔ اور انجام و نتائج کی پرواہ نہیں کرتا تھا۔ اور سلیمان ہوا و ہوس کا بندہ تھا۔ اور عمر کی وہی مثال تھی کہ اندھوں میں کانا راجہ۔ بنو اُمیہ میں ہشام البتہ ایک اچھا آدمی ہوا ہے۔ اور پھر کہنے لگا کہ جب تک بنو امیہ اپنے ملک و دولت کے حامی و حافظ رہے اور جو کچھ جاہ و جلال خدا تعالیٰ نے انہیں بخشا تھا اس کی عزت کرتے اور اہم امور کی طرف بڑھتے اور ممنوعات سے پرہیز کرتے رہے۔ ان کی حالت اچھی رہی۔ یہاں تک کہ اُن کی اولاد میں سے وہ لوگ ملک و سلطنت کے مالک ہوئے جن کو حرص و طمع نے اندھا کر دیا۔ اور لذات پرستی کے سوا انہیں کچھ نہ سوجھا۔ گناہوں کے مرتکب ہوئے۔ خدا کا خوف ان کے دلوں سے جاتا رہا۔ خلافت کی صیانت و حفاظت چھوڑ بیٹھے اور حقوق ریاست کو غیر ضروری سمجھا اور سیاست و نظام کا سررشتہ کمزوری کی وجہ سے اُن کے ہاتھ سے نکل گیا۔ اس وقت خدا تعالیٰ نے بھی ان کی عزت کو ذلت سے بدل دیا۔ اور نعمت و دولت ان کے ہاتھ سے چھین لی۔

